باذوق مردوں اور باوقار خواتین کے لیے جسے بچے بھی پڑھ سکتے ہیں
ماہنامہ
# عبقری
لاہور
118
اپریل 2016ء رجب المرجب 1437 ہجری
گھر گھر کی جسمانی بیماریوں، ذہنی الجھنوں اور روحانی مسائل کا حل
قیمت فی شمارہ 45 روپے

## چونا صرف دیوار کیلئے نہیں
## آپ کے بیشمار امراض کا معالج بھی

- ادھر شیر خدا رضی اللہ عنہ کے ہاتھ دعا کیلئے اٹھے' ادھر معذور تندرست
- میٹھی نیند اور سکون کے ترسے افراد کیلئے چند آزمودہ ٹوٹکے
- زرعی قرضہ لیا' بجائے منافع کے بربادی ہی بربادی
- جوڑوں' پٹھوں اور گردن کا درد جانیے بہترین علاج
- نکلتا سورج' انگلی کا اشارہ اور ہر مسئلہ حل! آزمودہ عمل
- تھال میں پاؤں رکھا' یا قہار پڑھا اور نوکری مل گئی
- ایک روپے کے خرچ سے چھینکیں' زکام' نزلہ ختم
- شوگر اور اس کے زخموں کیلئے شرطیہ تیر بہدف ٹوٹکہ
- [illegible] نے کا عمل




## ماہ رجب! صرف دو سجدے اور ہر مراد پوری

## ہاں! میں اربوں جنات کی قاتل ہوں!

گھریلو مشکلات' الجھنوں کے چھٹکارے اور ولایت کے راز پانے کیلئے حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے تمام درس اعلیٰ کوالٹی میموری کارڈ میں دفتر ماہنامہ عبقری میں دستیاب ہیں۔

لاکھوں لوگ اس ویب سائٹ سے گھریلو الجھنوں کے سلسلے میں استفادہ کرتے ہیں۔
facebook.com/ubqari twitter.com/ubqari www.ubqari.org

Follow Ubqari موبائل پر لکھ کر 40404 پر میسج کریں

READING Section
WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

خبردار! عبقری کی ادویات "قاطع" اور "شفاء" کا نام رجسٹرڈ ہے کوئی بھی اس نام سے کوئی دوائی تیار نہ کرے ورنہ سخت قانونی چارہ جوئی کا سامنا کرے گا۔

# رحمتوں کی برسات اور نیکیوں کی بہار۔۔۔رمضان گزاریئے عبقری کے ساتھ

رمضان کی آمد آمد ہے۔ رحمتوں کی برسات' نیکیوں کی بہار' ایمان ویقین اور اللہ کے خزانوں سے جھولیاں بھرنے' جنت کی بکنگ کروانے اور جہنم سے چھٹکارے کیلئے اللہ کریم ایک بار پھر رمضان کی صورت میں موقع دے رہے ہیں۔ رمضان کا مہینہ جب بھی آتا ہے ایمان والوں پر بہار آجاتی ہے اور ان کے چہرے رحمت الٰہی سے کھل اٹھتے ہیں۔ 'ماہنامہ عبقری' کا ہمیشہ سے یہ منشور رہا ہے کہ امت محمدیہ ﷺ کو فلاح' سہولت' بیماریوں اور دکھوں سے نجات اور دنیا و آخرت کا سکون و راحت کے نبوی پیکیج پیش کیے جائیں۔ 'ماہنامہ عبقری' کی پسندیدگی اور مقبولیت کی وجہ بھی یہی ہے کہ اس میں بخل شکنی کی جاتی ہے اور ہر وہ چیز دینے کی کوشش کی جاتی ہے جس سے کسی کا بھلا ہو۔ خصوصاً رمضان المبارک کے ہر سال کے شمارے کو قارئین بے پناہ پسند کرتے ہیں اس میں موجود آزمودہ طبی اور روحانی ٹوٹکوں اور مجربات سے جسمانی اور ایمانی صحت پاتے ہیں۔ بلاشبہ ہر رمضان کا خاص نمبر منفرد اور پہلے سے زیادہ بہترین ہوتا ہے اسی وجہ سے معمول کی اشاعت سے کہیں زیادہ شائع کیا جاتا ہے۔ جون **2016**ء کا شمارہ رمضان کے بہترین ٹوٹکوں' گرمی اور لو میں روزے کی شدت سے بچاؤ اور نجات کیلئے آزمودہ طبی تحریریں اور ایسے روحانی اجر وثواب سے بھرپور اور اولیاء وصالحین سے منقول شدہ روحانی و اصلاحی تحریریں جو روح کو غلاظتوں اور کثافتوں سے پاک کرکے ایمانی تازگی عطا کریں۔ تحریروں کا ایسا حسین مجموعہ جو گھر بھر کی روحانی وجسمانی صحت کے ساتھ امن و سکون اور معرفت الٰہی کا ذریعہ بھی بنے گا۔ انشاء اللہ یہ شمارہ بھی پہلے کی طرح آپ کی امیدوں سے بڑھ کر ہوگا اور تسکین قلب کا ذریعہ بنے گا۔ خود بھی پڑھیں اور دوست احباب کو بھی گفٹ کریں۔ رمضان میں جب ایک عمل کا ثواب ستر گنا اور اس سے بھی زیادہ کردیا جاتا ہے 'ماہنامہ عبقری' سے بڑا روحانی اور جسمانی تحفہ دوسروں کیلئے اور کوئی نہیں ہوسکتا۔ بہترین صدقہ جاریہ بھی اور معاشرے میں امن وسکون کی شمع روشن کرنے میں آپ کا حصہ بھی۔ یقیناً آپ کے تحفے کی پذیرائی کی جائے گی۔ ابھی سے اپنی ڈیمانڈ سے مطلع کریں۔

## خون روک شفاء

حیض اور جسم کے کسی بھی حصہ سے خون روکنے والی

بعض خواتین کو مہینہ میں کئی کئی بار حیض آتا ہے اور اتنا حیض آتا ہے کہ نڈھال ہو جاتی ہیں جسم بے جان ہوجاتا ہے، خون کی کمی واقع ہو جاتی ہے۔ اس بیماری میں حمل نہیں ہوتا۔ مریضہ کی صحت دن بدن کمزور ہو جاتی ہے۔ خون روک شفاء حیض کو باقاعدہ مقررہ وقت اور مقررہ مقدار میں لاتی ہے۔ خون روک شفاء جسم کے کسی بھی حصہ میں خون آرہا ہو مثلاً زخمی ہوجانا' پیچش میں خون آرہا ہو، نکسیر کیلئے بھی لاجواب ہے۔ خون روک شفاء لیکوریا' رحم کی تقویت کیلئے اور کمر درد کا بہترین علاج ہے۔ (قیمت صرف 120 روپے علاوہ ڈاک خرچ)

## حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی آمد (درس روحانی)

| |
|---|
| دبئی: 15 اپریل 2016ء بروز جمعۃ المبارک دوپہر 1:45 بجے 0322-4688313 |
| قصور: 22 اپریل بروز جمعۃ المبارک صبح 9 بجے 0322-4688313 |
| ایبٹ آباد: 3 جون بروز جمعۃ المبارک دوپہر 1:30 بجے 0322-4688313 |
| مانسہرہ: 3 جون بروز جمعۃ المبارک بعد از نماز مغرب 0322-4688313 |
| کاغان: 4 جون بروز ہفتہ دوپہر 1 بجے 0322-4688313 |
| جہوڑی: 5 جون بروز اتوار صبح 9 بجے 0322-4688313 |
| ملتان: 10 جولائی بروز اتوار صبح 8 بجے 0322-4688313 |

## حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم سے ملاقات کیجئے وہ بھی بغیر ٹوکن

حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم العالیہ عیدالفطر کے تیسرے روز صبح آٹھ بجے سے گیارہ بجے تک تسبیح خانہ احمد پور شرقیہ ضلع بہاولپور (نزد چوک منیر شہید شیخاں والی گلی) میں لوگوں سے صرف ملاقات فرمائیں گے۔ اجازت عام ہے۔ (درس نہیں ہوگا) 0322-4688313

## صرف عشق اور محبت کرنے والے پڑھیں

حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو پاکستان کی پرانی چیزیں اور ورثہ محفوظ کرنے کا سچا جذبہ ہے۔ محبت کرنے والوں کے پاس کوئی پرانی چیز مثلاً کتابیں۔ (سلیبس اور نصابی نہ ہوں) برتن، نقش ونگار شدہ پرانے دروازے، کھڑکیاں، شیڈ، اسلحہ (اسلحہ جو پرانا اور قابل استعمال نہ ہو) لکڑی، تانبے، کانسی، چمڑے کی بنی ہوئی کوئی بھی پرانی چیز جو آپ کے استعمال میں نہ ہو الیکٹرونکس کی پرانی چیزیں حتیٰ کہ کسی بھی قسم کی سالوں یا صدیوں پرانے سکے، اینٹیں، ٹائلیں وغیرہ ہوں تو حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو گفٹ کی نیت سے تسبیح خانے میں بحفاظت باامان پہنچائیں اور دل کی گہرائیوں سے دعائیں لیں۔ نیز بزرگ ہستیوں سے منسوب تبرکات یا آثار قدیمہ کا کوئی تحفہ بھی قبول کیا جائے گا۔ آپ کا بہت شکریہ! (ادارہ)

## یوم آزادی منائیے تسبیح خانہ کے سنگ

11 اگست 2016 بروز جمعرات کو بسلسلہ یوم آزادی تسبیح خانہ لاہور میں پاکستان کی سالمیت، نظریہ پاکستان کا استحکام اور بانی پاکستان اور 1947ء کے شہداء کے حوالے سے خصوصی درس ذکر اور دعا ہوگی۔ جوق در جوق شمولیت فرما کر پاک وطن سے اپنی محبت کا اظہار کریں۔

## خالص شہد کے متلاشی متوجہ ہوں!

عبقری کا شہد سو فیصد خالص ہے۔ موسمی تبدیلی کی وجہ سے شہد کا جمنا فطری عمل ہے۔ مصنوعی اور ملاوٹ نہ سمجھی جائے۔

330 گرام صرف 200 روپے (علاوہ ڈاک خرچ)
1 کلوگرام صرف 600 روپے

"اخبار عبقری" (احمد پور شرقیہ) ایک ایسا انوکھا اچھوتا اخبار جو آپ نے نہ پہلے کبھی دیکھا نہ سنا نہ پڑھا۔۔۔! احمد پور شرقیہ کے ہر بک سٹال پر

اپنی نسلوں کو محفوظ مشکلات سے بچنے گھریلو الجھنوں سے نکلنے روحانی اور طبی فوری امداد کیلئے عبقری کی پرانی فائلیں پڑھیں اور گفٹ کریں۔

www.Paksociety.com
READING Section
WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 f PAKSOCIETY

# فہرست مضامین



ایڈیٹر کا مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں


عَبْقَرِيٍّ حِسَانٍ ﴿﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿﴾ القرآن

بنیاد: حضرت خواجہ سید محمد عبداللہ ہجویری عبقری مجذوب جناب حکیم محمد رمضان چغتائی

سرپرستی: حضرت مولانا محمد کلیم صدیقی مدظلہ (پھلت)، حضرت علامہ لاہوتی پر اسراری دامت برکاتہم العالیہ

شمارہ نمبر 9 | جلد نمبر 10 | اپریل 2016ء رجب المرجب 1437 ہجری

فرقہ واریت اور سیاسی تعصبات سے پاک

# ماہنامہ عبقری لاہور

مرکز روحانیت و امن کا ترجمان

اپریل 2016ء

ایڈیٹر: شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم العالیہ (پی ایچ ڈی امریکہ)

مشاورت: حکیم محمد خالد محمود چغتائی، محمد محسن انصاری، میاں محمد طارق، امتیاز حیدر اعوان

قیمت فی شمارہ 45 روپے | سالانہ ممبرشپ رجسٹرڈ ڈاک 1020 روپے بیرون ملک سالانہ 63 امریکی ڈالر


## تحفظ نظریہ پاکستان عبقری اکیڈمی

فرمان قائداعظم محمد علی جناح رحمۃ اللہ علیہ: "آج ہم یہاں دنیا کی عظیم ترین ہستی حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو نذرانہ عقیدت پیش کرنے کے لیے جمع ہوئے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عزت و تکریم کروڑوں عام انسان ہی نہیں کرتے بلکہ دنیا کی تمام عظیم شخصیات آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے سر جھکاتی ہیں۔ آپ ﷺ عظیم مصلح تھے، عظیم رہنما تھے، عظیم واضع قانون تھے، عظیم سیاستدان تھے اور عظیم حکمران تھے، ہم ان کی تعلیمات پر عمل کرتے رہے تو کسی میدان میں کبھی بھی ناکامی نہ ہوگی۔ (25 جنوری 1948ء کراچی بار ایسوسی ایشن کے اجلاس سے خطاب)

| | |
|---|---|
| لب پہ آتی ہے دعا بن کے تمنا میری | زندگی شمع کی صورت ہو خدایا میری |
| دور دنیا کا مرے دم سے اندھیرا ہو جائے | ہر جگہ میرے چمکنے سے اجالا ہو جائے |

(ڈاکٹر علامہ محمد اقبال رحمۃ اللہ علیہ)

## عبقری ٹرسٹ کے ذریعے مستحقین کی امداد

عبقری جہاں روحانی جسمانی شعبوں کے ذریعے عالم انسانیت کے دکھی لوگوں کی خدمت کا کام سرانجام دے رہا ہے وہاں سالہا سال سے عبقری لوگوں کی دفتر تک پہنچائی ہوئی اشیاء مثلاً پرانے کپڑے، برتن، جوتے، فرنیچر، رضائیاں، اپنی زکوٰۃ، صدقات، عطیات اور اس کے علاوہ گھریلو استعمال کی تمام اشیاء غریب نادار اور مستحق لوگوں تک پہنچا رہا ہے۔ اپنی استعمال شدہ پرانی اشیاء کو ناکارہ سمجھ کر ضائع نہ کیجئے یقیناً یہ کسی مستحق کی خوشیوں کا سامان ہے۔ دوسرے شہروں کے لوگ ٹرک یا ٹرین کے ذریعے عبقری کے دفتر چیزیں بلٹی کرادیں شکریہ! رجسٹریشن نمبر RP/6237/L/S/10/1534

## عبقری ٹرسٹ کے سامان میں خیانت

قارئین! اپنی نقدی، سامان صرف دفتر ماہنامہ عبقری میں پہنچائیں کسی مقامی ایجنسی کو نہ دیں، سامان و نقدی اکثر دفتر ماہنامہ عبقری لاہور نہیں پہنچ پاتا۔ عبقری ٹرسٹ کے سامان میں خیانت کی بہت شکایات آرہی ہیں۔

## فالتو کتابیں رسالے صدقہ جاریہ بنیں!

کتابیں نئی یا پرانی کسی بھی موضوع یا کسی بھی عنوان کی ہوں، رسائل، ڈائجسٹ، میگزین وغیرہ۔ آپ چاہتے ہوں کہ وہ صدقہ جاریہ بنیں۔ مزید وہ رسائل و کتابیں محفوظ ہوں، ایڈیٹر عبقری کو ہدیہ کی نیت سے ارسال کریں، وہ محفوظ ہونگی اور افادہ عام کیلئے استعمال ہوں گے۔ دوسرے شہروں کے لوگ ٹرک، ٹرین یا ڈاک خانہ کے ذریعے دفتر ماہنامہ عبقری چیزیں بھیج دیں۔ شکریہ! نوٹ: درسی اور نصابی کتب ارسال نہ کریں۔


خط و کتابت کا پتہ: "عبقری" عالمی مرکز روحانیت و امن 78/3 عبقری اسٹریٹ نزد قرطبہ مسجد مزنگ چونگی لاہور (عبقری دفتر اتوار کو بند ہوتا ہے)

E mail:contact@ubqari.org | 042-37552384-37597605-37586453-042-37425801-37425802-37425803 فون / فیکس



www.Paksocietu.com

WWW.PAKSOCIETY.COM RSPK.PAKSOCIETY.COM ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

www.Paksociety.com

حاسدین کو اپنی پڑگئی: مجھے حاسدین نے بہت زیادہ تنگ کیا ہوا تھا میں نے اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَجْعَلُکَ فِیْ نُحُوْرِھِمْ وَنَعُوْذُبِکَ مِنْ شُرُوْرِھِمْ بہت زیادہ تعداد میں پڑھنا شروع کردی اللہ نے ان کو اپنی ڈال اور میری جان چھوٹ گئی۔

## گناہوں سے آزادی کا آسان عمل

**نیکی، گناہوں سے آزادی کا سبب:** حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہٗ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ’’جو شخص گناہ کرتا ہو' پھر نیکی کرنے لگے تو اس کی مثال اس شخص کی سی ہے جس نے اتنی تنگ قمیض پہن رکھی ہو کہ اس کا گلا گھٹ رہا ہو پھر وہ نیکی کا ایک عمل کرے اور اس کا ایک حلقہ کھل جائے پھر دوسری نیکی کرے اور دوسرا حلقہ بھی کھل جائے یہاں تک کہ وہ اس سے آزاد ہو کر زمین پر نکل آئے۔ (مسند احمد بن حنبل) **سخت دل شخص کا ٹھکانہ جہنم ہے:** حضرت سراقہ رضی اللہ عنہٗ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے ان سے فرمایا: ’’سراقہ! کیا میں تمہیں اہل جنت اور اہل جہنم کے بارے میں نہ بتاؤں‘‘ عرض کیا: ’’کیوں نہیں یارسول اللہ ﷺ‘ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: ’’جہنمی تو ہر وہ شخص ہوگا جو سخت دل‘ تند خو اور متکبر ہو اور جنتی وہ لوگ ہوں گے جو کمزور اور مغلوب ہوں۔‘‘ (مسند احمد) **قبر کا ساتھی:** حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ سے روایت ہے‘ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ’’میت کے ساتھ تین چیزیں جاتی ہیں، دو واپس آجاتی ہیں اور ایک وہیں رہ جاتی ہے۔ واپس آنے والی چیزیں اس کا مال اور اہل (گھر والے) ہیں جب کہ اس کے ساتھ رہ جانے والی چیز اس کا عمل ہے۔ (جامع ترمذی شریف باب 1286) **مال و جاہ کی حرص:** حضرت کعب بن مالک انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ اپنے والد سے آنحضرت ﷺ کا یہ ارشاد نقل فرماتے ہیں کہ اگر دو بھوکے بھیڑیئے بکریوں پر چھوڑ دیئے جائیں تو بھی وہ اتنا فساد برپا نہ کریں جتنا مال و جاہ کی حرص انسان کے دین کو خراب کرتی ہے۔ (جامع ترمذی شریف باب 1283)



ایڈیٹر کے قلم سے

# حالِ دل

## جو میں نے دیکھا سنا اور سوچا

## والدین کی ڈانٹ اور غصے کے بعد

قارئین! اس وقت میرے پاس خطوط اور ملاقاتوں کے ذریعے جتنے بھی بے شمار لوگ ملتے ہیں وہ دکھی ہی تو ملتے ہیں' سکھی شاید کم ہی میرے پاس آئے۔ اگر دکھوں کے اعداد و شمار کا موازنہ کیا جائے تو اولاد کا غم اس وقت سرفہرست ہے اور اولاد کا دکھ بہت حد سے زیادہ بڑھا ہوا ہے اور زندگی اولاد کے غم میں مبالغہ سے بھی کہیں زیادہ ڈوبی ہوئی ہے۔ انسان اولاد کیلئے کتنی حسرتیں اور پھر خاص طور پر بیٹوں کیلئے کرتا ہے پھر وہی بیٹے جب زندگی کا وبال اور وقت سے پہلے بڑھاپے کا ذریعہ بن جائے تو پھر رگ رگ اور انگ انگ بکھر جاتا ہے جہاں اس کے اسباب انٹرنیٹ اور موبائل ہیں اور ان کا بہت زیادہ اثر ہے وہاں والدین کا رویہ بہت زیادہ اس پر اثر انداز ہوتا ہے' والدین خود تو چاہتے ہیں ہمارا ادب اور احترام ہو' معاشرہ' رشتے دار' گھر والے اور خاص طور پر اولاد ہمارے ادب اور احترام میں جھکے جھکے جائیں لیکن انہیں خبر نہیں کہ اولاد بھی عزت نفس رکھتی ہے' اونٹ کو بے دردی سے مارا' سالہا سال کے بعد اونٹ نے انتقام لیا' یہ واقعات بہت مشہور ہیں۔ معلوم ہوا جانور بھی عزت نفس رکھتا ہے۔ پھر انسان آخر کیوں نہیں رکھتا؟ اولاد کے ساتھ بے جا سختی' ہاں پابندی ضروری ہے' لیکن سختی ہرگز ہرگز نہیں اور اولاد کے ساتھ بے جا کی نفرت' پل پل کی ڈانٹ ڈپٹ پل پل کی روک ٹوک اور لمحہ لمحہ کی نوک جھونک، جہاں اور بے شمار نفسیاتی مسائل اور نفسیاتی الجھنیں پیدا کرنے کا ذریعہ بنتی ہے وہاں بغاوت' نفرت اور اندرونی طور پر والدین کیلئے کراہت جس کا چاہے اظہار ہو یا نہ ہو یا پھر بعض اوقات نافرمانی کی شکل میں اس کا اظہار ہوتا ہے۔ مسلسل یہ چیز اندر ہی اندر بڑھتی چلی جاتی ہے یا پھر بعض اوقات وہ کراہت اور نفرت خود اپنی ذات کی شکل میں پیدا ہو جاتی ہے اور انسان اپنے آپ کو معاشرے کا سب سے کمتر اور بدترین انسان سمجھ کر سارے جہان کو اپنا دشمن بنالیتا ہے یا سمجھ لیتا ہے۔ میں دو خط آپ کی خدمت میں پیش کرتا ہوں کیا آپ غور کریں گے کہ ان خطوط کا ایک ایک لفظ دل کے تار کو غمزدہ کردے اور آنسو آہیں، سسکیاں، یا کم از کم ٹھنڈی سانس تو نکلوا ہی دیں۔ کیا ان خطوط کو پڑھ کر آپ اپنے حوصلے برقرار رکھ سکیں گے؟ تو پڑھیں۔ براہ کرم! باپ اور ماں اپنے رویے، لہجے، انداز اور ترتیب کو یا درست کریں یا بدلیں' ورنہ انجام آپ کے سامنے ہے۔ اپنی نسلوں کو آپ کس انداز پر لے کر جارہے ہیں۔ ’’اب میں اپنی تفصیل آپ کو بتانے لگی ہوں' وہ یہ کہ میری والدہ کو بہت غصہ آتا ہے اور غصے میں بہت زیادہ گالیاں دیتی ہیں اور بس مجھ پر اپنا سارا غصہ اتارتی ہیں' میں بہت کوشش کرتی ہوں کہ کچھ نہ کہوں ان کو لیکن مجھ سے برداشت نہیں ہوتا اور میں نہ چاہتے ہوئے ان کو بہت کچھ کہہ دیتی ہوں اور بابا بھی ان کی ہر بات مانتے ہیں اور ان کے کہنے میں آکر وہ بھی مجھے چھوٹی چھوٹی سی باتوں پر بہت ڈانٹتے ہیں۔ میں ان دونوں سے بہت تنگ آگئی ہوں' میں ان کے ساتھ نہیں رہنا چاہتی' پلیز آپ غلط نہ سمجھئے گا لیکن میں ان کے ساتھ نہیں رہنا چاہتی۔ ہر چیز میں اپنی مرضی کرتے ہیں جو کہ مجھے بالکل پسند نہیں' میرا دل کرتا ہے کہ بس گھر چھوڑ کر چلی جاؤں یا بس اپنے آپ کو ختم کردوں۔ میری میری والدہ سے بہت لڑائی ہوتی ہے اور ایک مہینے پہلے ہماری بہت لڑائی ہوئی تو میں نے غصے میں آکر Sleeping Pillz بھی کھالی تھیں لیکن پھر معدہ واش کروایا، تو خیر میں ان کے ساتھ نہیں رہنا چاہتی روز روز کی لڑائی سے میرا دماغ خراب ہوگیا ہے۔ ہر وقت عجیب سی ٹینشن رہتی ہے اور اگلے مہینے میرے پیپرز بھی ہیں' چاہ کے بھی نہیں پڑھ پارہی ہوں۔‘‘ قارئین! ایک اور خط بھی ملاحظہ فرمائیں: ’’مجھے ڈاکٹر نفسیاتی مریض کہتے ہیں اور میں نفسیاتی ادویات کھا کھا کر تنگ آچکا ہوں' میری بیماری کی دو وجوہات ہیں یا میں خاموش ہو جاتا ہوں یا پھر میں تیزی میں چلا جاتا ہوں۔ خاموشی کی حالت میں میری حالت یہ ہوتی ہے کہ مجھے اپنے آپ کا کوئی پتہ نہیں ہوتا' نہ مجھے کسی کی بات کی کوئی سمجھ آتی ہے نہ مجھے کھانے کی ہوش ہوتی ہے نہ پینے کی ہوش ہے' نہ میں کپڑے بدلتا ہوں اور نہ ہی میں نہاتا ہوں۔ گھر والے زبردستی سے کوئی چیز دے دیں تو کھالیتا ہوں' میں اتنا بے حس ہو چکا ہوں کہ میری وجہ سے والد صاحب کو تین دفعہ دل کا اٹیک ہوا' میں کسی کو کچھ نہیں بتاسکا وہ تڑپ تڑپ کر فوت ہوگئے لیکن میں کچھ نہ کرسکا۔ میرے والد ہمیں پچیس لاکھ کا مقروض چھوڑ کر اس دنیا سے چلے گئے۔ میری طبیعت کی خرابی میں بہت عمل دخل میرے والد کے رویوں کا بھی ہے۔ اب مجھے رونا آتا ہے نہ ہنسنا' میرا دماغ بند ہو چکا ہے' اس بیماری کی وجہ سے گھر کے اندر بند کمرہ میں رہتا ہوں' دو دو سال تک گھر سے باہر نہیں نکلتا' میرا اپنا میڈیکل سٹور تھا' فروخت ہو چکا ہے' میں بہت ہی عذاب میں ہوں۔ اب میں ایک محتاج بن کر رہ گیا ہوں' میرے بھائی نے میرے گھر کا خرچ اٹھایا ہوا ہے۔ ایک دفعہ خودکشی کی بھی کوشش کر چکا ہوں' اب ڈاکٹر مجھے بجلی کے جھٹکے لگا رہے ہیں جسے انگلش میں ECT کہتے ہیں۔ دعا کریں میں اس عذاب سے نکل آؤں اور اپنی اولاد کی ذمہ داری خود اٹھا سکوں۔‘‘ یہ دونوں خط پکار پکار کر والدین کو ایک پیغام دے رہے کہ خدارا کچھ احساس پیدا کریں اور اپنے دل کی کیفیتوں کو بیدار کریں' ورنہ اولاد ہاتھوں سے نکل کر معاشرے کا ایک گرا پڑا مرجھایا ہوا پتا بن جائے گی۔



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY
READING Section

حسد اور لالچ کا فوری نقصان: حسد انسان کے چہرے کو خراب کر دیتا ہے اور لالچ کرنے سے چہرے کی نورانیت ختم ہوجائے اس لیے اس سے بچنا چاہیے۔(عائشہ' لاہور)

ہفتہ وار درس سے اقتباس

شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم العالیہ

درس روحانیت و امن

# غیر مسلم سے نفرت نہیں' ہدایت کیلئے دعا کریں

**غیر مسلم سے نفرت نہ کریں، ان کی ہدایت کیلئے دعا کریں:** میں ایک ڈائجسٹ پڑھتا تھا۔ اس میں ہر دفعہ کوئی نہ کوئی ایسی کہانی ہوتی تھی کہ فلاں ہندو نے یہ کر دیا۔ بنئے نے یہ کر دیا۔ عیسائی نے یہ کر دیا۔ یہودی نے یہ کر دیا۔ اس طرح کی کہانیاں پڑھ کر ایک نفرت والا ذہن بن رہا تھا۔ اللہ جزائے خیر دے میرے مرشد ہجویری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو 1984ء میں ان سے بیعت ہوا ہوں۔ میری ان کے ساتھ جب سے نسبتیں جڑیں تب یہ نفرتیں ختم ہوئی۔ انہوں نے کہا نہیں ان سے نفرت نہیں کرنا۔ یہ سارے کملی والے صلی اللہ علیہ وسلم کے امتی ہیں ان کے ساتھ خیر خواہی والا جذبہ ہو۔ اس دن سے میں نے اپنے اندر سے وہ ساری بات کھرچ کر نکال دی کہ مسلمان کیلئے یا مسلمان کے کسی فرقے کیلئے کہ یہ بریلوی ہے، یہ دیوبند ہے، یہ اہلحدیث ہے، یہ وہابی ہے، یہ حیاتی ہے، یہ مماتی ہے! ارے نہیں بھئی نہیں! ہم تو صرف مسلمان ہیں بس مسلمان ہیں۔

## کملی والے صلی اللہ علیہ وسلم سخی ہیں، آپ بھی سخی بنیں!

بس ہمارا تمغہ اور ہماری پہچان مسلمان ہونا ہے اور فقیر کے کشکول کے سارے سکے فقیر کے ہی ہوتے ہیں۔ کھوٹے سکے بھی اور کھرے سکے بھی۔ یہ جذبہ ہونا چاہیے ہمارے اندر۔ ہمارے من میں یہ جذبہ ہونا چاہیے اور اگر یہ جذبہ ہوگا ناں! تو پھر غائبانہ دعائیں نکلیں گی ان سب کیلئے۔ اب آپ وعدہ کریں کہ سب کیلئے دعا کریں گے۔ یا پھر اکیلے اپنی ذات کو لے کر چلیں گے؟ سخی بنیں گے یا بخیل بنیں گے؟ آقا کملی والے صلی اللہ علیہ وسلم سے بڑھ کر سخی کوئی ہے؟ تو کملی والے کا امتی بھی سخی ہوگا ناں! اللہ تبارک وتعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ آپ سب کو اپنی ذات سے مانگنے والا بنائے اور کملی والے صلی اللہ علیہ وسلم کی امت کی خیر خواہی کا جذبہ آپ کے دلوں میں ڈالیں اور آپ کے صدقے اللہ مجھے بھی اپنے در کا فقیر اور سوالی بنائے۔

**کائنات کا مالک:** میرے محترم دوستو! اللہ کریم اس کائنات کا نظام چلانے میں مکمل طور پر یکتا ہے۔ اس کا کوئی وزیر نہیں، کوئی مشیر نہیں جو یہ نظام چلائے۔ جو کچھ ہو رہا ہے وہ سب کچھ اس کے حکم سے ہو رہا۔ اس کا حکم ساری کائنات پر غالب ہے اور غالب رہے گا۔ اللہ غالب رہا ہے، غالب ہے اور غالب رہے گا۔ اللہ طاقتور رہا ہے، طاقتور ہے اور طاقتور رہے گا۔

**دنیا بقدر مقدر:** اللہ پاک جل شانہٗ نے ہمیں اس دنیا میں کچھ اعمال بنانے کیلئے بھیجا ہے۔ مال بنانا مومن کا کام نہیں۔ مومن کو یقین ہے کہ مال مقدر کا حصہ ہے، بقول اللہ والوں کے: کہ" دنیا بقدر مقدر ہے اور دین بقدر مشقت ہے" یہ دنیا ایسے ہی نہیں بن گئی کہ دنیا بن گئی تو ہم بھی بن گئے، دنیا بگڑ گئی تو ہم بھی بگڑ جائیں گے۔

**اَلْھٰکُمُ التَّکَاثُرُ کا مفہوم:** اللہ جل شانہٗ کا ایک نظام ہے کہ: اللہ پاک نے ہمیں کسی مقصد کیلئے بنایا ہے۔ اللہ پاک فرماتے ہیں کہ: تم کیا سمجھتے ہو کہ ہم نے تمہیں بیکار بنا دیا؟ تمہاری زندگی بیکار بنا دی؟ "الھکم التکاثر" بنا دیا؟ الھکم التکاثر یہ ہے کہ بچوں کو یہ پتہ نہیں کہ ہم کیا کھیل رہے ہیں۔ گھر بناتے ہیں اور بنا کر توڑ دیتے ہیں۔ تھوڑی دیر کھیلتے ہیں اور پھر تھوڑی ہی دیر میں لڑنا شروع کر دیتے ہیں، پھر دوستی بھی کر لیتے ہیں۔ انہیں پتہ ہی نہیں کہ کب صبح ہوئی کب شام ہوئی۔ نہ بچوں کو رزق کا فکر، نہ حقوق کی فکر، نہ کاروبار کا فکر، نہ فرائض کی فکر، نہ ذمہ داریوں کا فکر۔ بے خیالی کی زندگی، من چاہی زندگی، اپنے مزاج سے آنا، اپنے مزاج سے سونا، اپنے طبیعت سے چلنا اسے الھکم التکاثر کہتے ہیں۔ میرا اللہ کہتا ہے کہ:" میرے بندے تو اپنی طبیعت سے اپنے مزاج سے چل کر اپنی زندگی گزار رہا ہے تجھے خبر ہی نہیں کہ تو آیا کس مقصد کیلئے ہے؟"

**اعمال کا شوق:** زندگی کے نظام میں اللہ تعالیٰ نے انسان کو کچھ ایسی چیزیں عطا کی ہیں جن پر عمل کرنے سے انسان اللہ تعالیٰ کی ذات عالی کی طرف متوجہ ہوجاتا ہے اور وہ چیزیں اعمال ہیں۔ جس طرح بچے کو اپنی طرف متوجہ کرنے کیلئے کوئی چمکدار چیز دیتے ہیں تو وہ اپنا شغل چھوڑ کر اس چیز کی طرف متوجہ ہوجاتا ہے۔ اسی طرح اللہ پاک جل شانہٗ انسان کو اپنی طرف متوجہ کرنے کیلئے اعمال دیتے ہیں۔ اعمال کے فضائل اور اعمال کا شوق دیتے ہیں۔ جیسے بکری کو گھاس ڈالو گے تو بکری قریب آئے گی اور اگر ڈنڈا دکھاؤ گے تو بکری دور بھاگ جائے گی۔ یہ جانور کا مزاج ہے مگر انسان تو افضل ہے۔ انسان کو جب کوئی چیز یا نعمت دکھاؤ تو انسان بھی متوجہ ہوجاتا ہے۔ اور اگر کسی انسان کو کوئی مصیبت دکھادو تو انسان دور چلا جاتا ہے۔ اللہ پاک جل شانہٗ نے انسان کو اپنی طرف متوجہ کرنے کیلئے اعمال دیئے ہیں۔ اعمال کے فضائل اور فوائد دیئے ہیں کہ: یہ عمل کریں گے تو یہ حاصل ہوگا۔ انسان کے مزاج میں اللہ پاک نے نفع رکھ دیا ہے۔ اسے جہاں بھی نفع نظر آئے گا یہ اس کی طرف متوجہ ہوجائیگا۔ انسان کے خمیر میں اللہ پاک نے نفع رکھا ہے اور اعمال دے کر اللہ پاک جل شانہٗ نے اعمال کے نفع دیئے ہیں کہ اعمال کرو گے تو اعمال کا نفع ملے گا۔ عمل کو عمل کی فضیلت سے، کمال سے اور اس کے ذریعے ملنے کے یقین کے ساتھ کریں۔

**بچپن سے پچپن تک:** بچپن سے پچپن تک دنیا کے فضائل اور مال کے فضائل سنے ہیں۔ بچے نے نوٹ دیکھا تو اسے نوٹ سے قلفی، ٹافی، میٹھی، نمکین چیز ملتی نظر آئی۔ بچے کو مال کے فضائل کا تجربہ ہوگیا کہ اگر میرے پاس اتنا مال آجائے گا تو مجھے یہ تمام چیزیں مل جائیں گی۔ اسی بچے کو ہم نے اعمال کے فضائل نہیں سکھائے کہ اگر اعمال کرے گا تو تجھے اللہ کی محبت اور اللہ کا تعلق نصیب ہوجائیگا۔ **اللہ رب العزت کا قرب:** وہ لوگ جو یہ چاہتے ہیں کہ انہیں اللہ پاک جل شانہٗ کا قرب، اللہ پاک جل شانہٗ کا دھیان، اللہ پاک جل شانہٗ کا تعلق نصیب ہوجائے وہ عمل کو عمل کی فضیلت سے، کمال سے اور اس سے ملنے کے یقین کے ساتھ کریں۔(جاری ہے)

## درس سے فیض پانے والے

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** تہہ دل سے دعا گو ہوں کہ اللہ پاک آپ اور آپ کے اہل خانہ اور تسبیح خانہ سے وابستہ ہر فرد پر اپنی رحمتیں' برکتیں' عافیتیں عنایت فرمائے اور اس تسبیح خانہ کو جسے دلوں سے زنگ اتارنے کا کارخانہ کہوں تو بے جا نہیں' اللہ کریم اس کی حفاظت فرمائے اور قیامت تک اس کے ذریعے مخلوق کی ہدایت و رہنمائی فرمائے۔ اللہ کریم آپ اور آپ کی نسلوں کی حفاظت فرمائے' آپ کی نسلوں میں ولی پیدا فرمائے اور آپ کا سایہ ہمارے اور تمام مخلوق کے سروں پر قائم و دائم رکھے۔ آمین! میں تقریباً ہر جمعرات کو درس میں حاضری دیتا ہوں' میں نے آپ کے درس میں سنا تھا کہ دو عملوں کا ثواب اللہ پاک اپنی رحمت سے پہلے دنیا میں دیتے ہیں پھر انشاء اللہ آخرت میں بھی دیں گے (باقی صفحہ نمبر 36 پر)

انوکھے روحانی وظائف اور راز ولایت پانے کیلئے
خطبات عبقری مکمل سیٹ کا مطالعہ کریں



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY

# ادھر شیر خدا رضی اللہ عنہ کے ہاتھ دعا کیلئے اٹھے ادھر معذور تندرست

ابولبیب شاذلی

**اے عثمان! ظالموں نے پانی بند کر کے تمہیں پیاس سے بے قرار کر دیا ہے؟ میں نے عرض کیا کہ جی ہاں! تو فوراً ہی آپ ﷺ نے دریچی میں سے ایک ڈول میری طرف لٹکا دیا جو نہایت شیریں اور ٹھنڈے پانی سے بھرا ہوا تھا میں اس کو پی کر سیراب ہو گیا**

**دو وحشی شیر:** روایت ہے کہ بادشاہ روم کا بھیجا ہوا ایک عجمی کافر مدینہ منورہ آیا اور لوگوں سے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا پتہ پوچھا۔ لوگوں نے بتا دیا کہ وہ دوپہر کو کھجور کے باغوں میں شہر سے کچھ دور قیلولہ فرماتے ہوئے تم کو ملیں گے۔ یہ عجمی کافر ڈھونڈتے ڈھونڈتے آپ کے پاس پہنچ گیا اور یہ دیکھا کہ آپ اپنا چمڑے کا درہ اپنے سر کے نیچے رکھ کر زمین پر گہری نیند سو رہے ہیں۔ عجمی کافر اس ارادے سے تلوار کو نیام سے نکال کر آگے بڑھا کہ امیرالمومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو قتل کر کے بھاگ جائے مگر وہ جیسے ہی آگے بڑھا بالکل ہی اچانک اس نے یہ دیکھا کہ دو شیر منہ پھاڑے ہوئے اس پر حملہ کرنے والے ہیں' یہ خوفناک منظر دیکھ کر وہ خوف و دہشت سے بلبلا کر چیخ پڑا اور اس کی چیخ کی آواز سے امیرالمومنین بیدار ہو گئے اور یہ دیکھا کہ عجمی کافر کی ننگی تلوار ہاتھ میں لئے ہوئے تھر تھر کانپ رہا ہے۔ آپ نے اس کی چیخ اور دہشت کا سبب دریافت فرمایا تو اس نے سچ سچ سارا واقعہ بیان کر دیا اور پھر بلند آواز سے کلمہ پڑھ کر مشرف بہ اسلام ہو گیا اور امیرالمومنین نے اس کے ساتھ نہایت مشفقانہ برتاؤ فرما کر اس کے قصور کو معاف کر دیا۔ (ازالۃ الخفاء مقصد 2 ص 172 و تفسیر کبیر ج 5 ص 478)

**خواب میں پانی پی کر سیراب:** حضرت عبداللہ بن سلام رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ جن دنوں باغیوں نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مکان کا محاصرہ کر لیا اور ان کے مبارک گھر میں پانی کی ایک بوند تک کا جانا بند کر دیا تھا اور حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پیاس کی شدت سے تڑپتے رہتے تھے۔ میں آپ کی ملاقات کیلئے حاضر ہوا تو آپ اس دن روزہ دار تھے۔ مجھ کو دیکھ کر آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ اے عبداللہ بن سلام! آج میں حضور نبی اکرم ﷺ کے دیدار پرانوار سے خواب میں مشرف ہوا تو آپ ﷺ نے انتہائی مشفقانہ لہجے میں ارشاد فرمایا کہ اے عثمان! ظالموں نے پانی بند کر کے تمہیں پیاس سے بے قرار کر دیا ہے؟ میں نے عرض کیا کہ جی ہاں! تو فوراً ہی آپ ﷺ نے دریچی میں سے ایک ڈول میری طرف لٹکا دیا جو نہایت شیریں اور ٹھنڈے پانی سے بھرا ہوا تھا میں اس کو پی کر سیراب ہو گیا اور اب اس وقت بیداری کے حالت میں بھی اس پانی کی ٹھنڈک میں اپنی دونوں چھاتیوں اور دونوں کندھوں کے درمیان محسوس کرتا ہوں۔ پھر حضور نبی اکرم ﷺ نے مجھ سے ارشاد فرمایا کہ اے عثمان! اگر تمہاری خواہش ہو تو ان باغیوں کے مقابلہ میں تمہاری امداد و نصرت کروں اور اگر تم چاہو تو ہمارے پاس آ کر روزہ افطار کرو۔ اے عبداللہ بن سلام! میں نے خوش ہو کر یہ عرض کر دیا کہ یارسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ کے دربار پرانوار میں حاضر ہو کر روزہ افطار کرنا یہ زندگی سے ہزاروں لاکھوں درجے زیادہ مجھے عزیز ہے۔ حضرت عبداللہ بن سلام رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں اس کے بعد رخصت ہو کر چلا آیا اور اسی رات میں بدبخت باغیوں نے آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو شہید کر دیا۔ (البدایہ والنہایہ ج 7 ص 182)

**فالج زدہ اچھا ہو گیا:** علامہ تاج الدین سبکی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب (طبقات) میں ذکر فرمایا ہے کہ ایک مرتبہ امیرالمومنین حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے دونوں شاہزادگان حضرت امام حسن و امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے ساتھ حرم کعبہ میں حاضر تھے کہ درمیانی رات میں ناگہاں یہ سنا کہ ایک شخص بہت ہی گڑگڑا کر اپنی حاجت کیلئے دعا مانگ رہا ہے اور زار زار رو رہا ہے۔ آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حکم دیا کہ اس شخص کو میرے پاس لاؤ۔ وہ شخص اس حال میں حاضر خدمت ہوا کہ اس کے بدن کی ایک کروٹ فالج زدہ تھی اور وہ زمین پر گھسیٹتا ہوا آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے سامنے آیا۔ آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس کا قصہ دریافت فرمایا تو اس نے عرض کیا کہ اے امیرالمومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہ! میں بہت ہی بے باکی کے ساتھ قسم قسم کے گناہوں میں دن رات منہمک رہتا تھا اور میرا باپ جو بہت ہی صالح اور پابند شریعت مسلمان تھا' بار بار مجھ کو ٹوکتا اور گناہوں سے منع کرتا تھا میں نے ایک دن اپنے باپ کی نصیحت سے ناراض ہو کر اس کو مار دیا اور میری مار کھا کر میرا باپ رنج و غم میں ڈوبا ہوا حرم کعبہ آیا اور میرے لیے بددعا کرنے لگا۔ ابھی اس کی دعا ختم بھی نہیں ہوئی تھی کہ بالکل ہی اچانک میری ایک کروٹ پر فالج کا اثر ہو گیا اور میں زمین پر گھسٹ کر چلنے لگا۔ اس غیبی سزا سے مجھے بڑی عبرت حاصل ہوئی اور میں نے رو رو کر اپنے باپ سے اپنے جرم کی معافی طلب کی اور میرے باپ نے اپنی شفقت پدری سے مجبور ہو کر مجھ پر رحم کھایا اور مجھے معاف کر دیا اور کہا کہ بیٹا چل! جہاں میں نے تیرے لیے بددعا کی تھی اسی جگہ اب میں تیرے لیے صحت و سلامتی کی دعا مانگوں گا۔ چنانچہ میں اپنے باپ کو اونٹنی پر سوار کر کے مکہ مکرمہ لا رہا تھا کہ راستے میں بالکل ناگہاں اونٹنی ایک مقام پر بدک کر بھاگنے لگی اور میرا باپ اس کی پیٹھ پر سے گر کر دو چٹانوں کے درمیان ہلاک ہو گیا اور اب میں اکیلا ہی حرم کعبہ میں آ کر دن رات رو رو کر اللہ تعالیٰ سے اپنی تندرستی کیلئے دعائیں مانگتا رہتا ہوں۔ امیرالمومنین نے ساری سرگزشت سن کر فرمایا کہ اے شخص اگر واقعی تیرا باپ تجھ سے خوش ہو گیا تھا تو اطمینان رکھ کہ خدا کریم بھی تجھ سے خوش ہو گیا ہے۔ اس نے کہا کہ اے امیرالمومنین! میں بحلف شرعی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ میرا باپ مجھ سے خوش ہو گیا تھا۔ امیرالمومنین حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس شخص کی حالت زار پر رحم کھا کر اس کو تسلی دی اور چند رکعت نماز پڑھ کر اس کی تندرستی کیلئے دعا مانگی۔ پھر فرمایا: اے شخص اٹھ کھڑا ہو جا یہ سنتے ہی وہ بلاتکلف اٹھ کر کھڑا ہو گیا اور چلنے لگا۔ آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ اے شخص! اگر تو نے قسم کھا کر یہ نہ کہا ہوتا کہ تیرا باپ تجھ سے خوش ہو گیا تھا تو میں ہرگز تیرے لیے دعا نہ کرتا۔ (حجۃ اللہ علی العالمین ج 2 ص 863۔ کرامات صحابہ ص 79)

## لوزموشن کا عجیب کمال کا آزمودہ ٹوٹکہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں ایک دفتر میں نیا گیا تو وہاں مجھ سے ایک سینئر تھے جو مجھے کام نہیں بتاتے تھے جس کی وجہ سے مجھے بڑی پریشانی ہوتی تھی' میں نے درود شریف پڑھ پڑھ کر اسے ہدیہ کرنا شروع کر دیا۔ پھر جب میں اس سے کچھ بھی پوچھتا تو وہ بہت فراخدلی کے ساتھ بتاتا۔ میرے پاس لوزموشن کا ایک آزمودہ ٹوٹکہ ہے جو میں قارئین عبقری کی نذر کرتا ہوں:۔ ہمارے گھر میں جب بھی کسی کو لوزموشن لگتے ہیں تو میری امی کیلے پر چینی لگا کر کھلا دیتی ہیں اور تھوڑی دیر بعد پیپسی یا کوک کی بوتل پلا دیتی ہیں تو لوزموشن فوری ٹھیک ہو جاتے ہیں۔ (محمد عمر، لاہور)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 | PAKSOCIETY
READING Section

درود تنجینا سے مشکلات حل: مجھے جب بھی کوئی مشکل آتی ہے تو میں کثرت سے درود تنجینا پڑھتا ہوں جس سے میری مشکل فوری حل ہو جاتی ہے۔ نہایت تیر بہدف عمل ہے۔

# بچے کو حوصلہ مند اور دلیر بنائیے

## ماؤں کیلئے چند مشورے

**یہ فیصلہ بھی بچہ خود ہی کرتا یہ وہ کب پیٹ کے بل رینگنے لگے گا کب کھڑا ہوگا اور چلنا شروع کرے گا پہلے زمانے میں ماؤں کا خیال تھا اگر بچے کو جلدی ہی نہ چلنا سکھا دیا جائے تو اس کی ٹانگیں ٹیڑھی ہو جاتی ہیں لیکن جدید تحقیقات نے اس خیال کو مسترد کر دیا ہے**

کہتے ہیں نومولود بچہ کم آمیز (UN-SOCIABLE) ہوتا ہے اسے صرف اپنی ذات کی خبر ہوتی ہے، اس لئے وہ دوسروں سے میل جول کی بظاہر کوئی کوشش نہیں کرتا، تاہم اس کے اندر اس کی پوری صلاحیت پائی جاتی ہے، اگر اس کی شخصی اور احساسات کو سمجھنے اور مخفی صلاحیتوں کو ابھارنے کی کوشش کی جائے تو آدمی خاصا کامیاب رہتا ہے پیدائش کے بعد جب بچہ سنبھلتا ہے تو وہ ہمک ہمک کر ماں کی گود میں جانے کیلئے ہاتھ پاؤں مارتا ہے، یہ دوسروں کے ساتھ اس کے رابطے کی اولین کوشش ہے، جب ماں اسے گود میں اٹھا کر پکارتی ہے تو بچہ تحت الشعور میں اسے اپنا مہربان سمجھنے لگتا ہے، جس جس انداز سے کوئی اسے اٹھاتا اور بہلاتا ہے اس کے ذہن میں ویسے ہی نقوش ثبت ہوتے چلے جاتے ہیں۔ بچہ اس سلوک کو پوری طرح سمجھتا ہے کہ اٹھانے والا مشقت اور محبت سے پیش آ رہا ہے یا بے دلی اور خفگی کے ساتھ بیگار ٹال رہا ہے۔ پیدائش کے تجربے سے سنبھلنے میں نومولود کو کئی دن لگتے ہیں، اسے پہلی بار بھوک اس وقت محسوس ہوتی ہے جب قدرت کی طرف سے ماں کی چھاتیوں میں اس کی سیرابی کا انتظام ہو جاتا ہے۔ عموماً پیدائش کے تیسرے روز ماں کا دودھ اتر آتا ہے ڈاکٹر اور حکیم بچے کیلئے ماں کے دودھ کو سب سے زیادہ مفید اور ناگزیر بتاتے ہیں۔ ایک اہم سبب یہ ہے بچہ ماں کی دھڑکن اور ان کے ہاتھوں کے لمس سے بڑی راحت محسوس کرتا ہے، اسی طرح اگر اسے ہاتھوں میں لے کر جھلائیں یا پیار بھری لوریاں سنائیں تو وہ باغ باغ ہو جاتا ہے۔ نوزائیدہ بچے سے کسی دانشمندانہ اور اپنی مرضی کے مطابق ردعمل کی توقع عبث ہے جو مائیں بچے کو ہنسانے کیلئے اسے جھنجھوڑتی، دبوچتی اور گدگداتی ہیں وہ غلط فہمی کا شکار ہیں، عین ممکن ہے کہ ماں کی اس دل لگی سے بچے کے ذہن پر ناگوار اثر پڑے اور وہ کھلکھلانے کی بجائے منہ بسور کر رونا شروع کر دے۔ ابتداء میں بچہ تجربے کے طور پر مسکراتا ہے جب اپنے آس پاس والوں کو ہنستے دیکھتا ہے تو ان کی نقالی کرتے ہوئے خود بھی ہنسنے لگتا ہے۔ پیدائش کے بعد دو ہفتے تک بچہ سونے اور دودھ پینے کے علاوہ کسی مشغل سے آشنا نہیں ہوتا۔ نہ ہی اس کے بعد ان میں اتنی قوت ہوتی ہے کہ کوئی کام کر سکے رحم مادر میں پرورش کے دوران وہ کشش ثقل سے محفوظ رہتا ہے، اس لئے پیدائش کے بعد جب کشش ثقل سے واسطہ پڑتا ہے تو گھبرا جاتا ہے، آپ نے اکثر دیکھا ہوگا کہ نہاتے وقت بچہ بڑی راحت محسوس کرتا ہے، اس کی وجہ پانی میں تیرنے کی قوت ہے جس کی بدولت کچھ دیر کیلئے بچے کو کشش ثقل سے نجات مل جاتی ہے اور وہ گونہ مسرت کا اظہار کرتا ہے۔ بچہ دو ہفتے کا ہو جائے تو نیند کم' غلبہ کم ہو جاتا ہے اب وہ خاصا وقت جاگ کر گزارتا ہے اور مختلف چہروں سے کھلنے کا اشتیاق ظاہر کرتا ہے، ماں کی چھاتیاں اس کیلئے قدرتی کھلونا ہیں، چنانچہ وہ دودھ پینے کے ساتھ ساتھ ان سے کھیلتا بھی رہتا ہے، مناسب یہ ہے کہ اس کو کھیل سے نہ روکا جائے، البتہ جب وہ اٹھنے بیٹھنے اور گھٹنوں کے بل چلنے لگے تو کسی دوسرے کھلونے سے مانوس کرا دیجئے، لیکن یہ قدم بھی اچانک اور یکبارگی نہ اٹھائیے بلکہ دودھ چھڑانے کی طرح آہستہ آہستہ اٹھائیے۔ زمانہ قدیم میں مائیں بچے کو دیر تک رونے دیتی تھیں ان کا خیال تھا کہ زیادہ روئے تو بھوک خوب لگتی ہے لیکن جدید سائنسی انکشافات نے اس نظریے کو باطل کر دیا ہے بچوں کے ماہر ڈاکٹرز کا کہنا ہے کہ بھوکا بچہ دیر تک روتا رہے تو اس کا پیٹ ہوا سے بھر جاتا ہے اور بھوک مر جاتی ہے جب اسے بعد از وقت خوراک ملتی ہے تو آدھی کھا کر منہ پھلا لیتا ہے، تھوڑی دیر بعد وہ دوبارہ رونے لگتا ہے گویا کہتا ہے میں ابھی بھوکا ہوں۔ یہ فیصلہ بھی بچہ خود ہی کرتا یہ وہ کب پیٹ کے بل رینگنے لگے گا' کب کھڑا ہوگا اور چلنا شروع کرے گا پہلے زمانے میں ماؤں کا خیال تھا اگر بچے کو جلدی ہی نہ چلنا سکھا دیا جائے تو اس کی ٹانگیں ٹیڑھی ہو جاتی ہیں لیکن جدید تحقیقات نے اس خیال کو مسترد کر دیا ہے، درحقیقت بچے کی ٹانگوں میں خم اس وقت آتا ہے جب اسے چلنے سے پہلے ٹانگوں پر بوجھ ڈالنے کا موقع نہیں ملتا۔ تمام صحت مند بچے آغوش مادر ہی میں کھڑا ہونے کی کوشش کرتے ہیں، انہیں ٹانگوں کو مضبوط کرنے اور چلنے کی قوت بڑھانے کی ضرورت ہوتی ہے تاکہ ہڈیاں مناسب طریقے سے نشوونما پا سکیں جن بچوں کی کمزور اور ترقی پذیر ٹانگوں پر پورا وزن پڑ جاتا ہے وہ اکثر صورتوں میں ٹیڑھی ہو جاتی ہیں۔ بچوں کیلئے قوت گویائی کا استعمال سب سے دشوار ہے اس سلسلے میں اسے کئی مراحل طے کرنے ہوتے ہیں، بعض بچے چند ہی ہفتے بعد ہونٹوں کی جنبش آواں آواں' غاں غوں کر کے بڑوں کی نقل اتارنے کی کوشش کرتے ہیں۔ بچے کی زبان پر پہلے ''چوں چوں غرغر'' کے الفاظ آتے ہیں جب ہونٹ بھی اس عمل میں شریک ہو جاتے ہیں ''ماما'' کی آواز ابھرتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ نومولود کی زبان سے ''ڈاڈا'' (باپ) پہلے اور ماما (ماں) بعد میں نکلتا ہے حالانکہ اصولی طور پر ماما پہلے آنا چاہیے۔ بچے کی پیدائش اور تربیت میں ماں جو کردار ادا کرتی ہے باپ اس کا عشر عشیر بھی انجام نہیں دیتا۔ بچہ فطرتاً نئی چیزوں سے متعارف ہونے کی خواہشمند ہوتا ہے اس معاملے میں وہ بڑی دلیری اور جلد بازی کا مظاہرہ کرتا ہے، یہ بات اس کے علم میں بتدریج آتی ہے کہ غلط کام کرنے سے سزا ملتی ہے۔ جوان آدمی کی طرح بچے کو بھی بعض پریشانیاں اور مایوسیاں بری طرح ستاتی ہیں، تاہم اس سے یہ نہ سمجھئے کہ معمولی شورش اور ہل چل سے بچے کا ذہن متاثر ہو جاتا ہے عام مشاہدہ ہے کہ جن گھرانوں میں مشاغل کا اختلاف اور افراد کا باہم ٹکراؤ موجود ہوتا ہے ان کے بچے ان گھروں کی نسبت زیادہ حوصلہ اور دلیر ہوتے ہیں جہاں مصنوعی سکون کی فضا پائی جاتی ہے۔ ایسے بچے بیرونی دنیا کے نشیب و فراز سے آگاہ نہیں ہو پاتے اور آئندہ زندگی میں ناکامی سے دوچار ہوتے ہیں۔ علم کی پیاس بچے کی فطری میں ودیعت ہوتی ہے وہ ہر نئی چیز کی طرف تیزی سے لپکتا ہے کچھ دیر اس سے دل بہلانے کے بعد اسے حقارت سے پرے پھینک دیتا ہے جو اس بات کا اعلان ہے کہ میں نے اس چیز کے بارے میں کچھ جان لیا ہے، اب کوئی اور چیز لاؤ۔ ماہرین کہتے ہیں بچہ نوے سیکنڈ میں ہر نئے کھلونے کے بارے میں ضروری باتیں جان لیتا ہے۔

### میرے دو آزمودہ ٹوٹکے قارئین کیلئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس کچھ آزمودہ ٹوٹکے ہیں جو میں قارئین عبقری کی نذر کر رہی ہوں' نہایت عجیب ٹوٹکہ ہے آپ کہیں باہر ہیں اور آپ کو باتھ روم جانا ہے اور قریب کہیں واش روم نہیں تو انگلی سے اپنا تھوک لگا کر اپنی ناف میں لگائیں۔ کچھ دیر کیلئے حاجت رک جاتی ہے۔ اگر چھینک روکنی ہو تو اوپر والے ہونٹ کو ناک سے لگا دیں' چھینک رک جائے گی۔ ان ٹوٹکوں سے یقیناً قارئین کو فائدہ ہوگا۔ (صائمہ)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

## سورۂ قریش نے مزے دلا دیئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ایک مرتبہ میں اور میرا کزن گاؤں سے شہر جا رہے تھے کہ راستے میں یاد آیا کہ میرا پرس تو گھر میں ہے' اس کے پاس بھی کرایہ نہیں ہے' وہ بہت پریشان ہوا' میں نے کہا کہ ہم واپس نہیں لوٹیں گے' ایسا کرو سورۂ قریش پڑھنا شروع کردو' اس نے اور میں نے سورۂ قریش پڑھنا شروع کردی' اسٹاپ پر پہنچے ہی تھے کہ راستے میں ایک موٹروے والے نے گاڑی روکی' وہ میرا شاگرد تھا' میں نے اسے کسی دور میں کمپیوٹر پڑھایا تھا' اس نے کہا سر آئیں شہر چلیں' آئے بھی مفت اور گئے بھی مفت میں۔ یہ اس کا کرم ہے' جو اس میں یقین رکھے گا کامیاب ہوگا۔ (غلام مرتضیٰ ڈیہوڑ پنوں عاقل)

اسلام اور رواداری | قسط نمبر 107 | ابن زیب بھکاری

## پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا غیر مسلموں سے حسن سلوک

**غیر مسلموں پر ظلم سے اجتناب:** سیدنا انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بیان ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''مظلوم کی بددعا سے بچو خواہ وہ کافر ہی ہو کیونکہ اس کی بددعا کی قبولیت میں کوئی رکاوٹ نہیں'' (مسند احمد 153:3)۔ سیدنا ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا: جس نے بغیر سبب کے کسی ذمی (کافر) کو قتل کیا اللہ تعالیٰ نے اس پر جنت کو حرام کردیا۔ (ابوداؤد: 2760)۔ دوسری حدیث کے الفاظ اس طرح ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے اس پر جنت کی خوشبو لینا (بھی) حرام کردیا ہے۔ (مسند احمد 38/5)۔ اس کی مزید وضاحت یوں کی گئی کہ جنت کی خوشبو بھی وہ نہیں سونگھے گا جبکہ اس کی خوشبو چالیس سال کی مسافت سے آئے گی۔ (البخاری 2965)۔ رسول کریم ﷺ نے فرمایا: ''یاد رکھو! جس نے کسی ذمی (کافر) پر ظلم کیا یا اس کا معاہدہ (ناجائز طور پر) توڑا یا اس کی طاقت سے بڑھ کر اس پر بوجھ ڈالا یا اس کی خوشی کے بغیر اس سے کوئی چیز لے لی تو میں روز قیامت اس کی جانب سے جھگڑا کروں گا۔ (ابوداؤد 3052)

''پیغمبر اسلامؐ کا غیر مسلموں سے حسن سلوک'' اب تمام واقعات کتابی شکل میں ضرور پڑھیں' گفٹ کریں اور ''غیر مسلموں کی عبادت گاہیں' ان کے حقوق اور ہماری ذمہ داریاں'' کتاب اردو اور انگلش میں پڑھنا ہرگز نہ بھولیں!

# قرآن پاک آنکھوں پر لگانے سے رسولی ختم

یہ عمل میں چند ہفتے کرتی رہی جس کی بدولت اللہ پاک نے مجھے اس کلام پاک کے صدقے سے عافیت بخشی اور میری پلک کے نیچے سے رسولی کا نشان تک ختم ہوگیا۔ سبحان اللہ۔ اللہ پاک ہم سب کو قرآن پاک پر عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس قرآن پاک سے حیران کن مشکل آسان کرنے والا نسخہ ہے جو میں عبقری قارئین کی خدمت میں پیش کررہی ہوں۔ کچھ عرصہ پہلے میری دائیں آنکھ کی پلک کے نیچے چھوٹی سی رسولی بننا شروع ہوگئی جو دن بدن بڑھتی ہوئی نظر آرہی تھی جس کا مجھے آنکھ پر تکلیف اور بوجھ بھی محسوس ہوتا تھا۔ کسی نے کہا کہ یہ رسولی جب تھوڑی سی بڑی ہوگئی تو پھر اس کا آپریشن کروالینا لیکن ہمارے گھر کے قریب ایک مسجد ہے جس کے قاری صاحب ہر روز ہمارے گھر مجھے قرآن پاک پڑھانے آتے تھے۔ میری امی جان نے مجھے کہا کہ جب قرآن پاک کی تلاوت کرنے لگو تو قرآن پاک کے اوراق کو چوم کر اپنی آنکھوں کی پلک پر لگا کر اللہ پاک سے دعا کرنا کہ وہ ہماری اس مشکل کو اپنی رحمت کے صدقے اور اس مقدس اوراق کے صدقے آسان کردے اور آپریشن جیسی تکلیف سے بچائے۔ یہ عمل میں چند ہفتے کرتی رہی جس کی بدولت اللہ پاک نے مجھے اس کلام پاک کے صدقے سے عافیت بخشی اور میری پلک کے نیچے سے رسولی کا نشان تک ختم ہوگیا۔ سبحان اللہ۔ اللہ پاک ہم سب کو قرآن پاک پر عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے اور وہ ہمیں پکا سچا مسلمان بنائے۔ آمین۔ (اقصیٰ پروین' حویلی لکھا)

## ایک چھوٹی سی آیات' بڑا کام' قارئین عبقری کے نام

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! یہ میرے گھر کا ہی واقعہ ہے میرے کزن کی شادی کو تقریباً پانچ سال ہوگئے ہیں جس گھر میں میرے کزن کی شادی ہوئی ہے' لڑکی کے خاندان والوں کا ارادہ نہیں تھا یعنی اس رشتہ کیلئے لڑکی کی کچھ قریبی رشتہ دار راضی نہیں تھیں اس رشتہ کیلئے صرف لڑکی کا باپ راضی تھا۔ لڑکی کی وہ رشتہ دار اس رشتہ کو اپنے بچوں کیلئے لینا چاہتی تھیں' جب ان کے گھر کوئی رشتہ لینے کیلئے جاتا وہ اٹھ کھڑی ہوتیں' آخرکار جب ہم رشتہ کیلئے گئے تو لڑکی کے باپ نے ہاں کردی کیونکہ وہ ان کے ارادے بھانپ چکا تھا اور ہم بھی اللہ کے کرم سے کھاتے پیتے گھرانے سے ہیں' اس لیے فوری رشتہ کی ہاں ہوگئی۔ آخرکار شادی ہوگئی لیکن شادی کے بعد لڑکی کی وہ رشتہ دار آرام سے نہ بیٹھیں اور تعویذوں کیلئے دوڑنا شروع کردیا ان کے اپنے گھر کا یہ حال ہے کہ ان کے بچوں کو عمریں کافی زیادہ ہوچکی ہیں' تقریباً چالیس چالیس سال کے لگ بھگ مگر ان کیلئے کوئی رشتہ نہیں آیا۔ لہٰذا لڑکی کی رشتہ داروں نے میری کزن کی بیوی پر تعویذ و جادو شروع کرادیئے۔ آئے دن میرے کزن کی بیوی بیمار رہنے لگی' رات کو سوتے سوتے ڈر جاتی' بعد میں اثر زیادہ ہوگیا۔ اس کے بعد ان کے گھر سے کوئی نہ کوئی چیز گم ہوجاتی' آخر بعد میں ایسے ہونے لگا کہ وہ اپنی الماری میں جب اپنے کپڑے رکھتی جب کچھ دن بعد پہننے کیلئے نکالتی تو وہ کاٹے ہوئے ملتے کسی کے پائنچے کاٹ دیئے ہوتے کسی کے بازو والی جگہ ایسے جیسے کوئی قینچی سے کاٹتا ہے۔ اس کے گھر میں بھی سوائے اس کی ساس صاحبہ کے اور کوئی نہیں کہ آدمی کسی پر شک کرتا آخرکار ہم دم تعویذوں کے پاس جانے لگے جس کے پاس بھی جاتے سب یہی کہتے کہ اس پر جادو کیا گیا ہے کوئی تعویذ دیتا کوئی پانی دم کرکے دیتا لیکن کوئی افاقہ نہ ہوا۔ آخرکار مجھے ایک وظیفہ ملا وہ میں نے ان کو لکھ کردیا۔ انہوں نے وہ وظیفہ کیا' اللہ کا کرم ہوا اب ان کے گھر کوئی مسئلہ بھی نہیں ہے۔ اب نہ ہی ان کے کپڑے کاٹے جاتے ہیں اور نہ ہی میرے کزن کی بیوی ڈرتی ہے۔ ماشاء اللہ اب وہ صحت مند ہے جیسے شادی سے پہلے تھی۔ سورۂ طٰہٰ کی آیت نمبر 69،68 گیارہ دن تک سو دفعہ روزانہ پڑھ کر اپنے اوپر پھونک ماریں' میاں بیوی دونوں کریں اور اس عمل کے دوران اور کوئی عمل نہ کریں۔ اس کا عمل جادو کیلئے اکسیر ہے۔ اس کے بعد جادو سے مکمل نجات کیلئے قرآن شریف کی آخری دو سورتیں پڑھتے ہیں' ہمیشہ کیلئے کوئی جادو اثر نہیں کرے گا۔ مبارک آیات یہ ہیں:۔ قُلْنَا لَا تَخَفْ اِنَّكَ اَنْتَ الْاَعْلٰى ○ وَاَلْقِ مَا فِيْ يَمِيْنِكَ تَلْقَفْ مَا صَنَعُوْا اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ وَلَا يُفْلِحُ السّٰحِرُ حَيْثُ اَتٰى ﴿طٰہٰ ۶۹﴾ (کلیم اللہ شیخ' پہاڑپور)

### کمی دودھ اور کمزوری سے پریشان خواتین کیلئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس ایک طبی ٹوٹکہ جو آزمودہ ہے۔ **ھوالشافی:** اگر کلونجی پسی ہوئی زیرو سائز کیپسول میں بھر کر صبح نہار منہ ایک یا دو کیپسول نیم گرم دودھ کے ساتھ اور شام کو خالی پیٹ کھانے سے ایک گھنٹہ پہلے کشتہ مرجان ایک نمبر کیپسول نیم گرم دودھ سے دیں تو عورتوں کے دودھ کے بارے میں بہت نفع ہوتا ہے اور جسمانی تھکاوٹ وغیرہ کو بھی فائدہ ہوتا ہے۔ (فرقان احمد' اوکاڑہ)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 | PAKSOCIETY

دماغ کو بے پناہ طاقت دیجئے: بارہ عدد بادام مقشر کو رگڑ کر سردائی بنائیں اور آدھ کلو ابلتے ہوئے دودھ میں ڈال کر تین جوش دیں' ٹھنڈا ہونے پر میٹھا ملا کر استعمال کرنے سے باہ اور دماغ کو بے پناہ طاقت ملتی ہے۔

# محبت! دل و دماغ کو مکمل طور پر محفوظ رکھتی ہے

مرتضیٰ جمال' لاہور

**ایک کے بعد ایک ہونے والی تحقیق سے مسلسل ثابت ہو رہا ہے کہ جو لوگ تنہائی محسوس کرتے ہیں وہ ایسے افراد کے مقابلے میں جو رشتوں اور برادری سے گہری وابستگی رکھتے ہیں دل کے امراض میں بہت زیادہ مبتلا ہوتے ہیں۔**

بدلتی ہوئی دنیا میں انسان پر کیا بیت رہی ہے یہ وہی بتا سکتا ہے جو بدلتی ہوئی دنیا میں ''ہو'' یعنی اس بارے میں باشعور ہو۔ جو احساس سے گزرا ہی نہ ہو وہ احساس کو کیا سمجھے گا۔ چنانچہ کہا جاتا ہے ''درد اس سے پوچھئے جس کے جگر میں ٹیس ہو'' جسے درد ہوا ہی نہ ہو اس کے ''بیان درد'' میں سچائی کی تاثیر ممکن نہیں۔ انسان جس چیز کو اپنی ترقی سمجھنے کے مغالطے میں ہوتا ہے بعض اوقات وہ اس کے ''زوال کا ارتقاء'' ہوتا ہے۔ مثال کے طور پر دور جدید میں انسانی ترقی کے کسی بھی پہلو کو بغور دیکھ لیجئے۔ اکثر میں زوال ہی زوال نظر آئے گا جیسے دنیا کسی نئے آغاز کیلئے ٹوٹ پھوٹ سے دوچار ہونے کو تیار ہو۔ انسان سامان کی کثرت کے باوجود زیادہ دکھی اور تنہا ہوا ہے۔ حساب اس چیز کا لگایا جا سکتا ہے جو سمجھ میں آتی ہو، جو سمجھ ہی میں نہ آئے اس کا حساب کیسے لگے گا؟ یہی جدید سائنس کی مشکل رہی ہے لیکن اب یوں محسوس ہوتا ہے کہ سائنس اس مشکل سے نکلنا چاہتی ہے۔ وہ جذبات واحساسات، رنج والم، درد وغم کا ''حساب'' بھی کرنے لگی ہے۔ وہ ''مسرت'' کے پیمانوں پر بھی غور کر رہی ہے۔ گویا سائنس وہاں پہنچ رہی ہے جہاں قدیم دانش وحکمت اور ادب بہت پہلے پہنچ چکے تھے' دکھ، درد، تنہائی، بے وفائی سے انسان کا سینہ چھلنی ہو سکتا ہے؟ یہ بات اب ہمیں سائنس سے بھی پتہ چلتی ہے۔ یہ ارتقائے زوال ہی ہے کہ جس نے انسان کو بے حد تنہا کردیا' دلوں کو غموں سے بھر دیا' گویا آدمی تنہا ہوا لیکن دل کی ''تنہائی'' دور ہوگئی۔ ''دل اکیلا نہیں' ساتھ میں غم بھی ہے'' دل کے یہ ساتھی اسے ناقابل تلافی نقصان پہنچا رہے ہیں۔ یہ ساتھی برے نہیں ہوتے' غم برا نہیں ہوتا' برا ان غموں کے ساتھ ہمارا سلوک ہوتا ہے کہ صحیح کام لیا جائے تو درد، غم اچھا ہی ہوتا ہے لیکن جہاں دلجوئی کرنے والا کوئی نہ ہو یکسر تنہائی ہو وہاں یہی غم قاتل بن جاتا ہے۔ **دل کی جڑیں دماغ میں ہیں:** اس تمہید کے بعد اب جدید سائنسی تحقیق کی طرف آیئے جو بتاتی ہے کہ غم و اندوہ میں خود کو کمپوز نہ رکھا جائے' دل پر قابو نہ پایا جائے تو نفسیاتی صحت متاثر ہوتی ہے۔ کارڈیو ویسکولر صحت کا تعلق صرف خوراک اور ورزش سے نہیں بلکہ نفسیاتی صحت بھی اتنی ہی اہم ہے۔ دل اور مجموعی صحت پر جذبات کے اثرات کو سائنس نے پہلی مرتبہ تسلیم کیا ہے اور اب ایک نئی شاخ ''سائیکو کارڈیولوجی'' کے تحت اس پر کام ہو رہا ہے اس پر تحقیق برسوں سے جاری ہے۔ 50 فیصد افراد جنہیں ہارٹ اٹیک ہوتا ہے بلند کولیسٹرول کے مریض نہیں ہوتے ایک سائنسدان کا کہنا ہے کہ سماجی و نفسیاتی عوامل دل پر وہی اثر مرتب کرتے ہیں جو فربہی گوشت نوشی اور ہائی بلڈ پریشر وغیرہ کا ہوتا ہے، سائنسدان اب یہ جاننے کی کوشش کر رہے ہیں کہ ایسا کیوں ہوتا ہے؟ ساتھ ہی ساتھ معالجین نے ''دل کی جڑیں دماغ میں'' تلاش کرنے کا کام شروع کردیا ہے یعنی وہ امراض قلب کا سبب جاننے اور اسے دور کرنے کیلئے مریض کی جذباتی و سماجی پریشانی کو سمجھنے کی کوشش بھی کر رہے ہیں۔ غم دل کو کس طرح بیمار کرتا ہے اس پر تحقیق کے دوران ایک نرس کے تجربات بہت اہم ثابت ہوئے ان سے پتہ چلا کہ مریض کے جذبات و احساسات اور رویے دل پر کس طرح اثر انداز ہوتے ہیں۔ 50 برس کا ایک مریض معمولی ہارٹ اٹیک کا علاج کرانے آیا اسے دو تین روز میں ہسپتال سے فارغ ہو جانا چاہیے تھا لیکن وہ چھ دن تک ہسپتال میں رہا در اصل وہ بے حد تنہا اور ڈیپریسڈ تھا۔ ہارٹ اٹیک کے بعد ڈیپریشن ہو ہی جاتا ہے لیکن اس کا مسئلہ یہ تھا کہ وہ ہر معاملے میں شدت پسند ہوگیا تھا۔ تفکرات اور پریشانیوں کے شدید ہوتے ہی اس کے سینے میں درد شروع ہو جاتا' ٹیسٹ سے علم ہوتا تھا کہ غم کا دورہ پڑتے ہی دل کو خون کی فراہمی کم ہو جاتی ہے، ایک سال کے اندر اسے دوسرا ہارٹ اٹیک ہوا اور وہ مر گیا۔ **محبت دل کا مرہم بن گئی:** ''ترقی'' کے ساتھ تنہائی بھی بڑھتی جاتی ہے اور امراض قلب بھی، اکیلے اور تنہائی کا غم انسان کو مارے ڈالتا ہے۔ اعلیٰ عہدے پر فائز 61 سالہ شخص کو دل کا دورہ پڑا اس کی ازدواجی زندگی خراب تھی' کام کی مصروفیات میں دوسروں سے اس کا تعلق ٹوٹ چکا تھا' فیملی سے الگ رہتا تھا، اس کے ڈاکٹر کو علم نہیں تھا کہ مریض کی ذاتی زندگی کس قدر المناک ہے وہ کتنا تنہا ہے۔ وہ مریض کو خوراک میں تبدیلی' ورزش کرنے' سگریٹ چھوڑنے' کولیسٹرول اور بلڈ پریشر کم کرنے کے مشورے دیتا رہا لیکن زیادہ افاقہ نہیں ہوا۔ پھر مریض نے خود جدید طبی لٹریچر کا مطالعہ شروع کیا اور اسے معلوم ہوا کہ زندہ رہنے کیلئے اسے ڈاکٹر کے مشورے سے بڑھ کر کچھ کرنا ہوگا، اسے علم ہوا کہ اگر وہ دکھی اور تنہا رہے گا تو چھ ماہ کے اندر مرنے کا خطرہ بہت زیادہ ہے۔ چنانچہ وہ ایک سپورٹ گروپ میں شامل ہوگیا اور اپنی ترجیحات تبدیل کردیں اس نے رشتوں اور بے غرض تعلقات کو پہلے نمبر پر رکھا اس کی صحت تیزی سے بہتر ہونے لگی اور زندگی سے زیادہ اچھی طرح لطف اندوز ہونے لگا۔ اس کا کہنا ہے کہ دل کا درد میرے لیے اچھا ثابت ہوا اس سے یہی نہیں کہ میری رگیں بہت کشادہ ہوگئی ہیں بلکہ میں بھی بہت اوپن ہوگیا ہوں۔ اس میں کوئی شبہ نہیں کہ ''محبت بڑے کام کی چیز ہے'' آج کی طب تمام تر توجہ دواؤں، سرجری، جین جراثیم اور مولیکیولز پر صرف کرتی ہے لیکن یہ محبت اور قربت ہے جس سے ہماری صحت کا بنیادی تعلق ہے، محبت جیسی تاثیر اگر کسی دوا میں ہوتی تو اسے تجویز نہ کرنے والا ڈاکٹر بہت بڑا مجرم پاتا۔ دیگر افراد سے ہمارا محبت بھرا جذباتی تعلق نہ صرف ہمارے معیار زندگی بلکہ ہماری بقاء پر بھی اثر انداز ہوتا ہے۔

تحقیق سے مسلسل ثابت ہو رہا ہے کہ جو لوگ تنہائی محسوس کرتے ہیں وہ ایسے افراد کے مقابلے میں جو رشتوں اور برادری سے گہری وابستگی رکھتے ہیں دل کے امراض میں بہت زیادہ مبتلا ہوتے ہیں۔ ایک ماہر کے بقول خوراک، تمباکو نوشی، ورزش، جین، ادویات اور سرجری میں سے کوئی بھی عنصر ہمارے معیار زندگی، صحت و بیماری یا قبل از وقت موت پر اتنا اثر انداز نہیں ہوتا جتنا تنہائی یا چاہت بھرا احساس اثر انداز ہوتا ہے۔

اس کی جزوی وجہ یہ ہے کہ ''تنہا'' افراد ایسی سرگرمیوں میں ملوث ہو جاتے ہیں جو ان کیلئے تباہ کن ہوتی ہے، کسی بری چیز کی قربت حاصل کرنا انہیں یکسر تنہا رہنے سے بہتر محسوس ہوتا ہے' ''جب کوئی ہمارا ہے ہی نہیں تو کس کیلئے جیا جائے'' یہ سوچ ایک مریض کی گفتگو سے عیاں ہوتی ہے' تنہائی کے مارے اس شخص نے بتایا کہ سگریٹ کے ایک پیکٹ میں مجھے بیس دوست مل جاتے ہیں' اس نے ڈاکٹر سے کہا تم مجھ سے میرے یہ دوست بھی چھین لینا چاہتے ہو' میرے یہ غمگسار میرا ساتھ دیتے ہیں تم یہ چھین کر مجھے کیا دوگے؟''۔ بہت سے مریض شراب، منشیات، مضر صحت خوراک میں پناہ ڈھونڈتے ہیں۔ ''اکیلا پن'' فٹ رہنے کی راہ میں ہی رکاوٹ نہیں ہے بلکہ اگر کوئی شخص درست خوراک لیتا ہو' ورزش کرے' تمباکو سے گریز کرے' تب بھی وہ تنہائی کا مارا ہے تو جلد مر سکتا ہے۔ خوش نصیبی سے ہمارے پاس محبت کی شکل میں دوا موجود ہے۔ یہ ہمارے دل کو محفوظ تو یقیناً رکھتی ہے لیکن کس طرح؟ اس کا ابھی ہمیں علم نہیں، ایک تحقیق سے پتہ چلا کہ جو مرد اور عورتیں یہ محسوس کرتے ہیں کہ ان سے محبت کی جاتی ہے وہ چاہے جاتے ہیں تو ان کی رگوں میں رکاوٹیں کم ہوتی ہیں۔ دس ہزار شادی شدہ مردوں سے سادہ سوال پوچھا گیا ''کیا آپ کی بیوی آپ سے محبت کا اظہار کرتی ہے'' جن مردوں نے ہاں میں جواب دیا ان میں انجائنا نمایاں طور پر کم تھا۔ محبت اور دردمندی کی دانش ہمیں ایسی دنیا میں بقاء کا راستہ دکھا سکتی ہے جہاں مادیت پرستی تنہا رہنے اور خود غرضی کا رجحان بڑھ گیا ہے۔



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

دوسروں کو مہربان کرنے کا عمل: دونوں ہاتھوں کی انگلیوں پر کٓھیٰعٓصٓ اور حٰمٓ عٓسٓقٓ پڑھ کر دم کر کے مٹھی بند کرلیں‘ جب بھی کسی کے سامنے جائیں مٹھی کھول لیں‘ وہ نہایت مہربانی وشفقت سے پیش آئے گا۔ (غلام مرتضیٰ ڈیہو)

# زرعی قرضہ لیا بجائے منافع کے بربادی ہی بربادی

**جب میں نے ہوش بھی نہیں سنبھالا تھا زرعی لون یعنی سود پر قرضہ لے کر پھنس گئے تھے۔ میری امی بتاتی تھیں کہ جب سے تمہارے والد نے زرعی لون لیا تب سے ہمارے گھر اور خاندان میں جھگڑے شروع ہوگئے تھے اور کمائی دن بدن کم ہوتی گئی۔**

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** میرے سمیت تمام عبقری کے قارئین‘ آپ کا بیان سننے والے‘ آپ کی ویب سائٹ اور فیس بک دیکھنے والے لاکھوں کروڑوں لوگ آپ کو دعاؤں میں ہمیشہ یاد رکھتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ آپ کی وجہ سے ہزاروں لوگوں کو راہ راست پر لا رہا ہے۔ اللہ تعالیٰ آپ کو ہمیشہ خوش رکھے۔ محترم حضرت حکیم صاحب! میں آپ سے دلی محبت رکھتا ہوں‘ جب سے عبقری پڑھنا شروع کیا ہے تب سے ہی تھوڑے بہت اعمال کی بھی کوشش ہوتی رہتی ہے اور اللہ کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ ان اعمال کی برکت سے بہت کچھ حاصل کیا۔ میں رسالہ عبقری کو کنویں سے تشبیہ دیتا ہوں جیسے پیاسا اپنی پیاس بجھانے کیلئے کنویں کا استعمال کرتا ہے اسی طرح ہی عبقری رسالہ ہزاروں لوگوں کی دین و دنیا کی پیاس بجھا رہا ہے‘ عمل اور یقین کی پختگی پیدا کر رہا ہے۔ اللہ کی ذات بہت بڑی ہے‘ اللہ تعالیٰ اپنے بندوں سے ستر ماؤں سے زیادہ پیار کرتا ہے۔ الحمدللہ! میرے دن رات بدل رہے ہیں۔ اب میں آتا ہوں اپنے اصل مضمون کی طرف‘ ہم ماشاء اللہ گھر کے کل چار افراد ہیں‘ والدہ وفات پا چکی ہیں اور والد حیات ہیں۔ اللہ کا بہت شکر ہے۔ ہم تین بھائی ہیں۔ والد محترم ڈاکٹر ہیں اور ساتھ ہماری بائیس ایکڑ زمین ہے۔ موجودہ بتا رہا ہوں جس سے ہمارا بہت اچھا گزر بسر ہو رہا ہے۔ اب میں اپنے ماضی میں جا کر اپنی بربادی کا ذکر کرنے لگا ہوں۔ جب میں نے ہوش بھی نہیں سنبھالا تھا تو میرے والد زرعی لون یعنی سود پر قرضہ لے کر پھنس گئے تھے۔ میری امی بتاتی تھیں کہ جب سے تمہارے والد نے زرعی لون لیا تب سے ہمارے گھر اور خاندان میں جھگڑے شروع ہوگئے تھے اور کمائی دن بدن کم ہوتی گئی اور ہمارا ہنستا مسکراتا گھر جیسے کھنڈر بن گیا۔ جب ابو کو معلوم ہوا کہ اب میں کچھ کرنے کے قابل نہیں رہا تو انہوں نے ہم تین بھائیوں کو اعلیٰ تعلیم دلوانے کی ٹھان لی اس میں بھی میں اللہ کا شکر ادا کرتا ہوں کہ ابو نے دونوں بڑے بھائیوں کو انجینئر بنانے میں کوئی کسر نہ چھوڑی۔ ہماری پہلے اٹھائیس ایکڑ زمین تھی جس میں سے ابو نے چھ ایکڑ بھائیوں کو پڑھانے کیلئے بیچ دی۔ بڑے بھائی نے الیکٹرانکس انجینئرنگ میں داخلہ لیا اور اب وہ انجینئر بن گیا ہے لیکن نوکری کیلئے در بدر بھٹک رہا ہے۔ دوسرے نمبر والا بھائی مکینیکل انجینئر کے آخری سال میں ہے۔ میرے ابو سرکاری ہسپتال میں ڈاکٹر تھے‘ ریٹائرمنٹ کے بعد بڑی مشکل سے زرعی لون جو لیا تھا اس کے چار سے پانچ لاکھ بھر دیئے یہ تقریباً 2001 کی بات ہے اور بڑی مشکل سے میرے ابو کی طبیعت کچھ سنبھلنا شروع ہوئی۔ محترم حضرت حکیم صاحب! سب سے اہم جس پر میں آپ کی توجہ دلانا چاہتا ہوں وہ ہمارے کاروبار کا بند ہونا ہے۔ 2006 میں جو پیسے پاس تھے اس کا ابو نے کاروبار شروع کیا۔ ابو تو نہیں البتہ بڑے بھائی کو شروع کروایا۔ ایک پولٹری فارم 3500 چوزے کا بنوالیا۔ میرے بڑے بھائی نے بہت محنت کی‘ پڑھائی کے ساتھ ساتھ وہ پولٹری فارم کو بھی سنبھالتا رہا۔ شروع شروع میں تھوڑا بہت فائدہ ہوا لیکن بعد میں نقصان ہونا شروع ہوگیا۔ آج ہم جس ڈیلر سے چوزہ لیتے ہیں اس کے آٹھ لاکھ کے قرض دار ہیں۔ اس کی وجہ جو ہمیں سمجھ آتی ہے وہ یہ ہے کہ چند سال پہلے جب پولٹری کا کام منافع میں جا رہا تھا تو میرے بھائی کو موٹر لگوانے کی سوجھی واپڈا کا ڈیمانڈ نوٹس جو کہ تین لاکھ روپے کا تھا منظور ہو کر آ گیا اور ایک ماہ کے اندر اندر بینک میں جمع کروانا تھا۔ میرے ابو اور بڑے بھائی نے مل کر مقامی بینک سے ساڑھے چار لاکھ کا پھر سود پر قرضہ لے لیا اور تمام کام ہوگیا۔ زمینوں پر موٹر لگ گئی مگر محترم حکیم صاحب! یقین مانیے اس وقت سے لے کر آج تک ابو کے ساتھ ساتھ پورے گھر والے بے سکون ہوگئے۔ 25 واٹ کا ٹرانسفارمر تھا تو 30 واٹ کی پانچ لاکھ کی موٹر انڈر گراؤنڈ لگوائی جو پہلے دس روز میں ہی جل گئی‘ اس طرح دوبارہ ساٹھ ہزار بھر کر موٹر تبدیل کروائی کیونکہ وارنٹی تھی۔ پھر کبھی ٹرانسفارمر تو کبھی موٹر جلتی رہی آج بھی موٹر جلی ہوئی ہے۔ پیسے نہ ہونے کی وجہ سے ٹھیک نہیں کروا سکے۔ کچھ لوگوں نے کہا آپ لوگ کہیں سے چیک کروائیں کہیں آپ پر جادو نہ کروا دیا گیا ہو‘ مگر مجھے کچھ کچھ سمجھ تھی کہ جادو صرف ”سود“ ہے۔ وقت گزرتا گیا چھ ماہ سے پولٹری فارم بند تھا‘ اچانک مجھے عبقری رسالہ ملا‘ اس میں ایک بہت ہی آسان نسخہ آپ نے دیا تھا وہ تھا ”تہدیدی نامہ“ مبارک‘ میں نے فوراً اس کی کاپیاں کروا کر گھر کے چاروں پانچوں کمروں میں واضح کر کے لگادی اور اسی دوران ہمارے گاؤں میں ایک مولوی صاحب ہیں جن کے تمام بچے عالم بن رہے ہیں ان کا ایک بڑا بیٹا جو کہ گاؤں کی مسجد میں نماز پڑھاتا ہے۔ انہوں نے ہمیں بتایا کہ آپ نے سود پر قرض لے کر غلطی کی ہے آپ اللہ سے توبہ استغفار کریں اور اس سود سے جان چھڑوائیں‘ آپ پر سود کے علاوہ کچھ جادو بھی ہے اس کیلئے آپ گھر یہی تہدیدی نامہ لگائے رکھیں ساتھ میں دم بھی کردیتا ہوں۔ ابو اور ہم تمام بھائیوں نے اللہ سے رو رو کر توبہ استغفار کی‘ اور اپنے رشتہ داروں سے پیسہ ادھار لے کر بینک کو تمام پیسے دے کر سود سے اپنی جان چھڑوائی اور آئندہ سود نہ لینے کا پکا ارادہ کیا۔ ابھی ہم سود کے پیسے بینک جمع کروا کر آئے ہی تھے کہ اچانک ڈیلر کا فون آیا‘ کہنے لگا میں چھ ہزار چوزہ بھیج رہا ہوں تیاری کرلو‘ یہ وہی ڈیلر ہے جو چھ ماہ سے چوزہ دینے کو تیار ہی نہ تھا وہ اچانک کیسے تیار ہوگیا ہم سب گھر والوں کو بہت حیرت ہوئی۔ ہم سب گھر والوں نے اللہ کا شکر ادا کیا، ماشاء اللہ آج چوزہ بیس دنوں کا ہوگیا ہے۔

میرے ابو اب نیٹ پر آپ کا درس ڈاؤن لوڈ کر کے سنتے ہیں اور ان کو اب درس سننے کے بعد پتہ چلا ہے کہ سود کتنی بھیانک چیز ہے۔ والد محترم اپنے کیے پر بہت شرمندہ ہیں اور اب میرے سامنے اکثر روتے ہیں اور کہتے ہیں کہ میں نے اپنی زندگی میں سب سے بڑی غلطی سود پر قرض لینے کی، کی ہیں، ان غلطیوں نے میری زندگی کو جہنم بنا کر رکھ دیا تھا۔ محترم حضرت حکیم صاحب! یہ خط عبقری میں شائع کریں شاید پڑھ کر کوئی سود سے توبہ کرلے اور اس کی زندگی میں سکون آجائے اور ہاں رازداری کا خیال رکھا جائے۔ (پوشیدہ)

## حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے نام پر چندہ

حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم مختلف شہروں میں اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے پیغام کو پھیلانے کیلئے مختلف شہروں میں درس دینے جاتے ہیں۔ درس پر جانے کیلئے آنے جانے کا خرچہ‘ پٹرول‘ جہاز کا ٹکٹ حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم خود اپنے پاس سے خرچ کرتے ہیں اور میزبان سے آنے جانے کا کسی بھی قسم کا کوئی پیسہ نہیں لیتے۔ ابھی پچھلے دنوں گروٹ (خوشاب) میں حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم درس دینے کیلئے تشریف لے گئے۔ وہاں پر کچھ لوگوں نے حضرت حکیم صاحب کیلئے چندہ اور راشن اکٹھا کیا۔ جس کا حضرت حکیم صاحب کے ساتھ کسی بھی قسم کا کوئی تعلق نہ ہے اور نہایت ہی افسوس کی بات ہے۔ امید ہے آئندہ وہاں حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کا درس کبھی نہیں ہوگا۔ (ادارہ)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY
FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

# ماہِ رجب! صرف دو سجدے اور ہر مراد پوری

مندرجہ ذیل اعمال بزرگان دین اور صالحین کے آزمودہ اور منقول شدہ ہیں جن کے شائع کرنے کا مقصد مخلوق خدا کو تسبیح اور مصلے کے ساتھ غیر شرعی اعمال کے بجائے نوافل و تسبیحات کے ذریعہ جوڑنا ہے۔

حضور اکرم ﷺ کا ارشاد گرامی ہے کہ جب ماہ رجب کا چاند دیکھو تو پہلے ایک مرتبہ یہ دعا پڑھو: اَللّٰھُمَّ بَارِکْ لَنَا فِیْ رَجَبَ وَشَعْبَانَ وَبَلِّغْنَا رَمَضَانَ

**نفل نماز:** ماہ رجب کی پہلی شب نماز عشاء کے بعد دس رکعت نماز پانچ سلام سے پڑھے ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے سورۂ کافرون تین مرتبہ اور سورۂ اخلاص تین دفعہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس نماز پڑھنے والے کو اللہ پاک قیامت کے دن شہیدوں میں شامل کریگا اور ہزار درجہ اس کے بلند کریگا۔

**پہلی شب:** بعد نماز عشاء چار رکعت نماز دو سلام سے پڑھے ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے سورۂ الم نشرح ایک بار سورۂ اخلاص ایک بار سورۂ فلق ایک بار سورۂ الناس ایک بار پڑھے جب دو رکعت کا سلام پھیرے تو کلمہ توحید 33 بار اور درود شریف 33 مرتبہ پڑھے۔ پھر دو رکعت کی نیت باندھ کر پہلی دو رکعت کی طرح پڑھے پھر بعد سلام کے کلمہ توحید 33 دفعہ درود شریف 33 دفعہ پڑھ کر جو بھی حاجت ہو اللہ پاک سے طلب کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر دعا قبول ہوگی۔

ماہ رجب کی ہر شب جمعہ بعد نماز عشاء دو رکعت نماز پڑھے۔ پہلی رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے سورۂ بقرہ کا آخری رکوع اٰمَنَ الرَّسُوْلُ سے کَافِرِیْنَ تک سات مرتبہ پڑھے۔ پھر دو رکعت میں سورۂ فاتحہ کے سورۂ حشر کی آخری آیات ھُوَ اللّٰہُ الَّذِیْ تا الحکیم سات مرتبہ پڑھے سلام کے بعد بارگاہ الٰہی میں جو بھی حاجت ہو طلب کرے انشاء اللہ تعالیٰ جو دعا مانگے گا قبول ہوگی۔ ہر مراد کیلئے یہ نماز بہت افضل ہے۔

اسی مہینہ کے پہلے جمعہ کی رات بعد مغرب کے بارہ رکعت نفل چھ سلام سے ادا کی جاتی ہیں۔ ہر رکعت میں بعد الحمد کے سورۃ القدر تین بار اور سورۃ اخلاص بارہ مرتبہ پڑھے اس کے بعد ستر بار پڑھے: اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَ عَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ پھر سجدہ میں جا کر ستر بار پڑھے۔ سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّ الْمَلٰٓئِکَۃِ وَالرُّوْحِ اور پھر سر اٹھائے اور کہے رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَتَجَاوَزْ عَمَّا تَعْلَمُ اِنَّکَ اَنْتَ الْعَزِیْزُ الْاَعْظَمُ ستر مرتبہ پھر دوسرا سجدہ اسی طرح کرے۔ پھر جو دعا مانگے گا قبول ہوگی۔

ستائیسویں شب: ماہ رجب کی ستائیسویں شب کو بارہ رکعات نماز تین سلام سے پڑھے پہلی چار رکعات میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۃ القدر ہر رکعت میں تین تین مرتبہ پڑھے سلام کے بعد ستر مرتبہ بیٹھ کر یہ پڑھے۔ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ دوسری چار رکعات میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ نصر تین تین مرتبہ ہر رکعت میں سلام کے بعد بیٹھ کر ستر مرتبہ پڑھے۔ اِنَّکَ قَوِیٌّ مُّعِیْنٌ وَّاحِدٌ دَلِیْلٌ بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ۔ تیسری چار رکعات میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص تین تین مرتبہ ہر رکعات میں سلام کے بعد بیٹھ کر ستر مرتبہ سورۂ الم نشرح پڑھے پھر بارگاہ رب العزت میں دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ جو حاجت ہوگی وہ اللہ تعالیٰ قبول فرمائے گا۔ ماہ رجب المرجب کی پندرہ تاریخ کو کسی نماز کے بعد ایک مرتبہ یہ استغفار پڑھنی بہت افضل ہے۔ اس دعا کے پڑھنے والے کی تمام برائیاں مٹا کر اللہ پاک اسے نیکیوں میں بدل دیگا۔

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ غَفَّارُ الذُّنُوْبِ وَسَتَّارُ الْعُیُوْبِ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ

ماہ رجب کی کسی بھی تاریخ کو نماز ظہر یا مغرب یا عشاء کی نماز کے بعد سورۂ کہف ایک بار سورۂ یٰسٓ ایک بار، سورۂ حٰمٓ ایک بار، سورۂ دخان ایک بار سورۂ معارج ایک بار پڑھے پھر سورۂ اخلاص ایک ہزار مرتبہ پڑھے۔ اللہ پاک ان سورتوں کے پڑھنے والے پر خاص رحمت و برکت عطا فرمائے گا۔

## جگر کا ورم اور قبض بالکل ٹھیک

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! املتاس ایک درخت پر گہری براؤن لمبی سی نلی لگتی ہے جو کہ بے شمار فوائد رکھتی ہے مغز املتاس چار تولہ' عرق گلاب پندرہ تولہ لے کر رات کو بھگو دیں' صبح چھان کر بادام روغن چھ ماشہ اور مصری دو تولہ ملا کر پلائیں' کھل کر دست آئیں گے' قبض دور ہوگی' جگر کا ورم ٹھیک ہوگا۔ اگر نزلہ زکام بلغم زیادہ ہو تو نلی سے ایک گول چھوٹا سا ٹکڑا پتلا سا ہوتا ہے نکال کر دودھ میں ابال کر پی لیں آرام آجائے گا۔ چھوٹے بچوں کو عموماً نصف ٹکڑا گھول کر دودھ میں دیتے ہیں تاکہ نزلہ بلغم ختم ہوجائے۔ (م۔ش، چکوال)

# ماہانہ روحانی محفل

**روحانی محفل مرکز روحانیت وامن میں اجتماعی نہیں ہوتی ہر فرد اپنے مقام پر رہتے ہوئے کرے**

اس ماہ کی روحانی محفل 11 اپریل بروز سوموار دوپہر 3 بجے سے 4 بجکر 13 منٹ تک' 20 اپریل بروز بدھ صبح 9 بجکر 20 منٹ سے 10 بجکر 23 منٹ تک' 30 اپریل بروز ہفتہ عصر تا مغرب تک سورۂ اخلاص پڑھیں۔ یہ ذکر، بھکاری بن کر، خلوص دل، درد دل، توجہ اور اس یقین کے ساتھ کہ میرا رب میری فریاد سن رہا ہے اور سو فی صد قبول کر رہا ہے۔ پانی کا گلاس سامنے رکھیں اور اس تصور کیساتھ پڑھیں کہ آسمان سے ہلکی پیلی روشنی آپکے دل پر ہلکی بارش کی طرح برس رہی ہے اور دل کو سکون چین نصیب ہو رہا ہے اور مشکلات فوری حل ہو رہی ہیں۔ وقت پورا ہونے کے بعد دل و جان سے پوری امت، عالم اسلام اور غیر مسلموں کے ایمان کیلئے پوری دنیا میں امن کی دعا' اپنے لیے اور اپنے عزیز و اقارب کیلئے دعا کریں۔ پورے یقین کے ساتھ دعا کریں۔ ہر جائز دعا قبول کرنا اللہ تعالیٰ کے ذمے ہے۔ دعا کے بعد پانی پر تین بار دم کر کے پانی خود پئیں۔ گھر والوں کو بھی پلا سکتے ہیں۔ انشاء اللہ آپکی تمام جائز مرادیں ضرور پوری ہونگی۔

**ہر محفل کے بعد 11 روپے صدقہ ضرور کریں**

(نوٹ:) 1۔ روحانی محفل کے درمیان اگر نماز کا وقت آجائے تو پہلے نماز ادا کی جائے اور بقیہ وقت نماز کے بعد پورا کیا جائے۔ اگر اسی وقت یہ وظیفہ روزانہ کرلیں تو اجازت ہے مستقل بھی کرنا چاہیں تو معمول بنا سکتے ہیں۔ ہر مہینے کا ورد مختلف ہوتا ہے اور خاص وقت کے تعین کے ساتھ ہوتا ہے۔ بے شمار لوگوں کی مرادیں پوری ہوئیں۔ ناممکن، ممکن ہوئیں۔ پھر لوگوں نے اپنی مرادیں پوری ہونے پر خطوط لکھے آپ بھی مراد پوری ہونے پر خط ضرور لکھیں۔ (ایڈیٹر: حکیم محمد طارق محمود عفا اللہ عنہ)

## روحانی محفل سے فیض پانے والے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! مجھے سمجھ نہیں آرہی کہ کیسے اپنے مصائب اور پریشانیوں سے نکلنے کی کہانی آپ کو بیان کروں۔ میں نے بی ایس سی کیا ہوا ہے' مجموعی طور پر میرے خاندان میں سارے افراد ماشاء اللہ اعلیٰ تعلیم یافتہ ہیں۔ ہم سب بہن بھائی اپنی جگہ پر سخت بے چینی اور ناکامیوں کا شکار تھے' ہمارے مسائل ایسے تھے جو ختم ہونے کا نام ہی نہیں لے رہے تھے' جو بھی کام کرتے اس میں ناکامی ہوتی حالانکہ ہماری نیت میں فتور نہیں ہوتا۔ اپنی پریشانیوں کی وجہ سے والدہ کی صحت خراب ہے اور مزاج میں چڑچڑاپن آگیا ہے۔ میں اتنا پڑھنے کے باوجود قسمت کے وار اور سماجی مسائل کا شکار رہی' (باقی صفحہ نمبر 12 پر)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

www.Paksociety.com

**نسیان کا علاج:** اسپغول ایک بڑا چمچہ ہمراہ شربت صندل صبح نہار منہ پینا بے حد مفید ہے اور رات کو سوتے وقت پانچ دانہ گری بادام سونف ایک تولہ اور کوزہ مصری حسب ضرورت ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

# شاہ مونس دہلویؒ کے مستند روحانی وظائف

اگر غیر شادی شدہ ہے تو جلد شادی ہوجائے گی۔ اگر بھول چوک کے مرض میں مبتلا ہو تو اس سے نجات ملے گی اور یادداشت مضبوط ہوگی اور اگر غریب ہے تو مالدار ہوجائے گا اور اگر بیمار ہے تو جلد صحت حاصل ہوگی۔ ان آیات کو بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کے ساتھ لکھے۔

## ہر مقصد میں کامیابی کیلئے

اگر کوئی شخص مختلف مقاصد رکھتا ہو مثلاً شادی کا طلب گار ہو اور شادی نہ ہوتی ہو یا بھول چوک (نسیان) کے مرض میں مبتلا ہو فقیر ہو روزی میں فراخی چاہتا ہو یا بیمار ہو صحت چاہتا ہو تو اس کیلئے عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے باوضو یہ آیات لکھے اور اس کاغذ کے پیچھے اپنا مقصد لکھے اور باوضو موم جامہ کرکے گلے میں باندھ لے یا مرد ہے تو دائیں بازو پر باندھے اور عورت ہے تو بائیں بازو پر باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی حاصل ہوگی۔ اگر غیر شادی شدہ ہے تو جلد شادی ہوجائے گی۔ اگر بھول چوک کے مرض میں مبتلا ہو تو اس سے نجات ملے گی اور یادداشت مضبوط ہوگی اور اگر غریب ہے تو مالدار ہوجائے گا اور اگر بیمار ہے تو جلد صحت حاصل ہوگی۔ ان آیات کو بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کے ساتھ لکھے۔ وہ آیات سورۂ طٰہٰ کی 131، 132 ہیں۔

## یرقان (پیلیہ) کا علاج

اگر کسی بچے یا بڑے کو پیلیہ ہوگیا ہو تو اس کیلئے باوضو بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کے ساتھ پوری سورۃ البینۃ (پارہ 30) پوری سورت لکھ کر موم جامہ کرکے بچے یا بڑے کے گلے میں ڈال دی جائے اور روزانہ ایک مرتبہ یہی سورت پڑھ کر پانی پر دم کرکے صبح نہار منہ روزانہ یہ پانی پلادیا جائے اور اس کے ساتھ یہ عمل بھی کرلیا جائے تو بہت اچھا ہے' اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار درمیان میں تین سو بار یَاحَسِیۡبُ پڑھ کر پانی پر دم کرکے وہ پانی مریض کو اکیس دن مسلسل پلایا جائے۔ یہ پانی ایک ہی مرتبہ پڑھ کر رکھ لیا جائے اور دن میں چار وقت مریض کو پلایا جائے' پلانے کے اوقات یہ ہیں۔ 1۔ صبح ناشتہ سے قبل۔ 2۔ دوپہر گیارہ بجے۔ 3۔ بعد نماز عصر سورج غروب ہونے سے پہلے۔ 4۔ بعد نماز عشاء۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد یرقان (پیلیہ) کے مرض سے نجات حاصل ہوگی۔

## ہر قسم کی بیماری سے شفاء کیلئے

کسی بھی قسم کی بیماری ہو اس بیماری سے نجات کے لیے باوضو مندرجہ ذیل آیات مٹی کے نئے کورے برتن پر لکھے اور بارش کے پانی سے دھو کر مریض کو پلادے۔ اگر بارش کا پانی موجود نہ ہو تو کسی کنویں، نہر، دریا، چشمہ، جھیل کا پانی استعمال کرلے۔ ورنہ سات نلکوں کا پانی لے لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض کو صحت حاصل ہوگی۔ وہ آیات سورۂ آل عمران کی 83، 84 اور 85 ہیں۔

## حاسد پر غالب ہونے کے لیے

اگر کوئی حاسد ہر وقت غالب رہتا ہو تو اس کو مغلوب کرنے کیلئے ہرن کی باریک کھال پر پیر (سوموار) کے دن چڑھتے چاند کے دنوں میں یعنی جب چاند دیکھنے کے بعد چار تاریخ سے چودہ تاریخ چاند تک پیر کے دن یہ آیات شہتوت کے پتوں کو کچل کر اس کے پانی سے باوضو لکھے اور ان آیات کے آخر میں یہ الفاظ لکھ کر اس حاسد کا نام اور اس کی والدہ کا نام بھی لکھے اس کے بعد اپنا اور اپنی والدہ کا نام لکھے۔ وہ الفاظ یہ ہیں۔ یَامُؤَلِّفَ الۡقُلُوۡبِ اَلِّفۡ بَیۡنَ آگے اپنے حاسد کا نام اور اس کی والدہ کا نام اور اپنا اور اپنی والدہ کا نام لکھیں۔ مثال کے طور پر یَامُؤَلِّفَ الۡقُلُوۡبِ اَلِّفۡ بَیۡنَ شریف خان بن شاہینہ علی حب سعید الدین بن سلیمہ بانو۔ اور موم جامہ کرکے اپنے گلے میں باندھ لے یا دائیں بازو پر باندھ لے۔ اگر عورت ہے تو بائیں بازو پر باندھ لے یا گلے میں ڈال لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حاسد زیر ہوگا اور نقصان پہنچانے سے باز آجائے گا۔ اسی طرح یہ نقش کوئی واعظ، متکلم، مقرر اپنے پاس رکھے گا تو لوگ اس کی بات مانیں گے۔ اس کے کلام کی اہمیت کو تسلیم کریں گے اور اس کی تقریر سے بہت زیادہ متاثر ہوں گے۔ وہ آیات سورۂ آل عمران کی 103 اور 104 ہیں۔

## ایسی نعمت جو ہمیشہ ساتھ رہے

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کو ایسی نعمت ملے جو کبھی اس سے نہ چھینی جاسکے اور نہ ضائع ہو اور ہمیشہ اس کے ساتھ رہے تو اس کیلئے بعد نماز عشاء باوضو اول ایک سو ایک مرتبہ اور عمل کے آخر میں ایک سو ایک مرتبہ درود شریف پڑھے اور درمیان میں ایک ہزار مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھیں اور اللہ تعالیٰ سے اپنی پسندیدہ نعمت کے لیے دعا کریں۔ یہ عمل چالیس دن مسلسل بلاناغہ کریں اگر رات کو یہ عمل نہ ہوسکے تو دن کے وقت کسی نماز کے بعد یعنی فجر یا ظہر کے بعد کرلیا کریں۔

## ناف جگہ سے دوسری جگہ ہوگئی ہو

اگر کسی کی ناف اپنی جگہ سے ٹل گئی ہو جس کے سبب پیٹ میں درد اور اینٹھن پیدا ہوتی ہو تو اس کیلئے یہ آیت باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے ناف کی جگہ باندھ لیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ناف اپنی جگہ آجائے گی۔ وہ آیت یہ ہے: ذٰلِكَ تَخۡفِیۡفٌ مِّنۡ رَّبِّكُمۡ وَرَحۡمَةٌ ط تنبیہ: جب تک تعویذ ناف پر بندھا رہے گا ناف اپنی جگہ پر رہے گی اگر خدانخواستہ تعویذ ناف سے ادھر ادھر ہوگیا تو ناف بھی ادھر اُدھر ہوجائے گی۔ یہ تعویذ ایک ہفتہ باندھنے کے بعد کھول کر رکھ دیں۔ جب آئندہ ناف ٹل جائے تو پھر باندھ لیں۔ ایک ہفتہ باندھنے سے ناف اپنی جگہ مضبوط ہوجائے گی۔ اس وقت کھول کر رکھ دیں۔

## اولاد ہونے کیلئے

جس شخص کے اولاد نہ ہوتی ہو اور وہ ہر طرح کوشش کرچکا ہو تو اس کو چاہیے کہ بعد نماز عشاء روزانہ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے' درمیان میں یہ آیت ایک سو اکیاون بار پڑھے۔ یہ عمل روزانہ کرے' ناغہ نہ کرے اور نہ ناامید ہوکر چھوڑے اللہ تعالیٰ سے لو لگائے رکھے اس کے خزانے میں کوئی کمی نہیں ہے۔ شرط عمل اور یقین کامل کے ساتھ مسلسل عمل کرنا ہے۔ وہ آیت یہ ہے: رَبِّ هَبۡ لِیۡ مِنۡ لَّدُنۡكَ ذُرِّیَّةً طَیِّبَةً اِنَّكَ سَمِیۡعُ الدُّعَآءِ ﴿آل عمران ۳۸﴾

## وہ نسخے جو کتابوں سے نہ ملیں گے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس چند نسخہ جات ہیں جو قارئین عبقری کیلئے خاص طور پر لایا ہوں۔ یہ نسخہ جات کسی کتاب سے نہ ملیں گے۔

**نسخہ برائے بواسیر:** تارامیرا کا بیج (جن سے کڑوا تیل نکلتا ہے) 200 گرام' نیم کی نمولی کا اندرونی مغز 200 گرام۔ دونوں کو پیس کر مکس کرلیں اور چائے والا ایک چمچ صبح وشام استعمال کریں۔ چند ماہ مستقل مزاجی سے استعمال کریں بواسیر کا نام ونشان بھی ختم ہوجائے گا۔ بارہا کا آزمودہ ہے۔ **شوگر کیلئے نسخہ:** ھوالشافی: تخم سرس 100 گرام' گوند کیکر 100 گرام' حمبہ خشک 100 گرام' کلونجی 100 گرام۔ تمام کو پیس کر فل سائز بڑا کیپسول بھرلیں اور ایک کیپسول صبح وشام دودھ کے ساتھ۔

**معجون برائے فالج ولقوہ:** ھوالشافی: جند بیدستر ایک تولہ' سہاگہ بریاں پانچ تولہ' فلفل دراز پانچ تولہ' پپلا مول پانچ تولہ' کالی ہریڑ پانچ تولہ۔ کوٹ پیس کر معجون بنالیں اور چائے والا چمچ صبح وشام نیم گرم دودھ کے ساتھ۔ (ج،ر)



Reading Section
WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 | PAKSOCIETY

گردوں کے امراض کیلئے میرا آزمودہ عمل: گردوں کے امراض میں سورۃ الم نشرح سات بار اول و آخر تین بار درود شریف پانی پر دم کر کے پئیں' میرا آزمودہ ہے۔ (سارہ زاہد)

اس ماہ کا نورانی مراقبہ

## مراقبے سے علاج

مراقبے کے جب کمالات کھلیں گے تو حیرت کا انوکھا جہان اور مشکلات کا سوفیصد حل خود آپ کو حیرت زدہ کر دے گا۔

Meditation یعنی مراقبہ جہاں ازل سے روحانیت کی ترقی اور مشکلات کے حل کا علاج رہا ہے وہاں جدید سائنس نے اسے امراض کا یقینی علاج بھی قرار دیا ہے۔

ہزاروں تجربات کے بعد عبقری کے قارئین کے لئے مراقبے سے علاج پیش خدمت ہے۔

سوتے وقت اگر باوضو اور پاک سوئیں تو سب سے بہتر ورنہ کسی بھی حالت میں صرف 10 منٹ بستر پر بیٹھ کر بلا تعداد بِسْمِ اللهِ اَوَّلَهٗ وَاٰخِرَهٗ ورد کریں' اول و آخر 3 بار درود شریف پڑھیں پھر لیٹ جائیں۔ جس مرض کا خاتمہ یا الجھن کا حل چاہتے ہوں اس کو ذہن میں رکھ کر یہ تصور کریں کہ ''آسمان سے سنہرے رنگ کی روشنی میرے سر سے سارے جسم میں داخل ہو کر اس مرض کو ختم یا الجھن کو حل کر رہی ہے اور اس وظیفے کی برکت سے میں سوفیصد اس پریشانی سے نکل گیا/گئی ہوں' یہاں تک کہ اس تصور کو دہراتے دہراتے نیند آجائے۔ شروع میں تصور بناتے ہوئے آپ کو مشکل ہوگی لیکن بعد میں آپ پر جب اسکے کمالات کھلیں گے تو حیرت کا انوکھا جہان اور مشکلات کا سوفیصد حل خود آپ کو حیرت زدہ کر دیگا۔ مراقبے کے بعد اپنی کیفیات فوائد اور انوکھے تجربات ہمیں لکھنا نہ بھولیں۔

**مراقبہ سے فیض پانے والے:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں ماہنامہ عبقری بہت شوق سے پڑھتی ہوں' خاص کر مجھے مراقبہ کرنے کا بہت زیادہ شوق ہے۔ میں پچھلے چند سالوں سے مراقبہ کی مشق کر رہی تھی' کافی عرصہ کے بعد مجھے مراقبہ کی کیفیات ملنا شروع ہوئیں۔ ابھی گزشتہ رات ہی میں نے مراقبہ کیا جس میں میری جو کیفیت بنی وہ درج ہے۔ میں نے ہلکی سی روشنی دیکھی اور میری کیفیت یہ تھی میرا دل تو اللہ اللہ کر رہا تھا اس کے ساتھ میرا جسم بھی حرکت میں آگیا تھا۔ اللہ کے نام کی کیفیت میرے جسم نے بھی محسوس کی اور میرے جسم میں کپکپاہٹ اور لرزش تھی، ایسے لگ رہا تھا جیسے جسم پورا اللہ اللہ کر رہا ہے، مجھے ایسے لگا جیسے میرے اندر سے بیماریاں' پریشانیاں نکل رہی ہیں اور تندرستی کا نور میرے اندر جا رہا ہے۔ اسی کیفیت میں میری آنکھ لگ گئی' جب صبح فجر کے وقت اٹھی تو بالکل فریش تھی' ایسے لگا جیسے میرا جسم پھول جیسا بن گیا ہے۔ (ر۔ا۔ب، لاہور)

## کمزور مرد و خواتین صرف کھوپرا کھائیں اور کمال دیکھیں

(فرحت، لاہور)

اگر ماں بننے والی خواتین دوران حمل روزانہ دو تولہ کھوپرا مصری کے ساتھ کھائیں تو بچے تندرست اور خوبصورت پیدا ہوں گے اور پیدا ہونے والے بچوں کو ماں کا دودھ بھی وافر مقدار میں میسر ہوگا۔

ناریل بیک وقت غذا بھی ہے دوا بھی، ناریل کا پانی تازہ سنگترے سے بہتر یوں سمجھا جاتا ہے کیونکہ اس میں حرارے' کیلوریز کم ہوتی ہیں۔ ناریل کے پانی میں دیگر چیزوں کے علاوہ الیکٹرولائٹس اور پوٹاشیم کی وافر مقدار موجود ہوتی ہے۔ پوٹاشیم بلڈ پریشر کو معمول کے مطابق رکھنے میں مددگار ہوتا ہے اور اس سے دل کی کارکردگی بہتر ہوتی ہے۔ ناریل کا پانی بچوں کیلئے ڈبے میں محفوظ دودھ سے اس لیے بہتر ہے کہ اس کے پانی میں Lauric Acid بھی ہوتا ہے جو ماں کے دودھ میں پایا جاتا ہے۔ ناریل کو کھانوں' مٹھائیوں' مقوی معجونوں اور دواؤں میں ڈالا جاتا ہے۔ کھوپرا کھانے سے جسم موٹا اور تندرست ہو جاتا ہے۔ اس میں کیلوریز کی بڑی مقدار پائی جاتی ہے۔ اس لیے کمزور صحت کے حامل افراد کو کھوپرا خاص طور پر استعمال کرنا چاہیے۔ حاملہ خواتین کیلئے ناریل کا پانی پینا اور تازہ یا خشک ناریل روزانہ کھانا مفید بتایا گیا ہے۔ ناریل کا پانی پینے سے متلی' قے اور گھبراہٹ میں بھی فائدہ ہوتا ہے۔ اطباء کہتے ہیں کہ اگر ماں بننے والی خواتین دوران حمل روزانہ دو تولہ کھوپرا مصری کے ساتھ کھائیں تو بچے تندرست اور خوبصورت پیدا ہوں گے اور پیدا ہونے والے بچوں کو ماں کا دودھ بھی وافر مقدار میں میسر ہوگا۔ مائیں جب تک اپنے بچوں کو دودھ پلائیں اس وقت تک وہ ناریل کا استعمال جاری رکھیں تو انہیں فائدہ ہوگا۔ البتہ ایسی خواتین جنہیں ان کے معالجوں نے وزن بڑھانے سے منع کیا ہو انہیں ناریل کے زیادہ استعمال کے سلسلے میں احتیاط سے کام لینا چاہیے۔ دماغ اور بینائی کو بھی اس کے استعمال سے تقویت ملتی ہے۔ ایسے افراد جن کے گردے کمزور ہوں وہ بھی ناریل سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ ناریل کو دماغی امراض کے علاج اور فالج کے بعد اعضاء کو طاقت دینے کیلئے بھی استعمال کروایا جاتا ہے۔ جنسی کمزوری میں مبتلا افراد کی شکایت ناریل کے استعمال سے بڑی حد تک دور ہو جاتی ہے۔ خاص طور پر مادہ تولید کو بڑھانے میں ناریل اہم کردار ادا کرتا ہے۔ پیٹ کے کیڑوں کو ہلاک کرنے اور انہیں جسم سے خارج کرنے کیلئے بھی ناریل کھلایا جاتا ہے۔ تیز بخار میں مبتلا مریضوں، بواسیر اور معدے یا آنتوں کے زخم کے شکار افراد کو بھی اس کے استعمال کا مشورہ دیا جاتا ہے۔ ناریل کا پانی، جسم میں پانی اور نمکیات کی کمی کو بھی دور کر دیتا ہے۔ پیشاب میں جلن محسوس ہو تو ناریل کا پانی مفید ہے۔ ناریل کا تیل گھی کی طرح کثرت سے استعمال کروایا جاتا ہے۔ اس میں بھی جسمانی صحت کو بہتر بنانے اور جسم کو فربہ بنانے کی خاصیت موجود ہے۔ دوا کے طور پر اس کا استعمال کالی کھانسی میں بہت مفید ہے۔ بچوں کے اس شدید مرض کی صورت میں ناریل کا تیل چائے کا ایک چمچ دن میں تین بار پلایا جاتا ہے۔ چھوٹے بچوں کیلئے اس کی مقدار دن میں تین بار تین تین گرام ہے۔ بالوں کو نرم، لمبا اور گھنا کرنے کیلئے ناریل کا تیل بڑا کارآمد ہے۔ اس سے بالوں کی کھوئی ہوئی چمک واپس آجاتی ہے' جلد کی خشکی رفع کرنے اور کسی وجہ سے پیدا ہونے والے درد کو دور کرنے کیلئے ناریل کے تیل کی مالش کی جاتی ہے۔ ناریل کا پانی قدرتی طور پر نتھرا ہوا صاف شفاف ہوتا ہے یہ پانی ناریل کے ریشوں اور چھلکوں سے چھن کر اندرونی خول میں جمع ہوتا ہے۔ ناریل کے پانی کو Isotonic مشروب قرار دیا جاتا ہے یعنی اس میں نمک کی مقدار اتنی کم ہوتی ہے کہ اس سے خون کے سرخ ذرات کو کوئی نقصان نہیں پہنچتا۔

### جو قرآن نہیں پڑھتا۔۔۔!!!

حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ نے حضور نبی کریم ﷺ کا یہ ارشاد نقل فرمایا ہے کہ جو مومن قرآن شریف پڑھتا ہے اس کی مثال ترنج کی سی ہے' اس کی خوشبو بھی عمدہ ہوتی ہے اور مزہ بھی لذیذ اور جو مومن قرآن شریف نہ پڑھے اس کی مثال کھجور کی سی ہے کہ خوشبو کچھ بھی نہیں مگر مزہ شیریں ہوتا ہے اور جو منافق قرآن شریف نہیں پڑھتا اس کی مثال حنظل کے پھل کی سی ہے کہ مزہ کڑوا اور خوشبو کچھ نہیں اور جو منافق قرآن شریف پڑھتا ہے اس کی مثال خوشبودار پھول کی سی ہے کہ خوشبو عمدہ اور مزہ کڑوا۔ (حوالہ: فضائل اعمال) (غ۔ر)

### (بقیہ: روحانی محفل سے فیض پانے والے)

میرا شروع سے شادی کا اور رشتوں کا مسئلہ رہا' کئی رشتے آئے' کئی بار ایسا ہوا کہ بات تقریباً طے ہوگئی اور اچانک ختم ہوگئی' تاریخ طے ہو کر بات ختم ہوگئی' یہ بات بذات خود میرے لیے تکلیف کا باعث بنی' کئی وظائف کیے مگر نا کام رہی' پھر مجھے عبقری ملا میں نے عبقری رسالہ میں سے دیکھ کر اپنے مسائل کے حل کیلئے روحانی محفل کرنا شروع کر دی۔ میرے ایک بھائی دبئی میں ہوتے ہیں انہوں نے وہاں ایک فیملی سے رشتے کی بات کی' ابھی روحانی محفل کرتے ہوئے مجھے دو ماہ ہی ہوئے تھے کہ میرا دبئی میں رشتہ طے ہو گیا' چار ماہ کے اندر اندر میری منگنی بھی ہوئی اور اب میری شادی ہو چکی ہے اور میرے شوہر اور میرے سسرال لاہور میں موجود ہیں اور میں خوشی سے مسرور خط لکھ رہی ہوں۔ روحانی محفل کی ہی بدولت میرے دیگر بہن بھائیوں کے مسائل دن بدن حل ہو رہے ہیں اور تمام بہت دل جمعی کے ساتھ روحانی محفل کر کے اللہ کے حضور دعا گو ہیں۔ (شائزہ، لاہور)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY
READING Section

www.Paksociety.com



# قارئین کے طبی اور روحانی سوال' صرف قارئین کے جواب

**میرے مسائل کا حل کچھ تو کیجئے:** الحمدللہ بچپن سے نماز کا پابند ہوں' بہت زیادہ پریشان کرنے والے مسائل مندرجہ ذیل ہیں:۔ ان کا جواب قارئین سے لینا ہے۔ 1۔ چھوٹے پیشاب کا بہت مسئلہ رہتا ہے' ہر نماز سے پہلے استنجا کرنا پڑتا ہے۔ یہ شک رہتا ہے کہ جسم پاک بھی ہے یا نہیں' لباس کے بارے میں بھی شک رہتا ہے۔ 2۔ وضو کا بہت مسئلہ ہوتا ہے' بڑی مشکل سے نماز ادا کرتا ہوں' یعنی ہر نماز کے وقت استنجا اور وضو کرنا پڑتا ہے۔ 3۔ نماز کے بارے وہم رہتا ہے' پتہ نہیں درست پڑھ رہا ہوں کہ نہیں' جسم' لباس اور الفاظ بارے شک وہم رہتا ہے۔ (محمد افضل' کامرہ)

جواب: **افضل بھائی!** میرے پاس ایک روحانی عمل ہے' میرا ایک دوست بھی ایسی ہی مشکل صورتحال سے دوچار تھا' اسے کسی نے یہ عمل بتایا' اس نے سارا دن یہ عمل کھلا پڑھا تو صرف تین ماہ کے اندر اندر اس کی کیفیات بدل گئیں۔ وہ عمل یہ ہے:۔ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ بِرَحْمَتِکَ اَسْتَغِیْثُ (عاشق حسین' مریدکے)

**ماہواری کا مسئلہ:** قارئین! میری عمر 27 سال ہے' میرا مسئلہ یہ ہے کہ پچھلے چار پانچ سال سے مجھے ماہواری کا مسئلہ ہے' ماہواری خودبخود وقت پر نہیں آتی، گولیاں لیتی رہوں تو ماہواری آتی ہے ورنہ نہیں۔ میں نے ہر طرح کا گھریلو ڈاکٹری اور حکیمی علاج کروالیا مگر کوئی فائدہ نہیں ہوا۔ الٹراساؤنڈ میں پانی کی تھیلیوں کا پتہ چلتا ہے جس کی وجہ سے یہ مسئلہ ہے۔ چہرے پر بال بھی آگئے ہیں جو کہ ہارمونز کی خرابی کی وجہ سے ہیں۔ اب میں شادی شدہ ہوں اور اولاد نہیں ہے۔ براہ مہربانی کوئی ایسا ٹوٹکہ یا علاج بتائیں جس سے ماہواری خودبخود آئے۔ (س، اٹک)

**جواب:** محترمہ! آپ درج ذیل نسخہ استعمال کریں۔ **ھوالشافی:** سبز الائچی 6 عدد، پودینہ کے پتے 16 عدد، ادرک چھوٹے چھوٹے پیس 10 گرام، سونف ایک چھوٹا چمچ۔ آٹھ کپ پانی میں ڈال کر اتنا اُبالیں کہ 6 کپ رہ جائے' صبح، دوپہر، شام کھانے کے بعد ایک کپ پی لیں۔ (6 کپ دو دن کیلئے) ہیں اس جوشاندے کا استعمال 2 سے 3 ماہ تک کریں۔ انشاء اللہ 3 ہفتے میں ہی آپ فرق محسوس کریں گی۔ (مسز شہریار' کوئٹہ)

**پریشانی بڑھتی جارہی ہے!:** میں فسٹ ایئر پری میڈیکل کا طالب علم ہوں' ایک امید کے ساتھ قارئین کو خط لکھ رہا ہوں' شاید کہ میری پریشانی کا آپ کے پاس کوئی حل ہو' میری اس بیماری کی وجہ سے میرے بہت نقصان ہوئے ہیں اور یہی بیماری میری ترقی کی راہ میں رکاوٹ ہے۔ پہلے میری کلاس میں فرسٹ پوزیشن آتی تھی اور اب تھرڈ ہوگئی ہے۔ علاج تو بہت کروائے' وظائف بھی بہت پڑھے مگر افاقہ نہ ہوا' بیماری یہ ہے کہ تین سال سے مجھے احتلام کثرت سے ہونے کی شکایت ہے' چھوٹی عمر میں ٹائیفائیڈ اور یرقان بھی ہوا' اب ٹائیفائیڈ اور یرقان تو نہیں لیکن احتلام کی کثرت سے شکایت ہے۔ جس کی وجہ سے کافی کمزوری ہوگئی ہے۔ اس کی وجہ سے میرے چہرے پر دانے' پاؤں کی ایڑھیاں پھٹتیں' دانتوں پر سیاہ داغ' معدے اور گردے وغیرہ کی تکلیف ہے۔ کھانا پینا اچھا ہے' ہر وقت شک اور وساوس کا شکار رہتا ہوں۔ یہ ہیں میرے مسائل' اگر آپ کے پاس ان مسائل کا حل اور ان بیماریوں کا طبی علاج ہے تو مجھے ضرور بتائیں۔ (ج، ا)

جواب: محترم بھائی! آپ نے جو اپنی حالت لکھی ہے اس کا علاج بہت ہی آسان ہے اور حدیث میں اس کیلئے جو علاج بتایا گیا ہے اس پر عمل کرلیں اور وہ صرف نکاح کرنا ہے' ہمیشہ باوضو رہیں کیونکہ مشہور ومتواتر احادیث سے یہ بات ثابت ہے کہ ''وضو مومن کا ہتھیار ہے'' اگر نکاح کرنے کی استطاعت نہیں ہے تو ہر رات کو باوضو سوئیں' سوتے وقت تمام وظیفے مکمل کرنے کے بعد اپنے دل پر ہاتھ رکھ کر یَامُمِیْتُ پڑھتے پڑھتے سو جائیں' کچھ عرصہ اس پر عمل کریں' انشاء اللہ نفس قابو میں آجائے گا۔ اللہ کا ذکر اور درود شریف کی کثرت کریں' انشاء اللہ نفس بھی قابو میں آجائیگا اور تمام پریشانیوں و بیماریوں سے نجات بھی مل جائیگی۔ (آشا ذابلہ، لاہور)

**سبق یاد نہیں ہوتا:** میری عمر 19 سال ہے' مسئلہ یہ ہے کہ میں سبق یاد کرتا ہوں تو ایسے لگتا ہے کہ یہ اب نہیں بھولے گا لیکن کچھ دیر کے بعد وہ ایسے بھول جاتا ہے' دوسرا مسئلہ یہ کہ مجھ پر خوراک بالکل بھی اثر نہیں کرتی' میں بالکل کمزور ہوں قارئین کوئی اچھا سا مشورہ عنایت فرمائیں۔ (پوشیدہ' سرگودھا)

جواب: بھائی! آپ کے تمام مسائل کا حل صرف درج ذیل نسخے میں موجود ہے۔ آپ تمام ادویات اور ٹوٹکے چھوڑ کر صرف یہی نسخہ استعمال کریں انشاء اللہ آپ خود بول اٹھیں گے کہ اس سے زبردست کوئی نسخہ نہیں۔ یہ ٹوٹکہ مجھے حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی شہرۂ آفاق کتاب ''میرے طبی رازوں کا خزانہ'' سے حاصل کیا' آزمایا لاجواب پایا۔

**ترکیب:** ھوالشافی: ہریڑ کا چھلکا، جسے پوست ہلیلہ زرد کہتے ہیں۔ بہیڑے کا چھلکا آملہ، ملٹھی، کشتہ فولاد، ہر ایک 50 گرام تمام کو نہایت باریک کوٹ پیس کر کسی باریک کپڑے سے چھانیں یہ بہت ضروری ہے۔ کسی چھلنی سے نہ چھانیں۔ اب کسی شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔ چائے کی چوتھائی چمچ کے برابر دوائی' دیسی گھی کی چوتھائی چمچ اور ایک چھوٹا چمچ خالص شہد کا' تینوں آپس میں ملا کر دودھ کے ہمراہ استعمال کریں۔ اس طرح صبح ناشتے سے قبل اور عصر کے بعد۔ (محمد منظور' کراچی)

**ڈکاریں اور گیس:** محترم قارئین! میری والدہ کو گیس کی شکایت ہے۔ جسم کے ہر عضو میں پھنسی ہوتی ہے' ذرا سا دباؤ تو ڈکاریں آنے لگتی ہیں' ڈکاریں اتنی آتی ہیں کہ گلا چھل جاتا ہے' والدہ کو پہلے بہت کھانسی رہتی تھی جس کی وجہ سے معدے میں گرمائش ہے' گیس کی وجہ سے کچھ کام نہیں ہوتا' تکلیف بھی مسلسل رہتی ہے' اگر کسی کے پاس اکسیر نسخہ ہے تو براہ مہربانی عنایت فرمائیں۔ مزید ہم دو بہنوں کو موٹاپے نے آگھیرا ہے' اس کیلئے بھی کوئی نسخہ عنایت فرمائیں۔ (ر۔ خیرپور)

جواب: میری بہن! آپ یہ نسخہ استعمال کریں' آپ کی والدہ کے مسائل اسی سے حل ہونگے۔ انشاء اللہ۔ **ھوالشافی:** انجیر 3 دانے، سونف 1/2 چمچ چائے والا، سبز پودینہ دیسی، (پتے اور شاخ سمیت) ایک عدد پودینہ اور انجیر ٹکڑے ٹکڑے کرکے 2 کپ پانی میں بھگودیں۔ صبح ابالیں جب ایک کپ باقی بچے تو اتار کر ٹھنڈا کر کے خوب مل چھان کر حسب ضرورت میٹھا ملائیں ورنہ ایسے ہی چسکی چسکی یا گھونٹ گھونٹ پئیں۔ ایسا دن میں 3 سے 4 بار استعمال کریں چند ہفتے موسم گرما میں اسی طرح رات کو تیز ابلتے پانی میں بھگودیں صبح خوب مل چھان کر میٹھا ملائیں ایسے ہی پی لیں گرم نہ کریں۔ بہن اگر آپ کی والدہ کو اس ٹوٹکے سے فائدہ ملے تو آپ بھی اپنے تجربات ٹوٹکے مشاہدات روحانی اور طبی عبقری میں ضرور لکھیں لاکھوں کا فائدہ ہوگا۔ (مائرہ حیات)

### قارئین کے سوال قارئین کے جواب

''قارئین کے سوال وجواب'' کا سلسلہ بہت پسند کیا گیا خطوط کا ڈھیر لگ گیا' مشورے سے طے ہوا پچھلا ریکارڈ پہلے قارئین تک پہنچایا جائے جب تک یہ ختم نہیں ہوتا اس وقت تک سابقہ ترتیب فی الحال کچھ عرصہ کیلئے موخر کردی جائے۔



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY
READING Section

www.Paksociety.com

**دانتوں کو چمکدار بنانے کیلئے:** دانہ الائچی خورد طباشیر، عقرقرحا اور مصطگی رومی ہم وزن لے کر سفوف بنائیں اور صبح وشام استعمال میں لائیں۔

# جسمانی بیماریوں کا شافی علاج

## طبی مشورے

توجہ طلب امور کے لئے پتہ لکھا ہوا جوابی لفافہ ہمراہ ارسال کریں اور اس پر مکمل پتہ واضح ہو۔ جوابی لفافہ نہ ڈالنے کی صورت میں جواب ارسال نہیں کیا جائیگا۔ لکھتے ہوئے اضافی گوند یا ٹیپ نہ لگائیں سٹیپلر زپن استعمال نہ کریں۔ رازداری کا خیال رکھا جائے گا۔ صفحے کے ایک طرف لکھیں۔ نام اور شہر کا نام یا مکمل پتہ اور اپنا موبائل فون نمبر خط کے آخر میں ضرور تحریر کریں۔

**وہ مجھے کیوں چھوڑ گئی؟** میں آپ کو اپنی روداد سنا رہا ہوں' میری بیوی مجھے چھوڑ کر چلی گئی ہے' میری پسند کی شادی تھی' 16 سال میری بیوی میرے ساتھ رہی' اب اس نے مجھ سے طلاق لے لی ہے' مجھے اس کا غم کھائے جاتا ہے' میں دوسری شادی کرنا چاہتا ہوں' مگر اعصابی طور پر بہت زیادہ کمزوری ہے' میں چارفٹ کی سیڑھیاں نہیں چڑھ سکتا' سانس بہت پھول جاتا ہے۔ ایسا آسان سادہ اور سستا سا ٹوٹکہ بتائیں کہ میں دوسری شادی کر سکوں۔ ساری عمر دعائیں دوں گا۔ (ع۔ص)

**مشورہ:** ایک چھوہارا' تین خوبانیوں کے ٹکڑے کر کے ایک گلاس دودھ میں بھگو دیں۔ صبح خالی پیٹ کھالیں اور دودھ پی لیں۔ کچھ عرصہ متواتر پابندی کے ساتھ یہ نسخہ استعمال کریں اور پھر چاہے خوشی سے شادی کر لیں۔

**میرا مسئلہ:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! مجھے کافی عرصہ سے سرعت انزال کا مسئلہ ہے براہ مہربانی اس کا کوئی موثر علاج مرحمت فرمادیں۔ شکریہ! (خفیہ)

**مشورہ:** آپ بہروزہ خشک، چنے بھنے ہوئے اور چھلکے سے پاک ہم وزن دونوں کو باریک کر کے ایک چمچ صبح وشام ہمراہ دودھ کے استعمال کریں۔ یہ آپ کے مرض کا بہترین علاج ہے۔

**پیٹ بڑھ گیا:** میرا مسئلہ یہ ہے کہ دو نارمل اور ایک آپریشن سے ڈلیوری کے بعد میرا پیٹ بہت بڑھ گیا ہے' پہلی ڈلیوری کے بعد ہی سارا جسم پھیل گیا اور پیٹ بڑھ گیا ہے۔ سبز چائے کا قہوہ (لیموں ڈال کر) دارچینی کا قہوہ وغیرہ استعمال کر چکی ہوں مگر کوئی فرق نہیں پڑتا۔ بھوک بہت زیادہ لگتی ہے۔ پیٹ کم کرنے کیلئے کوئی نسخہ بتائیں جس سے جلدی اور نمایاں فرق محسوس ہو۔ (ک۔ب)

**مشورہ:** کلونجی اور ثناء مکی ہموزن لے کر پاؤڈر بنالیں' دن میں تین دفعہ قہوہ بنا کر پئیں۔

**گلٹیوں کا علاج چاہیے:** کچھ دوستوں نے ماہنامہ عبقری پڑھنے کی دعوت دی' جنوری 2013ء پڑھا' بہت خوشی ہوئی۔ میرے والد صاحب کی عمر 78 سال ہے' ان کے جسم کے مختلف حصوں میں گلٹیاں ہیں' سر کے پچھلے حصے میں ایک اور سینے پر اور ٹانگوں پر دو ہیں۔ پاؤں کی انگلی میں فٹ راڈ ہے جو کافی زیادہ خراب ہے۔ ان مسائل کا علاج بتادیں۔ (ف،ج)

**مشورہ:** آپ اپنے والد صاحب کیلئے دفتر ماہنامہ عبقری سے ''گلٹی رسولی کورس'' لے کر کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے استعمال کروائیں۔ انشاء اللہ فرق آپ خود محسوس کریں گے۔

**ہڈیاں چٹختی ہیں:** میری عمر 33 سال ہے' میری ہڈیاں چٹختی ہیں۔ گھٹنوں کی ہڈیوں میں سے آواز آتی ہے' کوئی طریقہ بتادیں تاکہ ٹھیک ہوجائیں۔ (محمد الیاس' کراچی)

**مشورہ:** آپ بادام، بھنے ہوئے چنے' اور کشمش برابر وزن لے کر ملالیں اور صبح وشام ایک چمچ ہمراہ دودھ کے کھالیں۔ دن میں کم از کم آٹھ بڑے گلاس پانی کے ضرور پئیں۔

**بستر پر پیشاب:** محترم حضرت حکیم صاحب! میری بھتیجی چار سال کی ہے' وہ بستر پر پیشاب کر دیتی ہے۔ اس کا کوئی ٹوٹکہ بتائیں۔ (عظمیٰ عبدالستار' سکھر)

**مشورہ:** آپ اپنی بھتیجی کیلئے تل اور دیسی گڑ ہموزن لے کر پیس کر چھوٹے چھوٹے لڈو بنالیں اور رات سونے سے پہلے ایک لڈو ہمراہ دودھ کے کھلا کر سلادیں۔ بڑے مزیدار ہوتے ہیں بچی بہت شوق سے کھالے گی اور کچھ عرصہ متواتر استعمال سے بستر پر پیشاب کرنا چھوڑ دے گی۔

**الجھے روکھے بال:** میرے بال بہت روکھے ہیں' مختلف قسم کے شیمپو استعمال کیے مگر کوئی فرق نہیں پڑتا' بال ایسے ہو چکے ہیں جیسے سوکھی ہوئی گھاس۔ اس کیلئے کوئی حل تجویز کیجئے۔ (شکور احمد' چکوال)

**مشورہ:** اکثر لڑکوں کے بال اس طرح ہوجاتے ہیں' آپ شیمپو کرنے سے گریز کریں' شیمپو کے بجائے کسی اچھے صابن سے بال دھوئیں' رات کو سونے سے پہلے نہالیں تو بہتر ہے' نہانے کے بعد زیتون یا ناریل کے تیل سے دس منٹ تک مالش کریں' کوشش کریں بال صرف دو انچ تک رکھیں۔ ناریل کے خالص تیل سے بال بے حد ملائم ہوجاتے ہیں۔ نہانے سے پہلے سرسوں کے تیل میں پانی تھوڑا سا ملا کر اپنے سر کی مالش کریں۔ پھر ایک یا آدھ گھنٹے بعد نہالیں۔ یہ تمام آزمودہ نسخے ہیں کسی ایک پر کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے عمل کرلیں۔

**ریشہ گرتا ہے:** میری عمر 20 سال ہے' مجھے تقریباً پچھلے چار سال سے حلق میں ریشہ گرتا ہے۔ پہلے تو صرف صبح سو کر اٹھنے پر ریشہ گرتا تھا مگر اب دو سالوں سے سارا دن گرتا رہتا ہے۔ چاہے سو کر اٹھی ہوں یا کھانا کھا کر لیٹی ہوں۔ 24 گھنٹے ریشہ حلق میں رہتا ہے۔ نکالنے کی کوشش کروں تو نکلتا نہیں ہے۔ صرف صبح کے وقت تھوڑا سا نکلتا ہے۔ اس وجہ سے دانت بھی ہلنے لگے ہیں اور دانت ٹیڑھے میڑھے ہوگئے ہیں۔ میں اب کیا کروں؟ منہ سے بدبو آتی ہے جس کی وجہ سے چپ چپ رہتی ہوں' احساس کمتری کا شکار ہوں' ہر کام میں پیچھے ہوں۔ (ن،ش)

**مشورہ:** آپ درج ذیل نسخہ استعمال کریں۔ کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے استعمال کرنے سے آپ کا ریشہ' دماغی کمزوری کا مسئلہ دور ہوجائے گا۔ اس کے استعمال سے آپ کے دانت اور مسوڑھے بھی مضبوط ہوجائیں گے اور منہ سے بدبو آنا بھی ختم ہوجائے گی۔ **ھوالشافی:** مغز بادام۔ سونف، خشخاش، ترپھلہ یعنی آملہ بہیڑہ اور ہریڑ کو ہم وزن کوٹ پیس کر ہمراہ دودھ نیم گرم کے ایک چمچ صبح وشام استعمال کریں۔

**دماغ کام نہیں کرتا:** قارئین! میری عمر 26 سال ہے' میرے دماغ کا ایک حصہ کام نہیں کرتا' میں نے بہت سارے ڈاکٹرز کو چیک کروایا ہے وہ کہتے ہیں ہمارے پاس اس کا کوئی علاج نہیں' وہ بس دوائی دے دیتے ہیں' چار سال سے کھارہی ہوں' مجھے بھول اور کمزوری دماغ بہت زیادہ ہے' چلتے وقت مجھے بہت مشکل ہوتی ہے' ایک دم سے گرجاتی ہوں' بہت پریشان ہوں۔ کوئی نسخہ عنایت فرمائیں۔ (س۔لاہور)

**مشورہ:** آپ کا مسئلہ کافی پرانا ہے آپ چند ماہ مستقل مزاجی سے متواتر بادام، بھنے ہوئے چنے اور کشمش ہموزن لے کر کوٹ پیس کر صبح وشام ایک ایک چمچ نیم گرم دودھ کے ساتھ استعمال کریں۔

**کھانسی' نزلہ' زکام:** میرا بیٹا عرصہ پانچ سال سے کھانسی، زکام اور نزلہ کے شدید مرض میں مبتلا ہے۔ نزلہ اندر گرتا ہے' ساری رات سو نہیں سکتا۔ متواتر چھینکیں آتی ہیں۔ ساری دنیا کا علاج کروایا مگر شفا نہ ملی۔ (سردار احمد' پشاور)

**مشورہ:** آپ اپنے بیٹے کو کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے درج ذیل ٹوٹکہ استعمال کروائیں۔ انشاء اللہ کچھ عرصہ بعد اس کے تمام مسائل حل ہوجائیں گے۔ **ھوالشافی:** چوتھائی چھوٹا چمچ ہلدی دن میں دو بار دودھ کے ساتھ بچے کو دیں۔

### پیٹ درد کا روحانی علاج

سورۂ توبہ کی آخری آیت فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ (توبہ) ایک ہی سانس میں سات بار اول و آخر ایک بار درود پاک پڑھیں' پیٹ کے کسی بھی قسم کے درد کیلئے پڑھیں' بہت جلد تکلیف ختم ہوجاتی ہے۔ اللہ کے حکم سے تین بار یہ عمل کریں۔ یقین کامل ہونا ضروری ہے۔ (عائشہ شاہ)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY
READING Section

اٹکے ہوئے کام کیلئے: ڈیلیوری میں آسانی اور کوئی بھی کام اٹکا ہوا ہو اس کے حل کیلئے سورۂ الم نشرح کھلا پڑھنا بہت مفید ہے۔ میرا آزمودہ ہے۔ (پاک بی بی)

قسط نمبر 7

# میری زندگی کیسے بدلی؟

قارئین! حضرت جی! کے درس موبائل (میموری کارڈ) نیٹ وغیرہ پر سننے سے لاکھوں کی زندگیاں بدل رہی ہیں انوکھی بات یہ ہے چونکہ درس کے ساتھ اسم اعظم پڑھا جاتا ہے جہاں درس چلتا ہے وہاں گھریلو الجھنیں حیرت انگیز طور پر ختم ہوجاتی ہیں آپ بھی درس سنیں خواہ تھوڑا سنیں روز سنیں' آپ کے گھر' گاڑی میں ہر وقت درس ہو۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرا خط لکھنے کا مقصد یہ ہے میں آپ سے اپنے ماضی میں آنے والی گستاخیوں کی معافی مانگنا چاہتی ہوں اور اس مقصد کا حل چاہتی ہوں جو سالوں سے میرے دل میں ہے۔ میں جب بھی وقت لے کر آپ سے ملی دل کی بات نہیں کرسکی جو آج میں خط کے ذریعے کررہی ہوں۔ مجھے ایک مرتبہ میری ایک دوست نے آپ کا بتایا' آپ کی ویب سائٹ کا بتایا' ویب سائٹ سے درس ڈاؤن لوڈ کرکے سنے تو آپ کے درس سننے سے کچھ اپنے مسئلے اور مقصد کا ادراک ہوا ہے' درس نے مجھے ایک سوچ ایک حقیقت اور ایک منزل بتائی ہے۔ میری سوچوں کو رخ آپ کے درس نے دیا ہے۔ میں گنہگار نہیں مرنا چاہتی۔ میں نہ کسی کی گھر کی عزت بن سکی ہوں' نہ شادی' نہ گھر' نہ عزت' گھریلو جھگڑے' ہر کوئی بے عزت کرتا ہے۔ پوشیدہ امراض میں مبتلا ہوچکی ہوں۔ عمر ختم ہوتی جارہی ہے' کوئی شادی کرنے والا نہیں ہے۔ کیا میری کبھی شادی بھی ہوپائے گی؟ کیا بیماری اور موٹاپا کی وجہ سے میں کبھی ماں نہیں بن پاؤں گی؟ کیا میرے لیے بھی کبھی کوئی کمائے گا؟ کیا میں ہمیشہ لوگوں کی محتاج رہوں گی؟ کیا ایسے ہی لوگ مجھ سے ہمیشہ نفرت کریں گے؟ موت کا کیا کروں گی؟ قبر کا کیا کروں گی؟ قیامت کا کیا کروں گی؟ جو گناہ ہوئے ان کا کیا کروں گی؟ کیا میں کبھی کامیاب نہیں ہوسکتی؟ بہت پچھتا رہی ہوں۔ مجھے سمجھ نہیں آرہی میں کیا کروں؟ جب سے درس سننے شروع کیے ہیں ایسے سوالات ہر وقت ذہن میں گردش کرتے ہیں حالانکہ اس سے پہلے میں گناہوں میں ڈوبی ہوئی تھی' ہر وقت بری سوچیں گھیرے رکھتی تھیں۔ انسان ایک بار غلطی کرتا ہے بار بار نہیں۔ مگر میں نے بار بار گناہ کیے ہیں۔ آپ کے دروس نے مجھے نئی زندگی دی ہے' میں گنہگار نہیں مرنا چاہتی۔ میں گزشتہ بے وقوفیوں سے بے حد شرمندہ ہوں' جب اپنے ماضی میں جھانکتی ہوں تو شرم سے پانی پانی ہوجاتی ہوں۔ میں اپنے اللہ سے رو رو کر توبہ کرتی ہوں۔ اب نماز پڑھنا شروع کردی ہے۔ آپ کے درس سننے سے میری زندگی بچ گئی ہے۔ (پوشیدہ)

## میری زندگی کیسے بدلی؟

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں تسبیح خانہ لاہور میں گزشتہ مارچ یا اپریل سے آرہا ہوں۔ فروری سے آپ کا درس سننا شروع کیا بلکہ گھر میں لگتا تھا تو کان میں آواز پڑجاتی تھی' کیا برکتوں والی جگہ ہے تسبیح خانہ' میری زندگی میں انقلاب آگیا۔ اس سے پہلے میری زندگی ننگی تھی اور دنیا میری فحش تھی۔ میں انٹرنیٹ کی گندگی کے سمندر میں ڈوب چکا تھا۔ اب اللہ کریم نے میری زندگی کا رخ بدلا' وسیلہ آپ کی سہانی آواز بنی اور تسبیح خانہ میں اللہ کی برکت اور اللہ کی مرضی سے میں اب انٹرنیٹ پر ویڈیوز تو کیا گھر میں ٹی وی تک نہیں دیکھتا اب موبائل فون ہے مگر اس میں بس حضرت حکیم صاحب ہی حضرت حکیم صاحب ہیں۔ یہی وہ موبائل جس میں پہلے ایسے ایسے ناچ گانے کہ بس نہ پوچھیں۔ میں دعویٰ کرکے کہہ سکتا ہوں جتنی عمر میں میں نے حرام کام کیے شاید کوئی سوچ نہیں سکتا۔ جتنا میں نے ''گناہ'' کیا ہے اتنا شاید کسی پچاس سال میں بھی نہ کیے ہوں۔ لڑکیوں سے باتیں' لڑکیوں کو گرل فرینڈ بنانا' کوئی ایسی لڑکی نہیں تھی جس کا نمبر میرے پاس ہو اور وہ مجھ سے بچ کر نکل جائے' میرے پاس لڑکیوں کو جال میں پھنسانے کے بے شمار طریقے تھے' بازار میں جب تک کسی لڑکی یا عورت کو سر سے لے کر پاؤں تک گھور کر نہ دیکھ لیتا مجھے سکون نہ ملتا۔ یعنی آپ کے درس سننے سے پہلے ننگی دنیا کا میں بادشاہ تھا۔ میں اس دنیا میں اس قدر گرا ہوا تھا کہ جو جو حرام کام میں نے کیے ہیں نوجوان نسل شاید وہ سوچ بھی نہیں سکتی۔ اب حال یہ ہے کہ بُرے لوگوں سے دوستی ختم' جو دوست اس کام میں شامل تھے ان سے دوستی ختم' اب بس آپ کا درس، درس اور صرف درس ہی چلتا ہے۔ درس کی برکت سے اللہ کی مرضی سے اللہ کا ذکر، نماز، تسبیح بس! ہر وقت کا بازار میں جانا ختم' فحاشی سے اس قدر نفرت ہوچکی ہے کہ نام سن کر ہی جسم کانپ جاتا ہے۔ اب میں کیا بتاؤں کہ آپ کے تسبیح خانہ، صحابہؓ اور اہل بیتؓ سے ایسی محبت ہے کہ اب کبھی اگر کسی نامحرم پر نظر اچانک پڑ بھی جائے تو شرم سے نظر اسی وقت جھک جاتی ہے' خیال آتا ہے کہ یہ وہ عورتیں ہیں جن کو اللہ نے صحابیہؓ اور ولیؒ بنایا۔ بس اب نظریں نہیں اٹھتیں۔ دل میں بس اللہ سے محبت نہیں' عشق ہوگیا ہے۔ اب دل میں وہ روحانیت کا سمندر آتا محسوس کررہا ہوں کہ بس اللہ پاک مجھ سے راضی ہورہے ہیں۔ بس روحانیت سے میرے کام بن رہے ہیں۔ اب بھی اللہ کی یاد میں گم ہوجاتا ہوں اور بس میں کیا بتاؤں کیا کمال بن رہا ہوں۔ اللہ پاک آپ کو جزائے خیر دے میری آپ کو دل سے دعا ہے کہ قیامت والے دن آپ، صحابہ اکرام' اہل بیت' شہدائے کربلا کے ساتھ ہوں۔ آخر میں بس اللہ کا شکرگزار ہوں جس نے مجھے تسبیح خانہ کی طرف متوجہ کیا اور میری زندگی بدل گئی۔ اے کاش ساری دنیا کے لوگ تسبیح خانہ کی طرف متوجہ ہوجائیں' جو تسبیح خانہ میں جمعہ پڑھاتے ہیں' نماز پڑھاتے ہیں' خدمت کرتے ہیں' اسسٹنٹ صاحب' عبقری ٹرسٹ' عبقری دواخانہ ان سب پر اللہ کی خاص رحمت متوجہ ہو۔ بس لفظوں میں تو نہیں بتا سکتا دل سے دعائیں نکلتی ہیں' آپ کیلئے' آپ کی نسلوں کیلئے آپ میری عمر جان کر حیران ہوں گے کہ لڑکپن میں ہی اتنا سب کچھ دیکھ اور گناہ کرلیا۔ اب تو مجھے اکثر رونا آتا ہے اپنی پرانی زندگی پر۔ کیا کمال بچایا اور بنایا ہے مجھے تسبیح خانہ اور آپ کے درس نے۔ جیو حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم۔ میری عمر صرف بیس سال ہے۔ (پوشیدہ)

### میری زندگی کیسے بدلی؟

قارئین! اگر آپ کے اردگرد معاشرے میں کوئی ایسا ہی بھٹکا ہوا خدا کا بندہ یا بندی سیدھے راستے پر آئی ہے تو آپ ضرور ضرور اس کے راہ راست پر آنے کا مکمل واقعہ لکھ کر ایڈیٹر عبقری کو بھیجیں۔ آپ کی لکھی ہوئی تحریر مکمل نام پتہ اور جگہ تبدیل کرکے لکھی جائے گی۔ عبقری رسالہ ہر مکتبہ فکر کے ہاں پڑھا جاتا ہے کیا معلوم آپ کی لکھی ہوئی تحریر سے کوئی اندھیری غلیظ گلیوں کو چھوڑ کر نورانی اعمال پر آجائے اور یہ آپ اور آپ کی نسلوں کیلئے صدقہ جاریہ بن جائے۔

### ٹراؤٹ مچھلی کو جاننے والے متوجہ ہوں!

محترم قارئین! ادارہ عبقری کو ٹراؤٹ مچھلی کے کانٹے چاہئیں جن احباب کے پاس ہوں وہ فوری طور پر دفتر ماہنامہ عبقری بھجوائیں۔ یہ کانٹے اکثر کھانے والے یا شمالی علاقہ جات کے ہوٹلوں سے مل جاتے ہیں۔ مخلصین ضرور توجہ کریں۔ اطلاع کیلئے اس نمبر پر صرف میسج کریں۔ 0343-8710009۔ نوٹ: اگر کسی کے پاس اس کے فائدے ہوں تو ضرور لکھیں ادارہ آپ کا مشکور ہوگا۔



READING Section

WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 | f PAKSOCIETY

# دوانمول خزانہ پڑھنے سے اللہ کی غیبی مدد فوراً حاضر

ان لڑکیوں کو دیکھ کر بھانپ گیا اور ان کو کچھ کہنے سے پہلے ہی پرس دکھا دیا۔ اس عزیزہ نے پرس لیا اس کے تمام ضروری کاغذات حتیٰ کہ وہ ضروری کاغذات بھی تھے جو گم ہو جاتے تو دوبارہ حصول ناممکن تھا۔ فقیر سے پرس لیا اس میں جو بھی رقم تھی وہ فقیر کو دے دی

راقمہ کی بہت ہی قریبی عزیزہ جو یونیورسٹی میں زیر تعلیم ہیں' رشتہ بہت قریبی ہے' جب بھی وہ یونیورسٹی سے اپنے گھر آتیں تو راقمہ سے بھی ملنے آتیں۔ راقمہ نے انہیں ''دوانمول خزانہ'' پڑھنے کو دیئے اور ساتھ میں یہ بھی تاکید کی کہ صدقات دیتی رہا کرو' عزیزہ نے ان دونوں نصیحتوں پر عمل کیا' انمول خزانہ کثرت سے پڑھنے اور صدقات دینے کا معمول بنا لیا۔ صدقہ دینے کا طریقہ یہ تھا' یونیورسٹی جانے کیلئے نکلتی تو راستے میں بے حد غریب بھکاری عورتیں ملتیں کبھی کوئی بچہ بھوک سے بلکتا دیکھتی تو غریب عورت کو بچے کے دودھ کیلئے پیسے دیتی' کسی کو کھانا کھلا دیتی' کسی کو پھل دے دیتی' یہ اس کی زندگی کا معمول تھا۔ ان صدقات دینے اور انمول خزانہ پڑھنے کے بے حد فوائد ملے۔ انہی دنوں حیرت انگیز واقعہ ہوا۔ ہوسٹل میں واشنگ مشین نہیں تھی' چھٹی کے دن کسی اور جگہ اپنے ہفتے بھر کے لانڈری دھونے جاتی' آج بھی چھٹی تھی' اس نے تمام لانڈری جمع کی' بنڈل بنائے اور دھونے چلی گئی' تمام ضروری کاغذات پرس میں تھے اور اس نے پرس بھی ساتھ رکھ لیا' رقم بھی تھی۔ مخصوص جگہ پر جا کر واشنگ مشین میں لانڈری ڈالی اور پھر انمول خزانہ پڑھنے بیٹھ گئی جب لانڈری صاف ہو گئی اس کو نکال کر صاف پانی میں دھونا تھا تو پھر سورۂ الم نشرح پڑھتی رہی' یوں اپنا کام ختم کیا' کپڑوں کا بنڈل باندھا اور واپس ہوسٹل پہنچنے کی تیاری کی۔ اس دوران وہ بہت تھک چکی تھی۔ یَاسَلَامُ پڑھتی ہوئی ہوسٹل پہنچ کر وہ اس قدر تھک چکی تھی۔ بیڈ پر آرام کی غرض سے لیٹی تو نیند نے آلیا' نو بجے موبائل پر کسی کا فون تھا' کوئی کہہ رہا تھا کہ فلاں پتے پر آ کر اپنا پرس لے جاؤ۔ وہ جلدی سے گھبرا کر اٹھی تو اپنی روم میٹ کو ساتھ لیا اور فون پر بتائی ہوئی جگہ پر چلی گئی کسی دکان کے آگے پھٹے پر ایک معذور فقیر بیٹھا ہوا تھا۔ ان لڑکیوں کو دیکھ کر بھانپ گیا اور ان کو کچھ کہنے سے پہلے ہی پرس دکھا دیا۔ اس عزیزہ نے پرس لیا اس کے تمام ضروری کاغذات' حتیٰ کہ وہ ضروری کاغذات بھی تھے جو گم ہو جاتے تو دوبارہ حصول ناممکن تھا۔ فقیر سے پرس لیا اس میں جو بھی رقم تھی وہ فقیر کو دے دی اور پرس احتیاط سے اپنے پاس رکھ لیا۔ واپس ہوسٹل پہنچ گئی۔ اب پھر بیڈ پر تھی اور سوچ رہی تھی۔ انمول خزانہ پڑھنے کے اس قدر فوائد اللہ واقعی علیم وخبیر ہے۔ اللہ نے میری مدد کی اور پھر وضو کیا' عشاء کی نماز کے بعد انمول خزانہ پڑھتی رہی' جب تک نیند نہیں آئی۔ عزیزہ نے کہا' میری اللہ نے مدد کی ہے اس کا واقعہ لفظ بہ لفظ لکھ کر عبقری میں بھیج دیں۔ (ذکیہ اقتدار' بہاولنگر)

**دوانمول خزانے کا فیض:** ہمارے گھر کے قریب ایک مسجد ہے اس کے امام صاحب نے اپنا مشاہدہ بتایا۔ فرمانے لگے: میں نے کسی سے قرض لیا ہوا تھا اور قرض خواہ پیسوں کیلئے تنگ کر رہا تھا میرے پاس پیسے نہیں تھے، مجھے دوانمول خزانہ کسی نے دیئے' میں نے خزانہ نمبر دو کثرت سے پڑھنا شروع کر دیا اور ساتھ اللہ سے ہر نماز کے بعد ذلت سے بچاؤ کی دعائیں مانگتا۔ چند دنوں کے بعد میرے ایک دوست کا فون آیا کہ میرے پاس کچھ پیسے رکھے ہیں آپ اپنے پاس رکھ لیں اور اگر ضرورت ہو تو استعمال کر لیں۔ مجھے دو تین ماہ بعد واپس کر دیجئے گا۔ میں نے ان سے پیسے لیے اور اپنا قرض اتار دیا' انمول خزانے کی بدولت اللہ پاک نے وہاں سے انتظام فرمایا کہ جہاں سے گمان بھی نہیں تھا۔

**ستر شفائیں اور شفاء حیرت کا کمال:** الحمدللہ خاکسار نے چند احباب کو عبقری سے متعارف کروایا' کچھ عرصہ کے بعد ایک ساتھی ملے اور بتایا کہ ''میرے گردے میں پتھری تھی' میں نے دفتر ماہنامہ عبقری سے ''ستر شفائیں'' کے متعلق پڑھا' پھر منگوا کر اسے استعمال کیا' تقریباً دو ماہ کے بعد گردے کی پتھری پیشاب کے ذریعے باہر آ گئی' اب الحمدللہ میں ٹھیک ہوں۔'' میرے ایک دوست کو نزلہ کھانسی کی شکایت رہتی تھی' بہت سی ادویات استعمال کیں' میں نے انہیں شفاء حیرت سیرپ منگوا کر دیا۔ انہوں نے چند دن استعمال کیا' ان کی کھانسی ختم ہو گئی اور نزلہ بھی کافی کم ہو گیا۔ اس کے بعد سے اب تک کھانسی کی شکایت نہیں ہوئی۔ اسی طرح میری والدہ کو شدید کھانسی ہو گئی' انہیں شفاء حیرت استعمال کروایا چند دن کے استعمال سے کھانسی ختم ہو گئی۔ (شہزاد مجذوبی' کراچی)

## بے دانشی

مولانا وحیدالدین خاں

ان کا سامان باہر سڑک پر پھینک دیا گیا۔ گاڑی چھین لی گئی' مجبور ہو کر انہیں شہر چھوڑنا پڑا۔ اب وہ دوبارہ گاؤں کی مسجد میں امام بن کر زندگی گزار رہے ہیں

ایک شخص کا قول ہے کہ بیشتر حالات میں آدمی کیلئے سیکنڈ بیسٹ ممکن ہوتا ہے مگر وہ فرسٹ بیسٹ کو حاصل کرنے کی طرف دوڑتا ہے نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ وہ ناممکن کو حاصل کرنے کی حرص میں ممکن کو بھی کھو دیتا ہے۔ ایک صاحب ایک عربی مدرسہ میں تعلیم حاصل کی' مدرسہ سے فراغت کے بعد وہ گاؤں کی ایک مسجد میں بالکل معمولی تنخواہ پر امام ہو گئے۔ اس کے بعد ان کی ملاقات ایک بڑے ادارہ کے پرنسپل سے ہوئی' پرنسپل صاحب نے محسوس کیا کہ ان کے اندر صلاحیت ہے، چنانچہ انہوں نے ''امام صاحب'' کو اپنے ہاں بلا لیا۔ جلد ہی انہیں مزید ترقی ہوئی اور پرنسپل صاحب کے اسسٹنٹ مقرر ہو گئے۔ اب ادارہ کے وسیع احاطہ میں ان کو رہائش کیلئے ایک صاف ستھرا مکان مل گیا' ایک گاڑی ان کے استعمال میں رہنے لگی۔ معقول تنخواہ اور دوسری سہولتیں اس کے علاوہ تھیں۔ امام صاحب کو چاہیے تھا کہ وہ اللہ کا شکر کر کے اس پر قانع رہتے مگر اسسٹنٹ کا عہدہ انہیں سیکنڈ بیسٹ نظر آیا انہوں نے چاہا کہ میں فرسٹ بیسٹ حاصل کروں یعنی خود پرنسپل کی سیٹ پر قبضہ کر لوں۔ اس مقصد کیلئے انہوں نے پرنسپل کے خلاف مختلف قسم کے تخریبی منصوبے بنائے جس کی تفصیل کا یہاں موقع نہیں۔ خلاصہ یہ کہ جب پرنسپل صاحب کو ان کے تخریبی منصوبوں کا علم ہوا تو انہوں نے اپنے تعلقات سے کام لے کر انہیں ادارہ سے نکلوا دیا۔ ان کا سامان باہر سڑک پر پھینک دیا گیا۔ گاڑی چھین لی گئی' مجبور ہو کر انہیں شہر چھوڑنا پڑا۔ اب وہ دوبارہ گاؤں کی مسجد میں امام بن کر زندگی گزار رہے ہیں۔ مزید یہ کہ مذکورہ معاملہ کی وجہ سے ان کی جو بدنامی ہوئی اس کے بعد کوئی ادارہ انہیں قبول کرنے کیلئے تیار نہیں۔ اس دنیا میں کامیابی کا راز قناعت اور شکرگزاری ہے۔ یہی وہ حقیقت ہے جس کو مذکورہ قول میں ''سیکنڈ بیسٹ'' سے تعبیر کیا گیا ہے۔ سیکنڈ بیسٹ پر قناعت کرنا اپنے کو پیچھے ڈالنا نہیں ہے۔ یہ دراصل قابل عمل سے آغاز کرنا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ جو آدمی پہلے مرحلہ میں سیکنڈ بیسٹ پر راضی ہو جائے وہ بعد کے مرحلہ میں فرسٹ بیسٹ تک پہنچ جاتا ہے اور جو شخص اس طرح راضی نہ ہو وہ سیکنڈ بیسٹ بھی کھو دیتا ہے اور فرسٹ بیسٹ بھی۔



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY
READING Section

**پیاس کی زیادتی دور:** پیاس کی زیادتی کو دور کرنے کے لیے الائچی کلاں کے دانے منہ میں رکھ کر چوستے رہنا بے حد مفید ہے۔

# گمشدہ چیز فرد اور سرمایہ پانے کا وظیفہ (قسط نمبر 23)

**صبح کو کوئی نامعلوم شخص آکر گیٹ کیپر کو بٹوہ دے گیا اور کہا کہ جھاڑیوں میں سے مجھے یہ بٹوہ ملا ہے' چیک کرنے پر آپ کی فیکٹری کا کارڈ ملا' جس شخص کا ہو اس کو دے دیجئے گا۔ گیٹ کیپر نے جب اس کو کھول کر دیکھا اس میں تمام رقم اور سامان جوں کا توں پڑا ہوا تھا۔**

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** اللہ تعالیٰ آپ کو، آپ کے اہل وعیال کو اور جو بھی آپ کے زیر نگرانی عبقری کیلئے کام کر رہے ہیں ان کو ڈھیروں بھلائیاں عطا فرمائے۔ آمین ثم آمین۔ صرف چند ماہ پہلے عبقری سے تعارف ہوا' پہلی بار ہی پڑھا تو دل کو بہت اچھا لگا اور خاص کر جب میں نے اس میں وظیفہ یَارَبِّ مُوْسٰی یَارَبِّ کَلِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھا اور آزمایا تو بہت خوب پایا۔ اب میں آپ کو اپنی گزشتہ سات سال کی کہانی بتاتا ہوں اور پھر اس وظیفے کی کرامات۔ یہ ان دنوں کی بات ہے جب ہم سرگودھا اپنے آبائی گاؤں میں رہتے تھے ابو دن رات محنت مزدوری کرتے تو ہماری گزر بسر ہوتی جب میں پانچویں کلاس میں پڑھتا تھا تو مجھے بہت اچھی طرح یاد ہے۔ ایک دفعہ میرے سر کے بال بہت بڑے ہوگئے تھے استاد صاحب نے پوری کلاس سے تقریباً ایک ایک روپیہ کر کے مجھے حجام کے پاس بھیجا اور میرے بال کٹوائے۔ ہمارے گھر کے ساتھ ہی ہماری ایک دور کی رشتہ دار رہتی تھی چونکہ ہماری امی جان بہت شکی مزاج ہیں اسی لیے ہمیں ان کے گھر کم ہی جانے دیتیں۔ ہم چھ بہن بھائی بڑے پیار سے رہتے۔ کبھی کبھی تو ہم رات کو کھانا کھا کر سوتے اور صبح سوکھی یا رات کی روٹی کھا کر سکول جانا پڑتا' کبھی کبھار بڑے بھائی ایک یا دو روپے جیب خرچ دیتے تھے' انہی دنوں میرے ابو شہر میں کام کرتے تو ہمیں بھی شہر میں ایک کرایہ پر مکان مل گیا اور ہم ہنسی خوشی وہاں رہنے لگے۔ جب حالات تھوڑے اور بگڑنے لگے تو میں نے سکول سے پڑھنا چھوڑ دیا اور کام کرنے لگ گیا' کام میں دل نہ لگتا' پتہ نہیں کیا ہوا ابو کا کام بھی بالکل بند ہوگیا بلکہ سر پر ہزاروں کا قرضہ چڑھ گیا میری امی کہتی کہ ضرور ہمارے کسی رشتے دار نے جادو کر دیا ہے۔ ابو امی کو ڈانٹتے کہ ایسا نہ کہا کرو' یہ سب قدرت کا کھیل ہے' جب چاہے جیسے چاہے دے اور جس سے چاہے لے لے۔ ابو جس کے کارخانہ میں کام کرتے تھے وہ شخص بہت اچھا تھا ہم اس سے پیسے لے لے کر گھر کا نظام چلاتے اسی طرح تقریباً پانچ سال کا عرصہ گزر گیا اب تو ابو سارا دن اور ساری رات کام کرتے' کام تھوڑا ہوتا اور قرضہ زیادہ بڑھ جاتا۔ اب تو وہ شخص بھی کہنا شروع ہوگیا اور آخرکار ہمیں وہ گھر بھی چھوڑنا پڑا اور ہم سرگودھا کے گاؤں آکر رہنے لگے۔ آخر بھائی کام کرتے تو پائی پائی جمع کر کے تھوڑی سی زمین خریدی اور چھوٹا سا مکان بنا کر اس میں شفٹ ہوگئے۔ لاری اڈے کے پاس ہی ہماری دکان تھی سارا دن وہاں جاتے اور شام کو گھر آجاتے۔ امی شروع سے ہی نہ کسی سے لڑتیں اور نہ ہی فالتو بات کرتی تھیں۔ جب ہم بڑے ہوئے تو معاشرے کا پتہ چلا کہ زمانہ کیا ہے۔ تقریباً چار سال کے کورس میں میں نے اپنا پسندیدہ ہنر سیکھ لیا۔ میں نے دکان بنائی' مگر کام نہ چلتا۔ ساتھ والے دکاندار نے اپنی دکان کی صفائی کی اور دیگر سامان کے ساتھ عبقری رسالہ بھی میری دکان میں رکھ دیا۔ میں نے جب دیکھا تو لگا کہ باقی رسالوں کی طرح کوئی ناول ہوگا لیکن اس وقت میری حیرت کی انتہا نہ رہی جب اس میں نے اسلامی باتیں دیکھیں' پڑھا تو بہت اچھا لگا' گھریلو مسائل' الجھنیں اور ان کا حل' واقعی بہت خوشی ہوئی بالخصوص آپ کا روحانی آرٹیکل میں بتایا ہوا وظیفہ یَارَبِّ مُوْسٰی یَارَبِّ کَلِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ میں نے اپنی پریشانی اور الجھنوں کو ختم کرنے کیلئے یہ وظیفہ کھلا پڑھنا شروع کر دیا۔ مجھے بہت روحانی سکون ملا۔ اب کوئی پریشانی ہو ٹینشن ہو تو میں یہی وظیفہ پڑھتا ہوں۔ گھر والوں نے جب یہ وظیفہ پڑھا تو ان کی پریشانیوں کا بھی حل نکل آیا۔ تادم تحریر الحمدللہ پابندی سے عبقری پڑھتا ہوں اور یہ وظیفہ بھی پابندی سے پڑھتا ہوں۔ آپ کیلئے ڈھیروں دعائیں نکلتی ہیں کہ آپ نے اس پرفتن دور میں نیکیاں کمانے اور سکون کی زندگی گزارنے کا درس دیا' ہمیں چاہیے کہ اللہ رب العزت کا شکریہ ادا کریں کہ جس نے ہمیں آپ جیسا مسیحا عطا فرمایا میری اللہ سے دعا ہے کہ آپ کو ہمیشہ تندرست اور عبقری کو قائم ودائم رکھے۔ آمین۔ آپ کا عبقری پڑھنے سے جہاں میری زندگی بدل گئی وہاں اور نا جانے کتنے لاکھوں کروڑوں مسلمانوں کی زندگی میں انقلاب برپا کر دیا۔ اللہ تعالیٰ آپ کو دنیا وآخرت کی ڈھیروں بھلائیاں عطا فرما کر اپنے حفظ وایمان میں رکھے۔ (ر۔ش)

## رات کو گم ہوا بٹوہ صبح صحیح سلامت کوئی دے گیا

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** عبقری کی میں بہت پرانی قاری ہوں جب سے عبقری ملا ہے اس دن سے کوئی ماہ اس کے بغیر نہیں گزرا' بے حد شاندار اور لاجواب رسالہ ہے' آج کے اس دور میں جب لوگ مطالعہ' رسالوں' کتابوں سے دور ہوتے جا رہے ہیں۔ عبقری نے لوگوں کو پڑھنے کی طرف مائل کر دیا۔ عبقری مجھے کیسے ملا' بڑی دلچسپ اور انوکھا اتفاق ہے' میرے شوہر پیپر مل میں کام کرتے ہیں' وہیں ردی میں ایک پرانا ابتدائی مہینوں کا عبقری انہیں نظر آیا' اٹھا کر ورق گردانی کی اور میرے لیے لے کر آ گئے کیونکہ میں مطالعہ کی شوقین ہوں۔ بس پھر کیا تھا میں نے پورا پڑھ ڈالا اور سوچنے لگی میری تمام مشکلات کا حل اس میں ہے' روحانی جسمانی ہر بیماری کا علاج اس میں موجود ہے' پھر میں نے نئے رواں سال کا رواں مہینے کا رسالہ منگوایا تو واقعی اس میں بہت کچھ پایا۔ الحمدللہ اب تو میں مستقل قاریہ ہوں اور اس میں سے بہت نسخے آزمائے اور مفید پائے بلکہ لوگوں کو بھی بتایا اور ان کو بھی نفع ہوا۔ ابھی کچھ دن پہلے ہی میرے شوہر جہاں کام کرتے ہیں ان کی نائٹ ڈیوٹی تھی' ان کے ساتھ جو ورکر کام کرتے ہیں وہاں پر ایک ورکر کا بٹوہ جس میں کافی پیسے اور کاغذات وغیرہ تھے' فیکٹری آتے ہوئے گم ہوگیا تھا' وہ بے حد پریشان ہوا' رات کا وقت تھا' باہر ویرانہ ہی ویرانہ اندھیرا ہی اندھیرا تھا' آس پاس جہاں تک ڈھونڈ سکتا تھا' ڈھونڈا۔ میرے شوہر نے مجھے فون کر کے کہا کہ عبقری میں سے وہ ورد سینڈ کرو یَارَبِّ مُوْسٰی یَارَبِّ کَلِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ میں نے وہ سینڈ کر دیا۔ انہوں نے وہ ورد اس شخص کو بتا کر کہا کہ آپ کام کرتے ہوئے اس کا ورد کرتے رہو اور اپنے مقصد کو مدنظر رکھ کر ورد کرو' اس نے ایسا ہی کیا۔ صبح کو کوئی نامعلوم شخص آکر گیٹ کیپر کو بٹوہ دے گیا اور کہا کہ جھاڑیوں میں سے مجھے یہ بٹوہ ملا ہے' چیک کرنے پر آپ کی فیکٹری کا کارڈ ملا' جس شخص کا ہو اس کو دے دیجئے گا۔ گیٹ کیپر نے جب اس کو کھول کر دیکھا اس میں تمام رقم اور سامان جوں کا توں پڑا ہوا تھا۔ اس شخص نے میرے شوہر کا شکریہ ادا کیا اور میرے شوہر نے عبقری کا اور آپ کا' آپ نے اتنا اچھا رسالہ نکالا ہے' خدا آپ کو اس کا بہترین اجر عطا فرمائے۔ (شمع محمود' حیدرآباد)

## "سنت نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور جدید سائنس"
## جلد پنجم کی تیاری اور قارئین کی توجہ

"سنت نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور جدید سائنس" حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی سب سے پہلی کتاب ہے۔ عالم بھر میں مقبول ہوئی' لاکھوں کی زندگیاں بدلیں' جلد پنجم کی تیاری کیلئے مواد انٹرنیٹ، کتاب، رسالے یا اخبار میں کہیں بھی ہو ضرور بذریعہ ڈاک یا میل بھیجیں۔ قیامت تک کیلئے کتاب کی شکل میں آپ کا صدقہ جاریہ ہوگا۔ امید ہے اسے اپنی اولین فرصت میں توجہ دیں گے۔



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY
FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 | PAKSOCIETY
READING Section

توہین سے بچنے کا عمل: جب بھی کبھی ایسی صورتحال ہو کہ آپ اپنی توہین ہونے کا سوچ رہے ہوں تو یہ آیت پڑھیں اول و آخر درود پاک وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ کھلا پڑھیں' خوف کی صورتحال ہوا کی طرح گزر جائیگی۔

# جوڑوں' پٹھوں اور گردن کا درد' جانیے بہترین علاج

ڈونیہ احسن' لاہور

**آرام طلب طرز زندگی نے نئے نئے عوارض کو جنم دیا ہے۔لوگوں میں صحت کے متعلق بنیادی شعور اجاگر کرنے کی ضرورت ہے۔سوتے وقت اونچا تکیہ رکھنے سے بھی ریڑھ کی ہڈی کی قدرتی ساخت متاثر ہوتی ہے۔جن افراد کو گردن میں درد کی شکایت ہو انہیں تکیے کے بغیر سونا چاہیے**

ہمارا معاشرہ بڑی تیز رفتاری سے بدل رہا ہے۔عالمگیریت اور کارپوریٹ کلچر نے معیار زندگی بھی بدل دیا ہے اب گاؤں دیہات ہوں یا شہر، زندگی گزارنے کے ڈھنگ بدل چکے ہیں۔فرق صرف اتنا ہے کہ شہروں میں ٹیکنالوجی کی فراوانی زیادہ ہے یہاں کے لوگ دن بھر مشینوں کے جال میں جکڑے رہتے ہیں۔گھر، دفاتر اور دیگر معمولات زندگی کے لیے مشینوں کا سہارا لینا عادت سے زیادہ ضرورت بن گیا ہے۔دفاتر میں مسلسل بیٹھے رہنا، بیٹھ کر کھانا، کھا کر بیٹھ جانا، تھکن کی حالت میں بھی کام کرتے رہنا، غیر صحت بخش کھانے، اسنیکس، چائے، کافی اور کمپیوٹر کا استعمال صحت کیلئے مضر ہے۔اس ضمن میں نیند کی کمی بھی بہت سے مسائل کھڑے کرسکتی ہے۔ملک کی ایک بڑی اور مشہور یونیورسٹی کے اسسٹنٹ پروفیسر کے مطابق ''روزمرہ معمولات میں شامل بہت سی عادات گردن کے درد کا باعث بنتی ہیں۔مثال کے طور پر گھنٹوں میز پر جھک کر لکھتے یا پڑھتے رہنا، ٹی وی یا دیگر کاموں کے دوران ایسے انداز میں بیٹھنا یا لیٹنا جس سے گردن کے غیر فطری زاویے بنیں۔ٹی وی یا کمپیوٹر اسکرین کو بہت اوپر یا نیچے کی طرف گردن کر کے دیکھنا' غیر آرام دہ حالت میں سونا اور جاگنا۔ورزش کے دوران بے احتیاطی کرنا وغیرہ ان تمام طریقوں سے گردن کے درد جیسے عوارض بڑھ رہے ہیں ایسی صورتحال میں درد سب سے پہلے گردن کے پٹھوں کو متاثر کرتا ہے۔بیٹھنے کا ایسا انداز جس میں سر کا رخ مسلسل ایک طرف رکھا جائے گردن کے پٹھوں کو اکڑا دیتا ہے اور ان میں سوجن آجاتی ہے ایسا گردن کا درد وکس، بام یا زیتون کے تیل کے مساج سے ٹھیک ہوجاتا ہے۔برف کی سکائی سے بھی کافی آرام ملتا ہے۔اس کے علاوہ بالترتیب پہلے برف اور استری سے گرم کرکے کپڑے کی سکائی پندرہ سے بیس منٹ تک مسلسل کی جائے تو وہ تقریباً غائب ہوجاتا ہے۔دونوں ٹریٹمنٹس کے درمیان ایک گھنٹے کا وقفہ دینا چاہیے۔'' معالجین کا کہنا ہے کہ گردن کے مختلف انداز جیسے اسے کسی جانب موڑنا' ایک رخ میں مسلسل رکھنا اور سوتے ہوئے مختلف انداز اس کے پٹھوں کو اینٹھن کی شکایت میں مبتلا کردیتے ہیں۔بظاہر یہ درد ہے مگر اس کا گہرا تعلق جدید طرز زندگی سے جوڑا جاتا ہے' سنگین نوعیت کی بیماری' ریڑھ کی ہڈی پر پرانا زخم یا مہرے ہل جانے کے باعث بھی گردن کا درد ہوتا ہے۔عمر رسیدگی بھی جسم کے مختلف پٹھوں کو وقت کے ساتھ ساتھ کمزور کردیتی ہیں ہڈی و جوڑوں کے امراض میں بھی اضافے کی ایک وجہ غلط طرز زندگی ہے۔ایسا درد جو محض پٹھوں میں بے قاعدگی سے ہو اسے درد کش ادویات سے قابو کیا جاسکتا ہے۔شدید درد یا پیچیدہ صورتحال میں سافٹ کالر کا بھی خاص مدت کیلئے گردن کو سہارا دینے اور اسے درست رخ میں واپس لانے کیلئے لگایا جاتا ہے۔پٹھوں میں کھنچاؤ ہوجانا عام ہے کسی بھی کام کے دوران یہ ہوجاتا ہے۔ورزشوں کے ساتھ درد کش ادویات بہترین علاج ہیں' فریکچر (ہڈی ٹوٹنا) کی صورت میں معالج ایکسرے سے نشاندہی کرتا ہے اور مسئلے کی نوعیت کے پیش نظر علاج معالجہ متعین کرتا ہے۔مسابقت کی دوڑ اور غیر صحت بخش طرز زندگی کے ساتھ گردن کے درد کے علاوہ جسم کے دیگر اعضاء متاثر ہوتے ہیں۔ریڑھ کی ہڈی کی بناوٹ میں کسی بھی قسم کی بیرونی یا اندرونی چوٹ یا تکلیف کی وجہ سے بھی گردن تک درد بڑھ سکتا ہے۔جسمانی کمزوری خصوصاً بازوؤں میں درد اور دکھن گردن کے درد کا باعث بن سکتا ہے۔

آرام طلب طرز زندگی نے نئے نئے عوارض کو جنم دیا ہے۔لوگوں میں صحت کے متعلق بنیادی شعور اجاگر کرنے کی ضرورت ہے۔سوتے وقت اونچا تکیہ رکھنے سے بھی ریڑھ کی ہڈی کی قدرتی ساخت متاثر ہوتی ہے۔جن افراد کو گردن میں درد کی شکایت ہو انہیں تکیے کے بغیر سونا چاہیے نیز آرتھوپیڈک سرجن کی مشاورت سے ورزشیں مقرر کرلی جائیں۔عام طور پر لوگ اس درد کو نظرانداز کرتے ہیں اور تکیہ بدلنے یا وکس میں مسئلے کا حل ڈھونڈتے ہیں۔یہ طریقہ سراسر غلط ہے کہ کسی بھی قسم کے درد، کھنچاؤ یا تکلیف کی صورت میں معالج سے مشورہ کرنا ضروری ہوتا ہے۔اعصابی تناؤ کے ساتھ امور کی انجام دہی' مسلسل ایک ہی پوزیشن میں جسم کئی گھنٹوں تک مصروف رکھنے اور کسی پرانے درد کو نظرانداز کرنے کی صورت میں بھی پٹھوں میں مستقل درد رہنے لگتا ہے۔

اس تکلیف اور درد سے بچنے کیلئے کچھ احتیاطی تدابیر کی جاسکتی ہیں۔دفاتر میں کام کے دوران ایسی کرسی استعمال کی جائے جس کی پشت آرام دہ ہو' کمپیوٹر کی سکرین کی پوزیشن بھی آنکھوں کے مثبت زاویے کی پہنچ میں ہو۔کام کی نوعیت میں جھکنا ضروری ہو تو تھوڑے تھوڑے توقف سے گردن کو سیدھا کرلینا چاہیے۔تکیے کے علاوہ مسہری کا میٹرس یا پلنگ کا گدا بھی بہت نرم اور آرام دہ ہونا ضروری ہے۔یاد رکھیے! کسی بھی قسم کا دباؤ یا تھکن گردن میں درد کا سبب بن سکتی ہے لہٰذا باقاعدہ ہلکی پھلکی ورزش اور احتیاطی تدابیر کو معمولات میں شامل کرنا ہی عقلمندی ہے۔

## وہ ٹوٹکے جنہوں نے مجھے حسین بنایا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس کچھ ٹوٹکے ہیں جو میں اپنی عبقری کی قارئین بہنوں کیلئے لائی ہوں۔یہ ٹوٹکے میں نے خود آزمائے ہیں اور انہوں نے میرے حسن کو چار چاند لگادیے' قارئین عبقری آپ بھی آزمائیے' انشاء اللہ آپ بھی خوب پائیں گی۔ہاتھ پاؤں کی خوبصورتی کیلئے نیم گرم پانی میں روزانہ رات کو سرسوں کا تھوڑا سا تیل ڈال کر ہاتھ پاؤں اس میں صرف پانچ منٹ ڈبوئیے اور بعد میں تولیے سے خشک کرلیں۔صحت کو برقرار رکھنے کیلئے گائے بھینس کا نہیں صرف بکری کا دودھ استعمال کریں پھر اس کا کمال دیکھیں۔پپیتا اسکن کیلئے بہت بہترین ہے' پپیتا جلد کو گلو کرتا ہے' اس کو میش کرکے چہرے پر لگانا بہت مفید ہے۔پپیتا کھانے سے موٹاپا کم ہوتا ہے' کلینزنگ کیلئے پپیتا استعمال کرتی ہوں لاجواب پاتی ہوں۔لیموں کی اسکنجبین ایک گلاس روزانہ ضرور پیتی ہوں۔**نفاست کیلئے ایلوویرا:** ایلوویرا کا ایک چھوٹا سا ٹکڑا لے کر اس کا گودا نکال کر چہرے پر مساج کرنے سے جلد بہت زیادہ گلو کرتی ہے' سیب کا جوس ایک گلاس روزانہ صبح ضرور پینا چاہیے۔**معدہ فٹ اور آپ بھی فٹ:** کالی ہریڑ دو سو گرام' دو چمچے دیسی گھی لے کر فرائی پین میں ڈال کر چولہے پر رکھ دیں' ہریڑ کو بھون کر اتار لیں اور پیس کر رکھ لیں۔ایک چمچ چائے والا کھانے سے ایک گھنٹہ پہلے یا بعد کھالیں' کبھی معدہ خراب نہ ہوگا۔**بال کالے چہرہ روشن:** آملہ کے مربہ کو دھو کر صبح کے وقت کھائیں اور رات سوتے وقت دودھ کے ساتھ استعمال کریں' بال کالے ہوں گے اور چہرہ روشن۔**ناریل صرف خواتین کیلئے:** ناریل کو کدوکش کرکے کھیر بنالیں' روزانہ کھائیں' کمزوری کیلئے سونا ہے' خواتین کو ضرور استعمال کرنا چاہیے' اس کو گرینڈ کرکے استعمال کریں' ہمیشہ جوانی کو برقرار رکھتا ہے' گائنی کے امراض کو دور کرتا ہے' 55 سال کے بعد بھی بچہ پیدا کرنے کی صلاحیت پیدا کرتا ہے۔(عائشہ' لاہور)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

ثمین زہرہ

# شک! گھروں کو اجاڑنے والا خطرناک وائرس

اس بیماری کی وجہ سے سب سے زیادہ نقصان ازدواجی زندگی میں ہوتا ہے، بیوی شوہر پر شک کرے یا شوہر بیوی پر دونوں صورتوں میں گھر جہنم کا نمونہ بن جاتے ہیں اور جہنم میں جانا کسے پسند ہوگا؟

شک ایک وائرس ہے جو کسی کو ایک بار چمٹ جائے تو ختم ہونے کا نام ہی نہیں لیتا اور یہ انسان کو بے چین اور پریشان کردیتا ہے اس سے خود اعتمادی ختم ہوجاتی ہے شکی آدمی احساس کمتری میں مبتلا ہوجاتا ہے' اس کے برعکس اعتماد اور اعتبار ایسی سنہری زنجیریں ہیں جو رشتوں کو مضبوط تر بناتی ہیں۔ اس سے فرد واحد کے علاوہ پورا معاشرہ بھی پرسکون بن جاتا ہے۔ شک اور اعتماد دو متضاد چیزیں ہیں۔ جہاں بھی دل میں بال آجائے اعتماد کی زنجیریں وہاں ٹوٹنے لگتی ہیں، شک اور اعتماد دونوں ساتھ ساتھ چلتے ہیں لیکن کیا آپ نے کبھی یہ غور کیا ہے کہ وہ انسان جس پہ شک کیا جائے اپنی کارکردگی سے آہستہ آہستہ اگر اعتماد کی فضا بھی قائم کردے تب بھی یہ "شک" ختم نہیں ہوگا۔ غرضیکہ شک اور شکی آدمی دونوں ہمارے لئے ضرر کا باعث ہیں۔ شک ایک ایسا وائرس ہے جو انسان کو اگر ایک بار مضبوطی سے چمٹ جائے تو پھر ختم ہونے کا نام نہیں لیتا۔ اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ یہ بیماری کس طرح پیدا ہوتی ہے کیونکہ ہر جراثیم کے پھیلنے کیلئے ماحول کا سازگار اور کسی ایسے عامل کا ہونا ضروری ہوتا ہے جس میں اس جراثیم کا بخیر وخوبی پھیلنے پھولنے کا موقع ملے۔ میری رائے میں شک کی بیماری ورثہ میں بھی ملتی ہے یہ ذیابیطس، گٹھیا اور بلڈ پریشر کی طرح جسمانی ورثہ نہیں ہوتا بلکہ ماحول کی پیداوار ہوتا ہے، ماں باپ شکی مزاج ہوں تو بہت حد تک یہ بات ممکن ہے کہ بچہ بھی شکی مزاج بن جائے، ایک شکی مزاج ماں اپنے برتاؤ سے بیٹی میں یہ بات منتقل کردیتی ہے۔ اگر ہم اس بیماری کے جغرافیہ پر نظر ڈالیں تو ساری دنیا میں یہ بیماری پائی جاتی ہے، مالک نوکر پر شک کرتے ہیں، ساس بہو پر شک کرتی ہے، شوہر بیوی کے شک کا شکار اور بیوی شوہر کے شک کا، اس بیماری کی وجہ سے سب سے زیادہ نقصان ازدواجی زندگی میں ہوتا ہے، بیوی شوہر پر شک کرے یا شوہر بیوی پر دونوں صورتوں میں گھر جہنم کا نمونہ بن جاتے ہیں اور جہنم میں جانا کسے پسند ہوگا؟ بعض شوہر حضرات دیر سے گھر آتے ہیں اور بیگم کے سوال کے جواب میں زیادتی کام کو گردان دیتے ہیں چلیے مانا کہ وہ آفس میں نہیں بلکہ دوستوں کے درمیان گپ شپ میں مصروف تھے پھر بھی بات شکی عورتوں کے مزاج کیلئے ایک تازیانہ ہے۔ شک کا ایک سبب خود اعتمادی کی کمی ہے اگر شوہر کی صورت واجبی ہے تو وہ کمتری کے احساس میں مبتلا ہوجائے گا۔ سونے پہ سہاگہ یہ کہ اگر بیوی خوبصورت ہو تو یہ احساس کمتری اور بڑھ جائے گا۔ شک کا یہ عنصر ان کو یہ احساس دلاتا رہتا ہے کہ کیونکہ میں خوبصورت نہیں ہوں اس لئے گمان ہے کہ میری بیوی مجھ سے محبت نہیں کرتی ہے اور مجھ سے بہتر شکل وصورت کا کوئی انسان نظر آجائے گا تو وہ اس کی طرف مائل بہ کرم ہوجائے گی۔ مرد اپنے ذہن میں شک کا یہ بیج بوتے وقت دراصل یہ بھول جاتا ہے کہ عورت کیلئے شکل وصورت ایک ضمنی حیثیت رکھتی ہے، مرد اگر ذہین ہے عقلمند ہے، اپنے کام میں ہوشیار ہے گھر اور اس سے وابستہ تمام چیزوں کا بہ احسن وخوبی خیال رکھتا ہے تو بیوی کی ضرورتیں بڑی حد تک تو اسی طرح پوری ہوجاتی ہیں' شادی کے متعلق ایک فلاسفر کا قول ہے کہ مرد اپنی ازدواجی ضرورت کیلئے شادی کرتا ہے، عورت کا حسن یا اس کی تمام اور خوبیاں ثانوی حیثیت رکھتی ہیں، کبھی وہ عورت کے سنہری بالوں پر فدا ہوجاتا ہے کبھی وہ اس کی نیلی آنکھوں میں ڈوب جاتا ہے، کوئی اس کے سروقامت اور کوئی بوٹے سے قد پر جان سے چلا جاتا ہے، اس کے برعکس عورت کیلئے مرد کی شکل وصورت اتنی زیادہ حیثیت نہیں رکھتی وہ صرف اپنا گھر بسانے کیلئے شادی کرتی ہے اس کی آرزو ہوتی ہے کہ اس کا اپنا گھر ہو، بچے ہوں اپنے گھر میں وہ آزاد انسان کی طرح زندگی بسر کرے اور اگر شوہر اچھا ہو خوبصورت ہو تو یہ مزید خوبی ہے، مرد حضرات اس نکتہ کو نہیں سمجھتے وہ بیوی کے حسن سے مرعوب ہوجاتے ہیں اور خود کو اس سے کمتر سمجھتے ہیں اس کمتری کے احساس سے ہی شک پیدا ہوتا ہے، شک کا دوسرا سبب عمروں میں زیادہ فرق کا ہونا ہے، اگر کم عمر لڑکی کا شوہر زیادہ یا ادھیڑ عمر کا ہو تو وہ بھی شک کا شکار ہوجاتا ہے، ایک عقلمند اور شوہر کی وفادار بیوی کیلئے یہ مشورہ ہے کہ انہیں چاہیے کہ وہ اپنے مرد کے سامنے کسی دوسرے شخص کی خصوصاً مردوں کی صنف میں سے کسی کی تعریف نہ کریں۔ شکی مزاج مرد کے سامنے تو یہ بات بھس میں آگ لگانے کے برابر ہے۔ جب عورت شکی بن جائے تو وہ مرد کی تمام حرکات و سکنات کا بغور جائزہ لیتی ہے، اگر مرد زیادہ تیار ہوجائے یوڈی کلون اور پرفیوم کا استعمال کرے تو عورت شک کا جیتا جاگتا شاہکار بن جاتی ہے، بعض عورتیں تو خاوند کے کوٹ پر دیکھتی ہیں شاید کسی صنف نازک کے زلفوں کے کچھ آثار نظر آجائیں، کبھی ٹٹول کر اس کی تمام جیبوں کی تلاشی لیتی ہیں کہ شاید کسی حسینہ کی تصویر برآمد ہوجائے، جن عورتوں کے شوہر ایک عدد سیکرٹری کے بھی مالک ہوتے ہیں وہ اس مرض سے بخوبی واقف ہوں گی، شک کا ایک اور سبب انا ہے، بعض مرد بڑے خود پرست ہوتے ہیں اگر وہ خوبصورت ہیں تو دوسرے کو بدصورت، اعلیٰ تعلیم یافتہ ہیں تو دوسرے کو جاہل خود صاحب حیثیت ہیں تو دوسرے کو Poor اور ادیبوں میں خود پرستی کا مرض زیادہ پایا جاتا ہے اور یہی خود پرستی آگے چل کر شک بن جاتی ہے۔ شک کا دائرہ بہت وسیع ہے اس کی زد میں صرف ایک فرد واحد نہیں بلکہ پورے کا پورا خاندان آجاتا ہے، کسی محترمہ کو بھول جانے کی عادت تھی ایک دن انہوں نے اپنے قیمتی زیورات کا ڈبہ لاکر سے نکال کر الماری میں رکھا اور دوسرے دن وہ بھول گئیں جب ڈبے کی ضرورت پیش آئی اور انہوں نے سابقہ جگہ یعنی لاکر میں دیکھا وہاں نظر نہ آیا تو ان کے پیروں تلے زمین نکل گئی ان کے گھر میں صرف ایک ملازم تھا جو کہ بیس سال پرانا تھا اس نے کبھی ایک پیسے کی بے ایمانی نہیں کی لیکن قدرتی طور پر ان کا شک نوکر کی طرف گیا، اس کی وفاداری اور نیک چلنی انہیں مشکوک نظر آئی شاید پیسہ اچھے اچھوں کی نیتوں کو خراب کردیتا ہے پولیس میں رپورٹ درج کرادی۔ شک کا اظہار نوکر پر کیا اور پولیس نوکر پکڑ کر لے گئی "ڈرائنگ روم" میں اس کی خاطر تواضع کی مگر ملازم بے چارے نے جرم قبول کرکے نہ دیا کرتا بھی کیا جب اس نے تجوری کی شکل بھی نہ دیکھی ہو۔ ایک دن بیگم صاحبہ کی بیٹی نے اتفاقاً الماری کھولی تو کپڑوں کے نیچے ان کا ڈبہ جواہرات نظر آگیا۔ مالکن بہت شرمندہ ہوئی پولیس سے ملازم کو رہا کروایا۔ اس سے معافی مانگی اور تنخواہ میں اضافہ کردیا، یہ سب تو ہوا لیکن مزے کی بات یہ ہے کہ ان کی شک کی عادت اب بھی نہیں گئی۔ بچے ان کی بھولنے کی عادت سے زچ ہوگئے تھے، اس پہ شک کی بیماری لیکن آہستہ آہستہ وہ دونوں باتوں کی عادی بن گئے۔ بعض لڑکیوں کو ڈائری لکھنے کی عادت ہوتی ہے بعض خواتین شعرو شاعری سے شغف رکھتی ہیں ان کی یہ دونوں عادتیں لوگوں کیلئے شک بن جاتی ہیں، انسان بے چارا اس شک سے محفوظ رہنے کیلئے اپنی تمام خواہشوں اور دلچسپیوں کو تیاگ دیتا ہے۔ شک کی عادت سے پیچھا چھڑانے کیلئے انسان اپنا محاسبہ کرے، کیا وہ احساس کمتری کا شکار ہے؟ کیا یہ شک اس کو Heredity یا وراثت

(باقی صفحہ نمبر 48 پر)





READING Section
WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY

# پاک فوج کے جوان کی حفاظت کا ناقابل یقین واقعہ

ہیڈکوارٹر سے تقریباً پانچ کلومیٹر دور گئے ہونگے کہ لینڈ سلائیڈنگ ہوگئی وہ دونوں لینڈ سلائیڈنگ کی زد میں آکر دریائے نیلم میں چلے گئے۔ دریا کا پانی صرف برف پگھلنے سے اتنا ٹھنڈا ہوتا ہے کہ چند سیکنڈ ہاتھ رکھنے سے خون جم جاتا ہے۔

صوبیدار (ر) محمد صفدر' کھاریاں

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! پاک فوج میں عسکری خدمات سرانجام دینے کے بعد آج کل ریٹائرڈ زندگی گزار رہا ہوں، پاک فوج میں گزرے لمحات بڑے حسین اور دلفراش ہوتے ہیں۔ 1982ء میں میری ڈیوٹی آزاد کشمیر ''وادی نیلم'' دریائے نیلم کے کنارے مظفرآباد سے 200 کلومیٹر دور سخت سردترین علاقے میں تھے جہاں دسمبر اور جنوری کے ماہ میں تقریباً 10 سے 12 فٹ برف پڑتی ہے۔ سڑک ہر قسم کی ٹریفک کیلئے بند ہوجاتی ہے۔ پیدل سفر کرنا پڑتا ہے۔ ہیلی کاپٹر سروس صرف سیریس مریضوں کو مظفرآباد یا راولپنڈی شفٹ کرنے کیلئے ہوتی ہے۔

غالباً دسمبر کا آخری عشرہ تھا کہ دو فوجی جوان گھر چھٹی گزارنے ہیڈکوارٹر سے مظفرآباد کیلئے پیدل روانہ ہوئے۔ کیونکہ سڑک پر دس سے بارہ فٹ پڑی تھی اور ٹریفک کیلئے بالکل بند تھی۔ فوجی جوانوں میں ایک 'سلامت علی' اور دوسر کرسچن بھائی (خاکروب) تھا۔ ہیڈکوارٹر سے تقریباً پانچ کلومیٹر دور گئے ہونگے کہ لینڈ سلائیڈنگ ہوگئی وہ دونوں لینڈ سلائیڈنگ کی زد میں آکر دریائے نیلم میں چلے گئے۔ دریا کا پانی صرف برف پگھلنے سے اتنا ٹھنڈا ہوتا ہے کہ چند سیکنڈز ہاتھ پانی میں رکھنے سے خون جم جاتا ہے۔ چند فوجی جوان سامنے پہاڑ کے اوپر عسکری خدمات سرانجام دے رہے تھے جنہوں نے دونوں کو لینڈ سلائیڈنگ کی زد میں آتے ہوئے دکھ لیا تھا۔

انہوں نے فوراً ہیڈکوارٹر میں بذریعہ وائرلیس پیغام دیا اور صورت حال سے آگاہ کیا۔ پیغام ملتے ہی ہیڈکوارٹر کا عملہ جس میں افسر بالا اور دیگر سٹاف مدد کیلئے فوراً جائے وقوعہ پر پہنچ گئے۔ جن میں راقم بھی موجود تھا۔ افسر بالا کی ہدایات کے مطابق اور فوجی تکنیک کو بروئے کار لاتے ہوئے چند فوجی جوان دریا کے پار دوسری جانب گئے اور گمشدہ جوانوں کی تلاش شروع کردی۔ برف کے چند تودے ہٹاتے ہی فوجی جوان جس کا نام ''سلامت علی'' تھا فوراً مل گیا اور بالکل ہوش و حواس میں تھا اور کوئی چوٹ وغیرہ بھی نہیں آئی تھی۔

سبحان اللہ! سلامت علی کو اللہ تعالیٰ نے کیسے سلامت رکھا وہاں کسی کو بھی اپنی آنکھوں پر یقین نہ آرہا تھا کیسے کسی پر ٹنوں برف گری ہو اور وہ دریا برد ہو چکا ہو اور گھنٹے ڈیڑھ بعد نکلے اور بالکل صحیح سلامت اور خراش تک نہ آئی ہو۔ سبحان اللہ۔ جبکہ ہمارا دوسرا کرسچن بھائی برف کے نیچے چلا گیا اور لاکھ کوشش و بسیار کے باوجود نہ مل سکا۔ سلامت علی کو دریا سے نکال کر واپس ہیڈکوارٹر لایا گیا اور زندہ بچ جانے پر ختم قرآن کا انعقاد کیا گیا اور دعا کرائی گئی ''جسے اللہ رکھے اسے کون چکھے'' یہ واقعہ جب بھی آنکھوں کے سامنے آتا ہے تو منہ سے ''سبحان اللہ'' نکلتا ہے کہ کیسے اللہ تعالیٰ پاک فوج کے جوانوں کی مدد اور حفاظت کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ سے دلی دعا ہے کہ اللہ رب العزت ہر محاذ پر ہماری پاک فوج کے جوانوں کی مدد اور حفاظت کرے اور ہماری فوج کے تمام اداروں کو مزید ترقی عطا فرمائے۔ آمین۔ یہ اللہ کی ہی مدد ہے کہ کم سے کم وسائل کے باوجود ہم ایٹمی طاقت ہیں اور ہماری فوج دنیا کی بہترین فوج ہے۔ الحمدللہ! پاک فوج زندہ باد' پاکستان پائندہ باد۔

### پاک فوج کیساتھ اللہ تعالیٰ کی مدد کے انوکھے واقعات

قارئین! آپ فوجی ہیں یا آپ نے پاک فوج کے کسی شہید کا کوئی واقعہ زندہ جسموں کے ساتھ اور شہید جسموں کے ساتھ اللہ کی مدد کے ساتھ ان کی میت محفوظ رہی یا گزشتہ پاکستانی افواج نے دشمنوں کے ساتھ جو جنگ لڑی یا کارگل کی جنگ اور اس میں اللہ تعالیٰ کی مدد کے انوکھے واقعات آپ کے کانوں سے گزرے ہوں یا کہیں پڑھے ہوں کیونکہ فوج محفوظ تو سرحدیں محفوظ۔۔۔لہٰذا ایسے واقعات مشاہدات تجربات آپ کے اپنے ہوں یا کسی سے سنے ہوں' ضرور لکھیں۔ ہر ماہ یہ سلسلہ شروع کیا جارہا ہے۔

# عبقری روحانی اجتماع کے حسین مناظر

## تسبیح خانہ سے نسبت کا فیض (قسط نمبر 8)

19 نومبر تا 22 نومبر 2015ء تسبیح خانہ لاہور میں عبقری روحانی اجتماع میں شمولیت کی سعادت حاصل ہوئی۔ میری ایک عزیزہ پر کچھ عرصہ سے جادو کے اثرات شدید تھے' یہاں تک کہ چھ ماہ سے ان کا نہ نماز پڑھنے کو جی چاہتا تھا اور نہ ہی درس سننے کو' حالانکہ قبل ازیں نماز فرض اور تہجد کی پابند تھیں۔ باقاعدہ درس سننے کی عادی تھیں۔ اب یہ حالت ہوگئی تھی کہ یادداشت بھی کم ہوگئی اور چلنے پھرنے سے بھی عاری ہوگئیں۔ گھر کے بھی کسی کام میں دلچسپی نہ رہی تھی۔ گزشتہ روحانی اجتماع میں بھی وہ تسبیح خانہ میں رہیں۔ ماشاء اللہ الحمدللہ چھ سات ماہ میں پہلی دفعہ دوران اجتماع تسبیح خانہ لاہور میں باقاعدگی سے نمازیں ادا کیں۔ درس سنے اور اب گھریلو کام کاج میں بھی دلچسپی لینا شروع کی ہے۔ طبیعت کافی ہشاش بشاش ہے۔ یہ تسبیح خانہ کے لنگر اور خدمت کی بدولت ہے۔ عزیزہ نے روحانی اجتماع کے دوران واش روم اور برتن بھی صاف کیے اور صفائی کے دوران دعا کی کہ میں اللہ کے مہمانوں کیلئے صفائی کررہی ہوں یا اللہ میرے دل کو صاف کردے۔ آمین! (مطلوب احمد باجوہ' بہاولپور)

### اطاعت کا جذبہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! الحمدللہ! معمولات پابندی سے ادا ہورہے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کا بہت شکر ہے۔ عبقری روحانی اجتماع کے بیانات سے بہت فائدہ ہورہا ہے۔ اللہ تعالیٰ کی محبت اور اس کی اطاعت کا جذبہ خوب پیدا ہوا' اللہ تعالیٰ آپ کو انتہائی جزائے خیر عطا فرمائے۔ دعا فرمائیں اللہ پاک اپنے قرب میں مزید ترقی نصیب فرمائے۔ (زبیر ظفر)

### روحانی اجتماع زندگی میں تبدیلی لے آیا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! بڑی خوشی کی بات یہ ہے کہ بندہ کو عبقری روحانی اجتماع میں شرکت کا موقعہ ملا' تین دن تسبیح خانہ میں رہے میں آپ کے نورانی درس سے فیض یاب ہوئے۔ درس میں شرکت اور تسبیح خانہ کی حاضری بڑے گہرے اثر ڈالتی ہے اور زندگی میں تبدیلی لاتی ہے جس میں دن سے تسبیح خانہ سے واپس آیا ہوں' دل کی کیفیت ہی عجیب ہے۔ ایک تو نماز تہجد میں دوام اور استقامت نہیں ہوتی تھی اب ماشاء اللہ یہ سعادت حاصل ہوگئی ہے کہ تہجد کی نماز قضا نہیں ہوتی۔ ساتھ ہی نماز اشراق اور چاشت کے نوافل بھی نصیب ہورہے ہیں۔ حضرت جی! تلاوت کرتا ہوں یا نفل پڑھتا ہوں تو آنکھیں برسنا شروع ہوتی ہیں اور دل میں فکر پیدا ہوتی ہے۔ ندامت، پچھتاوا اور سابقہ زندگی پر حزن و افسوس ہوتا ہے اور آنکھیں برس پڑتی ہیں۔ کچھ دعا مانگنے کا بھی لطف آتا ہے اور ایسے محسوس ہوتا ہے کہ اب میری عرض ضرور قبول ہوگی اور ہوتی بھی ہے۔ (عبدالقیوم' منگلا کینٹ)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 f PAKSOCIETY
READING Section

# آپ کا سوال ۔۔۔ حضرت علامہ لاہوتی کا جواب

**1**۔ جو وظیفہ آپ کو دیا جائے صرف اسی پر یقین کریں' اپنی مرضی سے وظائف تبدیل نہ کریں۔ **2**۔ وظیفے کے دوران اگر مسئلہ مزید بڑھ جائے تو گھبرا کر وظیفہ نہ چھوڑیں بلکہ مزید توجہ' یکسوئی اور یقین کے ساتھ عمل جاری رکھیں۔ وظیفے کے دوران اکتاہٹ' بے چینی وغیرہ اس بات کی علامت ہے کہ وظیفہ اپنا کام کر رہا ہے۔ **3**۔ جو وظیفہ دیا گیا ہے اسے پابندی اور توجہ سے پڑھیں۔ بے یقینی وظیفہ کی تاثیر کو ختم کر دیتی ہے۔ **4**۔ مستقل پڑھیں' جلدی نہ کریں۔ **5**۔ تمام گھر والے پڑھیں' ورنہ جتنے زیادہ افراد ممکن ہو پڑھیں۔ **6**۔ بعض جادو' جنات' بندشیں' اثرات' مسائل اور مشکلات خاندانی ہوتی ہیں۔ ان کے ختم ہونے میں کچھ وقت لگ جاتا ہے۔ **7**۔ عمل شروع کرنے کے چالیس یا نوے دن بعد دوبارہ کوپن کے ہمراہ اپنی کیفیات لکھیں۔ **8**۔ اگر آپ کو علامہ صاحب نے پہلے وظیفہ دیا ہوا ہے اور دوبارہ خط لکھنے کے بعد آپ کو وظیفہ مل جاتا ہے تو پہلے وظیفہ سے اگر آپ کو فائدہ پہنچ رہا ہے تو علامہ صاحب سے اجازت کے بعد پہلے وظیفے کے ساتھ دوسرا وظیفہ بھی جاری رکھیں۔

انعم وحید' سمبڑیال۔ فائزہ خان' کراچی۔ عبدالغفار' دینہ۔ محمد نسیم' نواب شاہ۔ داؤد سلیمان' ماتلی سندھ۔ حافظ محمد شعیب' لاہور۔ انور خان' چارسدہ۔ توحید قیوم' اسلام آباد۔ کنیز فاطمہ' اوکاڑہ۔ ناصر لاہور۔ محمد وسیم' رحیم یارخان۔ محمد حیات' مظفرآباد۔ سیدہ سبطین' واہ کینٹ۔ شہزاد خان' کرک۔ زاہدہ صدیق' لالہ موسیٰ۔ صغیرہ بیگم' جھنگ۔ غ، شاہ پورسٹی۔ محمد عرفان' خانیوال۔ نسرین اختر' کوٹ ادو۔ محمد یعقوب' ہری پور ہزارہ۔ فہد خان' کراچی۔ صائمہ اشرف' اوکاڑہ۔ میر شکیب خان' بنوں۔ رحیم بخش' پشاور۔ ارم ارشد' سیالکوٹ۔ حیا انوار، لیہ۔ یاسمین شریف' لاہور۔ نجمہ ناہید' میانوالی۔ گل امبرین' بیدیاں روڈ۔ محمد اسلم فراز' سرگودھا۔ گل فشاں بیگم' کراچی۔ گ۔ ح، بگرام۔ نعیم احمد' صادق آباد۔ مسرت بی بی' جڑانوالہ۔ محمد فیاض' بڑھنگ۔ محمد سعد' ملتان۔ نرگس وحید بہاولنگر۔ شبنم فردوس' ملتان۔ جبران عاصمی' بڑھنگ۔ خوباز خان' اٹک۔ شاکر امان' لاہور۔ عبدالواحد' مردان۔ ذوالفقار علی' میلسی۔ مختار احمد' گوجر خان۔ ہدیٰ' حیدرآباد۔ محمد سرفراز عالم' فائزہ' ماریہ' شیخوپورہ۔ ثمینہ یاسمین' میاں چنوں۔ عطیہ چن' چکوال۔ طاہرہ انجم' بہاولپور۔ ناہید اختر' راولپنڈی۔ ساجد محمود' راولپنڈی۔ محمد خطیب عارف' باغ۔ بجیلہ بشیر' لاہور۔ عبدالرحمٰن' سکھر۔ محمد نصیر' تلہ گنگ۔ عائشہ' لاہور۔ سید علی اصغر۔ سید علی قاسم' لالہ موسیٰ۔ سلطان محمد' لاہور۔ مصباح' بہاولپور۔ شعبان علی' راولپنڈی۔ ثوبیہ فرخ' اسلام آباد۔ عاصم' بہاولپور۔ سید بختیار' راولپنڈی۔ غلام قادر' چیچہ وطنی۔ غزالہ فیاض' لاہور۔ شمیم عارف' لاہور۔ روبینہ رشید' نارروال۔ فرحان حمید' جوہرآباد۔ سید ایاز شاہ' کوہاٹ۔ ثمینہ' اٹک۔ ریحانہ' لاہور۔ سمیرا افتخار' پشاور۔ سید عبداللہ' ڈیرہ اسماعیل خان۔ شازیہ فہیم' ڈیرہ اسماعیل خان۔ علی حسنین' شیخوپورہ۔ محمد ابراہیم' آزاد کشمیر۔ ظہیر احمد' خیرپور میرس۔ فاطمہ بی بی' لاہور۔ ناہید' لاہور۔ ثناء ارشد' لاہور۔ صبا فاروقی' کراچی۔ محمد سکندر' گوجرانوالہ۔ مناظر حسین' میرپور۔ رابعہ ناز' کراچی۔ حاجی مختار احمد' پاکپتن۔ حیدر علی' لاہور۔ عائشہ ناظم' لاہور۔ محمد احسن' گوجرانوالہ۔ محمد فاضل خان' پلندری۔ محمد شعیب' کوٹ ادو۔ حافظ اکبر' شیخوپورہ۔ حمیدہ' گوجرانوالہ۔ شازیہ نعیم' مانکی صوابی۔ محمد اسلم' لاہور۔ شیخ محمد شفیق' کبیر والہ۔ ارم' لاہور۔ حلیمہ بی بی' رحیم یارخان۔ تنویر ارشد' لاہور۔ محمد عرفان' مانسہرہ۔ ثمینہ رانی' جہانیاں۔ محمد جمیل' باغ۔ ریحانہ کوثر' لاہور۔ رخسانہ' لاہور۔ رابعہ درانی' راولپنڈی۔ ریحانہ بی بی' اٹک۔ محمد ادریس' ایبٹ آباد۔

### آپ تمام درج ذیل وظیفہ پڑھیں۔

**یَالَطِیۡفُ یَاوَدُوۡدُ** سارا دن کھلا پڑھے ہر حالت یعنی وضو بے وضو۔ جتنا زیادہ پڑھیں گے اتنا زیادہ فائدہ ہوگا۔ **چند دن' چند ہفتے اور چند مہینے ضرور پڑھیں۔**

ضیافت محمود' راولپنڈی۔ چاند بی بی' مانسہرہ۔ نورین خورشید' بورے والہ۔ مدثر حیات' فیصل آباد۔ اختر امین' کراچی۔ طوبیٰ فاروق' کراچی۔ اسد جاوید' راولپنڈی۔ محمد سعید' کوٹلی۔ شمشاد بیگم' ڈسکہ۔ شہناز بیگم' فیصل آباد۔ شاہجہان' دینہ۔ مصباح' رحیم یارخان۔ صغریٰ پروین' کراچی۔ مہوش گل' ڈیرہ اسماعیل خان۔ بانو عرفان' بہاولپور۔ زینب خطیب' لاہور۔ روبینہ مشتاق' فیصل آباد۔ نسرین فاطمہ' ملتان۔ نازیہ' کراچی۔ سمیعہ کوثر' گجرات۔ شمیم اختر' ایبٹ آباد۔ محمد اویس' جھنگ۔ قیصر محمود' چکوال۔ علیشاہ' میانوالی۔ محمد اقبال' ڈیرہ اسماعیل خان۔ محمد یونس' فیصل آباد۔ زاہدہ پروین' لاہور۔ فرح تبسم' سرائے عالمگیر۔ انعم شیر' ٹیکسلا۔ گلناز بیگم' اٹک۔ ناجیہ افضل' اٹک۔ محمد اسماعیل' راولپنڈی۔ صائمہ' واہ کینٹ۔ نسیم بانو' کراچی۔ نفیسہ بی بی' ہری پور۔ محمد عمران' کراچی۔ نگہت انور' لاہور۔ ناہید شاہین' کراچی۔ شہناز ظہیر' راولپنڈی۔ روزینہ بیگم' ہنگو۔ شیر زمان' اٹک۔ عثمان طارق' فیصل آباد۔ ظہیر الدین بابر' الماس افضل' محمد محسن علی' جڑانوالہ۔ فیصل شہزاد' گوجرانوالہ۔ مدیحہ شفیق' ماہ نور شفیق' جڑانوالہ۔ رخسار علی' کراچی۔ حاجی امیر' ملکوال۔ عابد حسین' لودھراں۔ منیبہ بی بی' اٹک۔ زیور گل' پشاور۔ ساجدہ ابراہیم' سمندری۔ سلیم احمد' جھنگ۔ محمد حسنین' لیاقت پور۔ سمیرا کرن' لاہور۔ معظمہ فراز' لاہور۔ نیاز احمد' شکرگڑھ۔ اسماء بتول' چکوال۔ عطیہ مبین' راولپنڈی۔ نصرت پروین' راولپنڈی۔ محمد الیاس' لودھراں۔ مستری عبدالستار' ڈیرہ غازیخان۔ شاہدہ حمید' میانوالی۔ طیبہ کوثر' مری۔ نورین اختر' راولپنڈی۔ محمد رفیق' جہلم۔ رب نواز' ایبٹ آباد۔ ذوالفقار علی شاہ' چکوال۔ شفاقت علی' ملتان۔ سید نعمان شاہ' اٹک۔ صوفیہ بی بی' اٹک۔ کنیز اختر' چکوال۔ محمد یعقوب' مظفرگڑھ۔ خان محمد' مورو۔ محمد صادق گجر' چھمب۔ پرویز اختر' لاہور۔ مائدہ بتول' سیال موڑ۔ بشریٰ جمیل' اٹک۔ محمد عادل' ہری پور ہزارہ۔ ناصرہ خورشید' کراچی۔ سلمٰی چوہدری' ملتان۔ اسماء خان' کراچی۔ گل ریحان' بنہ۔ زمر شاز' کراچی۔ محمد رمضان' کوٹ سماء۔ تجمل عباس' لالہ موسیٰ۔ غلام فاطمہ' تلہ گنگ۔ ابوزکریا' اسلام آباد۔ شمیم اختر' کوٹلی آزاد کشمیر۔ عارفہ انصار' ملکوال۔ تحریم مصطفیٰ' کاموکی۔ سیرت مصطفیٰ' شاہدرہ۔ محمد حسیب' کوہاٹ۔ بلال احمد' دینہ۔ زاہدہ بی بی' ایبٹ آباد۔ محمد بشیر' فیصل آباد۔ ظفر محمود' خانیوال۔ زینب خان' کراچی۔ اقراء' حلنبہ۔ ش، ن، چارسدہ۔ اسد ندیم' ڈیرہ غازیخان۔ صائمہ اکبر' ملتان۔ محمد شفیع' قاسم' لاہور کینٹ۔ زہرہ جمیل' واہ کینٹ۔ شبانہ عدنان' اسلام آباد۔ عمر شاہ، لوئر دیر۔ محمد فقیر' زیارت۔ محمد راشد' چیچہ وطنی۔ زاہدہ' ڈسکہ۔ بابر' ڈسکہ۔ جہانگیر عالم' پشاور۔ شکیلہ بی بی' فیصل آباد۔ نازیہ، آزاد کشمیر۔ حافظ عبدالحکیم' دوڑ۔ عبدالسلام' راولپنڈی۔ قاری محمد اکمل' کراچی۔ زویا علی خان' راولپنڈی۔ حمیرا مریم' واہ کینٹ۔ محمد عاقب' حیدرآباد۔ حافظ محمد عثمان' کہروڑ پکا۔ ملک طاہر حسین' سیالکوٹ۔ رفعت بصیر قریشی' ایبٹ آباد۔ انیس الرحمان' میرپورخاص۔ ثریا ناہید' ملتان۔ جنید الرحمٰن' کراچی۔ سحر علی' راولپنڈی۔ محمد نواز شریف' شاہ پور صدر۔ عظمت الٰہی' ملتان۔ شہزاد احمد' چوآسیدن شاہ۔ جنید مظاہر' میرپورخاص۔ رضوان احمد' راولپنڈی۔

### آپ تمام درج ذیل وظیفہ پڑھیں۔

**یَاقَادِرُ یَانَافِعُ** سارا دن کھلا پڑھے ہر حالت یعنی وضو بے وضو۔ جتنا زیادہ پڑھیں گے اتنا زیادہ فائدہ ہوگا۔ **چند دن' چند ہفتے اور چند مہینے ضرور پڑھیں۔**





WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 | PAKSOCIETY

محمد شفیق' حویلی لکھا۔ رخسانہ' ایبٹ آباد۔ رحمہ' ایبٹ آباد۔ محمد علی عمر' کراچی۔ عابد افتخار' اسلام آباد۔ ملک عمران شہزاد' پشاور۔ محمد افضل طارق' رحیم یار خان۔ زرمر سعیدہ' اوگی۔ ریحانہ نواب دین' شیخوپورہ۔ یسرہ مریم' ملتان۔ مصباح فراز' گجرات۔ اقبال الدین' کراچی۔ شمائلہ عمران' پیر محل۔ ثنا ارشد' لاہور۔ محمد سلیم' ملتان۔ نعمان خلیل' فیصل آباد۔ عابدہ ناز' احمد پور شرقیہ۔ روبینہ لاہور۔ ع۔ س۔ گاؤں چکی شیخ جی۔ اریبہ فاطمہ' میانوالی۔ محمد اسلم مغل' بھلوال۔ طیبہ عبدالمجید' گوجرانوالہ۔ کلثوم بی بی' ڈیرہ غازیخان۔ مصباح فاروق' کھوڑ شہر۔ ام ارباب ہاشمی' لاہور۔ محمد عمیر پیرزادہ' لاہور۔ نوید، نعیم قریشی' سکھر۔ ام فروہ ہاشمی' لاہور۔ حافظ محمد عثمان' خانپور۔ سفینہ بتول' کلر سیداں۔ مس ناہیدہ شاہد' چکوال۔ بانو بی بی، کراچی۔ فوزیہ خان' ٹیکسلا۔ محمد عدنان' گوجر خان۔ نادیہ' ٹیکسلا۔ خالد حسین' سیالکوٹ۔ ایچ ایم اے ایس' گوجر خان۔ نازیہ قیصر' کراچی۔ فیض رسول حافظ آباد۔ نازیہ خان' انوشہ خان' لاہور۔ منظوراں بیگم' جھنگ۔ نسرین فاطمہ ملتان۔ امین بلال احمد' فیصل آباد۔

انشاں نورین' سرگودھا۔ ریاست محمود' ڈھوک محمد۔ شیر زمان' کراچی۔ سحرش شفاقت، مرید کے۔ رابعہ بی بی' علی پور۔ عبدالمجید' بھکر۔ سونیا برکت' علی پور۔ مبینہ' ہارون آباد۔ محمد یوسف' سکھر' محمد ناظر گوجرانوالہ۔ جہانگیر عالم' پشاور۔ سید عبدالغفور' ڈیرہ اسماعیل خان۔ ربیعہ سبین' چکوال۔ آمنہ لقمان' فیصل آباد۔ شبانہ امتیاز' فیصل آباد۔ امبرین چوہدری' لاہور۔ محمد نبیل' راولپنڈی۔ محمد ایوب' لکی مروت۔ انعم مجاہد' جھنگ۔ امبرین گل' لاہور۔ ہانیہ خان' ثمرین گل' لورالائی۔ ساجدہ، لاہور۔ حماد انور' چنیوٹ۔ سیف عباس' ملتان۔ نسیم اختر' یزمان منڈی۔ ثوبیہ' اسماء، ملتان۔ محمد ارسلان' لاہور۔ نجمہ بی بی۔ کوثر نسیم' حویلی لکھا۔ عائشہ بی بی' بہاولنگر۔ شگفتہ بی بی' میلسی روڈ۔ شبانہ عادل' حیدر آباد۔ ثوبیہ نورین' بہاولپور۔ غزالہ قادر' جنڈ۔ وزیر علی' شیخوپورہ۔ رضوانہ' کراچی۔ رابعہ' کراچی۔ محمد محمود' اسلام آباد۔ محمد مدثر جمیل' اسلام آباد۔ سلطان محمود' سندھیلا والی۔ شگفتہ بی بی' سندھیلا والی۔ سمیعہ سلطان' کراچی۔ رشیدہ بی بی' وہاڑی۔ رضیہ بیگم' بٹ خیلہ۔ حفیظاں اسرار' گوجر خان۔ عفت جبیں' راولپنڈی۔ م۔م' ٹیکسلا۔ مصباح محمود' ملتان۔ محمود خان' ہری پور۔ ثمینہ یاسمین' پشاور۔ محمد سرفراز' پشاور۔ محفوظ الرحمٰن' کلر سیداں۔ شمائلہ کوثر' عارفوالہ۔ شمیم اختر' ڈی جی خان۔ نورین کنول' بورے والا۔ صائمہ نورین کاشف لاہور۔ مصباح کوثر' چشتیاں۔ گلزار بیگم' کراچی۔ خواجہ احتشام بٹ' پنڈی گھیب۔ بشارت ایوب' کراچی ملیر۔ عظمیٰ جبیں' راولپنڈی۔ ناصر علی' لاہور۔ یاسر عباس' کوئٹہ۔ امتیاز حسین، اسلام آباد۔ نصرت رزاق' لاہور۔ مہناز بی بی۔ طارق محمود' لالہ موسیٰ۔ عابدہ پروین' جہلم۔ ذکیہ سلطانہ' سرگودھا۔ م، ثناء، سرگودھا۔ احتشام الحق' فیصل آباد۔ اقصیٰ سرگودھا۔ مہناز سردار' لاہور۔ طارق عزیز' تونسہ شریف۔ نوید احمد بھٹی' لاہور۔ محمد شکیل' راولپنڈی۔ ظفر اقبال' سرگودھا۔ غزالہ یاسمین' کراچی۔ صنوبر یاسمین' ڈیرہ اسماعیل خان۔ توصیف اختر' وزیر آباد۔ نوید انجم سرگودھا۔ محمد لیاقت' کہروڑ پکا۔ ساجد مجید' کمالیہ۔ سید بدر منیر' کوٹلہ ارباب علی خان۔ محمد جمیل خان' راولپنڈی۔ فریدہ' لاہور۔ ضیاء العارفین' اوکاڑہ۔ عبدالحفیظ، چکوال۔ حافظ محمد ریحان' منڈی بہاؤالدین۔ رئیس الدین' بنوں۔ بازغہ لودھی' فیصل آباد۔ آصف ندیم' راولپنڈی۔ ایمن خالد' گوجرانوالہ۔ خاور حسین' ہارون آباد۔ شائستہ گوجرانوالہ۔ تصدق مسعود' اسلام آباد۔ بلال شکیل' راولا کوٹ۔ تہمینہ گلفام' اٹک۔ قاری حبیب الرحمان' لیہ۔ عینی گل' مانسہرہ۔ اسد فاطمہ' اسلام آباد۔ انعم وحید' سرائے عالمگیر۔ فرزانہ جبین' کھوئیاں۔ سرور خاتون' میانوالی۔ سید عمران حسین قادری' کراچی۔

**آپ تمام درج ذیل وظیفہ پڑھیں۔**

سورۃ آل عمران کی پہلی تین آیات 319 بار اول و آخر سات دفعہ درود شریف صبح و شام پڑھیں یہ کچھ عرصہ مستقل پڑھیں' جتنا زیادہ پڑھیں گے اتنا زیادہ فائدہ ہوگا۔ **چند دن' چند ہفتے اور چند مہینے ضرور پڑھیں۔**

## شوگر کے پھوڑے ایک کپ پانی سے ٹھیک

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! گزشتہ ماہ عبقری رسالہ نظر سے گزرا پڑھ کر بہت اچھا لگا' بہت ہی خوبصورت رسالہ ہے' ایک ایک صفحہ پڑھنے والا ہے۔ اللہ پاک آپ کو اور ترقیاں دے اور آپ اسی طرح دکھی انسانیت کی مدد کرتے رہیں۔ آپ کا رسالہ بہت خوبصورت ہے' بہت کچھ سیکھنے کو ملتا ہے' بڑی پیاری چیزیں لکھی ہوئی ہیں۔ محترم حضرت حکیم صاحب! مسئلہ یہ ہے کہ میری بہن جن کی عمر پچاس سال ہے' تقریباً پچھلے پانچ سال سے شوگر کی مریضہ ہیں۔ کچھ عرصہ پہلے انہیں شوگر کی وجہ سے سارے جسم اور منہ پر پھوڑے نکلے تو کافی علاج کیا اور بڑی مشکل سے آرام آیا۔ پھر کسی نے بتایا کہ نیم کو ابال کر اس کا پانی نہار منہ ایک کپ استعمال کرے' دو ماہ سے نیم کا پانی پی رہی ہیں' شوگر کا کافی حد تک آرام آ گیا۔ (مسز اقبال' جھنگ صدر)

# جانور اور عبقری کے ٹوٹکے

اگر کسی گھریلو جانور کا سینگ ٹوٹ جائے یا سر زخمی ہو جائے تو ہلدی اور سرسوں کے تیل کی پیسٹ تیار کر کے صبح و شام لیپ کریں زخم چند دنوں میں ہی بھر جائے گا۔

**بکرے کے پاؤں کی موچ کا آسان علاج:** بکرے کے پاؤں پر موچ آ جائے' ورم آ جائے یا سوجن ہو جائے۔ اس کے پاؤں پر کوئی موٹا کپڑا باندھ دیں۔ مٹکے کا رات والا باسی پانی صبح کے وقت اس کے پاؤں پر پٹی کھول کر ڈال دیں۔ تین چار دن کرنے سے اس کے پاؤں کی سوجن' موچ' ورم دور ہو جائے گا۔ (صوفی اجمل' جہلم)

**جانور کے نئے بال آنا شروع خارش ختم:** اگر بکرے' گائے' بھینس یا کسی بھی گھریلو جانور کے سر کے بال یا جلد کے کہیں سے بال اڑ جائیں تو ایک چھٹانک کھوپڑے کا تیل اور تین کافور کی ٹکیاں آپس میں ملا کر مرہم تیار کر لیں۔ متاثرہ جگہ پر صبح و شام لگائیں۔ چند دنوں میں نئے بال آنا شروع ہو جائیں گے اور خارش بالکل ختم ہو جائے گی۔ آزمودہ ہے۔

**جانور کا سینگ ٹوٹ جائے یا زخمی ہو جائے تو:** اگر کسی گھریلو جانور کا سینگ ٹوٹ جائے یا سر زخمی ہو جائے تو ہلدی اور سرسوں کے تیل کی پیسٹ تیار کر کے صبح و شام لیپ کریں زخم چند دنوں میں ہی بھر جائے گا۔

**بکرا، بیل' سانڈ یا اونٹ اگر جفتی کیلئے تیار نہ ہوتا ہو تو:** اگر کوئی پالتو جانور اگر جفتی کیلئے تیار نہ ہوتا ہو نابالغ بچہ لے کر اس کی پیٹھ پر پیشاب کروا دو' وہ جفتی کیلئے تیار ہو جائے گا۔ مزید اگر جانور کو پیاز کھلایا جائے تو جفتی کیلئے جلد تیار ہو جاتا ہے یا لسی میں سرسوں کا تیل ملا کر پلانے سے بھی جانور تیار ہو جاتا ہے۔ (سمیع اللہ)

**جانور اچانک سست ہو جائے تو:** بعض اوقات گھریلو جانور اچانک سست ہو جاتا ہے اگر اس کو جانور کے پاس لے کر جائیں تو وہ کہتے ہیں کہ اس کا بلڈ پریشر لو ہو گیا ہے اس کا علاج نہایت ہی سستا اور آزمودہ ہے کہ ایک پیپسی یا فانٹا کی ڈیڑھ لیٹر کی بوتل لے کر گائے یا بھینس کو پلا دی جائے تو اس کا بلڈ پریشر فوراً درست ہو جاتا ہے۔ (محمد عمر' لاہور)

## جانور اور عبقری کے ٹوٹکے

قارئین! آپ نے کوئی ٹوٹکہ روحانی ہو یا طبی جانوروں کی بیماری میں آزمایا ہو یا سنا ہو، ضرور لکھیں۔ بیماری کا نام اور دوائی کا نام واضح لکھیں تاکہ دوسرے بھی آسانی سے پہچان سکیں۔ صدقہ جاریہ کے اس عمل میں غفلت نہ کریں



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY
FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY

www.Paksociety.com

# چونا صرف دیواروں کیلئے نہیں
# آپ کے بیشمار امراض کا معالج بھی

چونے کا پانی تبخیر، گیس اور بدہضمی کا کامیاب علاج ہے۔ ایسے مریض جن کا پیٹ گیس سے ہروقت پھولا رہتا ہے کھانا ہضم نہیں ہوتا' ہروقت معدے اور دل پر بوجھ رہتا ہے۔ ایسی تمام کیفیات کیلئے چونے کا پانی دن میں تین سے چار بار استعمال کرنا بہت مفید ہے۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! بندہ نے ''طبی تجربات ومشاہدات'' کے ص 35 سے چونے کا پانی یا آب شفا پڑھا اور ترکیب کے مطابق اسے تیار کیا۔ تیاری کا طریقہ حسب ذیل ہے بعد میں فوائد اور تجربات پیش کروں گا۔ چونا ان بجھا ایک صاف ٹکڑا لے کر جو سو گرام ہو اس کو پندرہ کلو پانی میں بھگو دیں، تین دن تک دن میں تین بار ہلاتے رہیں پھر چھوڑ دیں۔ پانی اوپر اور چونا نیچے رہ جائے گا۔ اب اس نتھرے ہوئے پانی کو بوتلوں میں محفوظ کرلیں۔ فوائد: کیلشیم اور وٹامن سی کی کمی سے جو امراض پیدا ہوتے ہیں اگر اس کا ایک کپ دن میں تین بار پی لیں تو یہ کیفیت ختم ہوجائے گی۔ 2۔ جگہ کی تبدیلی کی وجہ سے پانی کی تبدیلی ہوجاتی ہے اور انسان مختلف امراض میں مبتلا ہوجاتا ہے ایسی حالت میں چونے کا پانی معاون اور شافی علاج ہے اس کو دن میں تین بار کھانے کے بعد یا پہلے استعمال کریں۔ 3۔ بچوں کے امراض کیلئے اس سے بڑھ کر کوئی نسخہ نہیں ہے۔ اس وقت مارکیٹ میں بے شمار ٹانک اور گرائپ واٹر موجود ہیں ان سب میں تقریباً چونے کا پانی ضرور ہوتا ہے کیونکہ اس کے اجزا بچے کی نمو اور نشوونما کیلئے ضروری ہوتے ہیں جو بچہ اس کا پانی استعمال کرے گا اس کو کبھی بھی معدے، جگر، تلی اور دل کے امراض نہیں ہوں گے۔ ایک معدے کی مریض خاتون میرے پاس تشریف لائیں جو اسپیشلسٹ ڈاکٹروں سے علاج کرواچکی تھیں اور ادویات کھا کھا کر تنگ آچکی تھیں میں نے بے یقینی کے عالم میں انہیں یہ پانی دے دیا۔ ہفتے کے بعد تین اور خواتین کو ساتھ لے کر آئیں اور بتایا کہ اس دوا سے بہت فائدہ ہوا ہے مزید دوا دیں۔ دوسری خواتین یہ چونے کا پانی گیس تبخیر کیلئے لے کر گئیں جنہیں اہتمام سے استعمال کرنے سے بہت فائدہ ہوا۔ چند بچے جنہیں کھانا ہضم نہیں ہوتا تھا اور انتہائی کمزور تھے یہ چونے کا پانی ان کے لیے آب شفاء بن گیا۔ ایک صاحب گیس اور تبخیر کی وجہ سے اپنے آپ کو دل کا مریض سمجھتے تھے چونے کا پانی استعمال کرنے پر صحت یاب ہوگئے۔ دست، قے، سوکڑا، کمزوری اور دیگر کئی امراض میں تھوڑا تھوڑا پانی پلانے سے انتہائی مفید اور غیرمعمولی رزلٹ ملتے ہیں۔ لیکوریا کیلئے اس کے بہترین نتائج اور لاجواب فائدے ہیں۔ چونے کا پانی تبخیر، گیس اور بدہضمی کا کامیاب علاج ہے۔ ایسے مریض جن کا پیٹ گیس سے ہروقت پھولا رہتا ہے کھانا ہضم نہیں ہوتا' ہروقت معدے اور دل پر بوجھ رہتا ہے۔ ایسی تمام کیفیات کیلئے چونے کا پانی دن میں تین سے چار بار استعمال کرنا بہت مفید ہے۔ کم خرچ اور بالا نشین ہے۔ البتہ بھوک سے کم کھانا سنت ہے۔ خوب بھوک لگے تو کھانا کھائیں اور ابھی طلب باقی ہو تو ہاتھ روک لیں۔ صحت کا بہترین راز ہے۔ پانی کھانے سے پہلے پئیں' خود بھی سنت نبوی ﷺ کے مطابق زندگی بسر کریں اور دوسروں کو بھی اس کی ترغیب دیں۔ ساری عزتیں' راحتیں اور عافیتیں صرف اور صرف دینی اور سنت کے مطابق زندگی میں ہیں۔ ساری ہلاکت' تباہی اور آفت بے دینی والی زندگی میں ہے۔

**کلونجی کا قہوہ اور اس کے کمالات:** کھانسی' بلغم' گلے کی خراش اور سینے کی جکڑن کیلئے انتہائی مفید اور کارآمد چیز ہے اس کی ترکیب اور طریقہ استعمال آپ کی شہرہ آفاق کتاب ''مجھے شفاء کیسے ملی؟'' سے ملی۔ ترکیب حسب ذیل ہے۔ دو تین کپ پانی میں ایک چمچ کلونجی کا سفوف ڈالیں اور حسب ضرورت نمک ڈالیں۔ چینی نہ ڈالیں ورنہ مطلوبہ رزلٹ نہیں ملے گا اور قہوے کی افادیت کم ہوجائے گی۔ اس کو ابالیں جب ایک کپ رہ جائے تو چسکی چسکی پئیں اور اس کے بعد پانی نہ پئیں سارا بلغم خارج ہوجائے گا۔ کھانسی ٹھیک ہوجائے گی دن میں دو سے تین مرتبہ استعمال کریں۔ ایک صاحب کو تقریباً دو مہینے سے انتہائی دورے والی کھانسی تھی' کھانسی کیلئے سیرپ لیا' استعمال کرنے پر ان کو افاقہ نہ ہوا۔ میں نے متذکرہ ترکیب کے مطابق انہیں کلونجی کا قہوہ استعمال کرنے کیلئے دیا۔ دوسرے دن مجھے ملے' میں نے طبیعت کا پوچھا تو کہنے لگے 80 فیصد آرام آگیا ہے۔ میں نے پوچھا کیسے استعمال کیا ہے' چینی تو نہیں ڈالی کہنے لگے چینی بھی ڈال دی تھی۔ پھر میں نے انہیں چند دن چینی کے بغیر استعمال کرنے کا کہا۔ چند دن صرف صبح وشام استعمال کرنے سے ان کی دو مہینے کی کھانسی مکمل ٹھیک ہوگئی۔ **(محمد لطیف' اسلام آباد)**

## ذیابیطس سے نجات پائیے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! نسخہ بتانے سے پہلے میرے پاس جَو کے کچھ فوائد ہیں جو میں قارئین عبقری کی نذر کررہی ہوں۔ جو معدے کی سوزش ختم کرتا ہے' جسمانی کمزوری کے علاوہ کھانسی اور حلق کی سوزش کیلئے بھی مفید ہے۔ جسم کی غلاظتوں کا اخراج کرتا ہے۔ پیاس کو تسکین دینے کے علاوہ فشارخون' بلڈ پریشر کے مریضوں کیلئے عمدہ دوا ہے۔ جَو کا پانی پکانے کا طریقہ یہ ہے کہ اس سے پانچ گنا پانی ڈال کر پکایا جائے تاکہ ایک تہائی رہ جائے یعنی چوتھا حصہ پانی خشک ہوجائے۔ اس کا پانی طبیعت کو فرحت بخشتا اور کمزوری کا مقابلہ کرنے کیلئے غذا مہیا کرتا ہے۔ اگر اسے گرم گرم پیا جائے تو فوری اثر کرتا ہے۔ یعنی کمزور جسم کو حرارت اور توانائی بہم پہنچا کر چہرے پر شگفتگی لاتا ہے۔

**ذیابیطس سے نجات پائیے:** گندم سات کلو' جَو دو کلو اور کالے چنے ایک کلو۔ ان چیزوں کو باہم پسوا کر آٹا بنوالیں۔ ذیابیطس میں مبتلا افراد اس کی روٹی کھائیں تو مرض کے خلاف مؤثر ثابت ہوگی۔ یہ آٹا بازار میں ذیابیطس آٹا کے نام سے خاصی قیمت پر فروخت ہورہا ہے۔ آپ خود اسے پسوا کر گھر میں رکھیں اور باقاعدگی سے استعمال کریں۔ ذیابیطسی پریشانیوں میں کمی پائیں گے۔ **ادرک کی چائے:** ادرک کی چائے بہت مفید ہے' خصوصاً سردی میں ضرور استعمال کرنی چاہیے۔ نزلہ زکام، کھانسی اور گلے میں تکلیف ہو تو گرم گرم چائے بنا کر پیجئے' سکون ملے گا' اسے بنانے کیلئے ایک پیالی سے ذرا زیادہ پانی ابالیے۔ اس میں ادرک کا ایک چھوٹا ٹکڑا چھیل کر کاٹ کر ڈالیے' پانی خوب ابلنے لگے تو اتاریئے' چھانیے اور شہد ملا کر پی جائیے' چائے کی پتی سے چائے بنانی ہو تو ایک ٹکڑا ادرک چھیل کر اسے کچل لیجئے' باریک کریں۔ پانی میں ڈال کر ابلنے دیں' پھر اس میں پتی ڈال کر دم دیجئے اور پی لیجئے۔ چینی بھی ملا سکتی ہیں۔ شہد ہو تو ادرک کی چائے کا مزہ دوبالا ہوجاتا ہے۔ **(ف، لاہور)**

### قدر بڑھ سکتا ہے دیر کیسی؟

قارئین! میں ہمیشہ آپ کے تجربات ومشاہدات کی قدردانی کرتا ہوں۔ آپ کے پاس کوئی روحانی' طبی یا کوئی ٹوٹکہ قدر بڑھانے کیلئے ہو تو ضرور لکھیں۔ آپ کا صدقہ جاریہ اور احسان ہوگا۔ ایڈیٹر منتظر رہے گا! آپ نے ہمیشہ میری درخواست کی قدردانی کی' اپنا تجربہ یا کسی سے مستند سنا ہو' تو ضرور لکھیں!



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

# پانچ بیماریاں ایک ٹوٹکہ

شوگر کے ایسے مریض جو دوائیں کھا کھا کر تھک گئے ہیں اور پھر شوگر نے ان کے جوڑ گھٹنے، پٹھے، اعصاب، دماغ، نظر، یادداشت اور قوت خاص تک کو متاثر کیا اور معاشرے کی ایک کمزور ناتواں اور بے زار افراد کی طرح زندگی گزار رہے ہیں۔

**قارئین! آپ کیلئے قیمتی موتی چن کر لاتا ہوں اور چھپاتا نہیں' آپ بھی سخی بنیں اور ضرور لکھیں (ایڈیٹر حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی)**

قارئین! طب دراصل بادشاہوں کی گود میں پلی ہے' بادشاہ بہت نازک مزاج اور نازک اندام ہوتے تھے' وہ دواؤں کے ذائقے' بوخوشبو حتیٰ کہ دوائی کھانے کے بعد کے ڈکار کو بھی پسند اور ناپسند کرتے تھے۔ اسی انداز کو سامنے رکھتے ہوئے شاہی طبیبوں نے خمیرہ، چاندی اور سونے کے ورق اور اس طرح کی پرلطف دواؤں کو ایجاد کیا، جہاں اتنے خمیرے جو آج ہر بندے کی پہنچ سے دور ہیں جس میں اسی ہزار یا ڈیڑھ لاکھ کی دس گرام دوائی ڈالیں' لاکھوں روپے کلو کا قیمتی زعفران اور مہینوں کھرل رگڑائی پھر وہاں طب نے کچھ ایسے متبادل بھی دیئے ہیں کہ جو قیمت میں کم' استعمال کرنے میں آسان لیکن فوائد ایسے حیرت انگیز جو آسانی سے عام انسان کو سمجھ نہ آئے لیکن استعمال کرنے کے بعد دل کہہ اٹھے کہ واقعی سچ ہے!

تمر ہندی جس کو بڑی املی بھی کہتے ہیں اور پر گہرا سرخ رنگ کا خول اور اندر مغز ہوتا ہے۔ جو طب کی دواؤں میں عموماً استعمال ہوتا ہے، اس کو توڑ کر اس کا مغز نکالا جاتا ہے بہت سستی دوائی ہے اگر یہ دوائی پچاس روپے کی بھی لیں تو چھ ماہ کا مکمل علاج ہے۔ آیئے! ہم آپ کو اس کے علاج معالجے فائدے اور ترتیب کی طرف لے چلتے ہیں۔

بس صرف آپ مغز تمر ہندی یعنی بڑی املی کا مغز یعنی اندر کا گودا کوٹ پیس کر فل سائز کے کیپسول بھر لیں' بس دوائی تیار ہے۔ اب اس کے فائدے سنیے۔ سول سیکرٹریٹ لاہور میں ایک ساتویں درجے کے ملازم حکمت اور علاج معالجے کا کام بھی کرتے تھے۔ بہت سال ہوئے اردو بازار لاہور میں میری ان سے ملاقات ہوئی وہ خود میری ہی کتاب خرید رہے تھے اور میری سابقہ کتب کے ایک نسخے کی بہت تعریف کر رہے تھے۔ پبلشر نے مسکرا کر جواب دیا کہ صاحب کتاب ساتھ کھڑے ہیں۔ بہت پیار اور محبت سے ملے' باتوں ہی باتوں میں مجھے کہنے لگے یہ کیپسول ہیں (جیب میں ہاتھ ڈالا' اور تیس کیپسول کی پیکنگ سیل والے سفید لفافے میں سے ایک کیپسول نکالا) پھر کیپسول کھولا تو اس میں پاؤڈر تھا، کہنے لگے: یہ مغز تمر ہندی ہے اور کچھ نہیں۔ میں لوگوں کو ڈنکے کی چوٹ پر یہ کیپسول بیچتا ہوں' تیس کی پیکنگ ہے' ایک صبح وشام دیتا ہوں' کھانے کے درمیان یا کھانے کے بعد پانی کے ہمراہ مرض زیادہ ہو تو صبح، دوپہر، شام بھی دے دیتا ہوں۔ اس کے رزلٹ بہت انوکھے ہیں' خاص طور پر پانچ بیماریوں میں 1۔ ایسے مریض جن کے سپرم ختم یا کمزور ہوتے ہیں اور وہ اولاد پیدا کرنے کے قابل نہیں ہوتے۔ 2۔ ایسی خواتین جن کو لیکوریا دیمک کی طرح چاٹ رہا ہوتا ہے اور وہ اندر ہی اندر کھوکھلی ہو رہی ہوتی ہیں۔ بظاہر تندرست لیکن اندر سے بیمار اور کمزور ہوتی ہیں۔ 3۔ شوگر کے ایسے مریض جو دوائیں کھا کھا کر تھک گئے ہیں اور پھر شوگر نے ان کے جوڑ گھٹنے، پٹھے، اعصاب، دماغ، نظر، یادداشت اور قوت خاص تک کو متاثر کیا اور معاشرے کی ایک کمزور ناتواں اور بے زار افراد کی طرح زندگی گزار رہے ہیں۔ میں انہیں یہ کیپسول دودھ کے ساتھ دیتا ہوں ورنہ مجبوراً پانی کے ساتھ۔ دن میں دوبار' ایک بار' یا تین بار۔ حسب طبیعت حسب مزاج۔ 4۔ ایسے لوگ جو پیشاب کے بعد قطروں کے اور وضو نہ ٹھہرنے کے اور پاکی ناپاکی کے شاکی ہوتے ہیں ان لوگوں کیلئے اس کا رزلٹ بہت بہترین زبردست اور کارآمد ہے۔ 5۔ بواسیر کیلئے بھی اس کا فائدہ نہایت بہترین ہے ایسے لوگ جو پرانی قبض، بواسیر، اجابت کھل کر نہ آنا اور ہر وقت بے چینی اور خاص طور پر اجابت کے بعد تکلیف جلن اور بے زاری کو محسوس کرتے ہوئے ان تمام مسائل اور عوارضات میں یہ چیز بہت زیادہ فائدہ مند ہے۔

قارئین! یہ پانچ فائدے اس سرکاری ملازم نے مجھے بتائے کیپسول کا پیکٹ میرے ہاتھ میں تھا، انہوں نے جیب میں پھر ہاتھ ڈالا اور مجھے چند پیکٹ اور دے دیئے۔ کہنے لگے: جہاں آپ لوگوں پر اتنا احسان کرتے ہیں کہ اپنے دل کے راز کھول کر رکھ دیتے ہیں' وہاں میں آپ پر احسان تو نہیں کہتا یہ میری طرف سے ایک ہدیہ اور شکرانہ قبول کریں اور آپ اپنے مریضوں کو دیجئے گا اگر واقعی آپ کو اچھا رزلٹ ملے تو آپ بتایئے مجھے خوشی ہوگی کیونکہ آپ میرے غائبانہ استاد تھے اور آج آپ کو بالمشافہ استاد مان لیا۔ میں نے آپ کی کتابوں سے بہت پایا۔ قارئین یہ اس دور کی بات ہے جب ابھی عبقری رسالہ شروع نہیں ہوا تھا۔ (عبقری کی ابتدا جون 2006ء میں ہوئی) میں نے کیپسول کا پیکٹ جیب میں ڈالا اردو بازار میں اور کچھ احباب سے ملاقات کرنی تھی، دوران ملاقات جو بھی ملتا جہاں اور باتیں ہوتیں وہاں اپنے مسائل بھی بیان کرتے الغرض وہ پیکٹ اردو بازار ہی میں بانٹ دیئے۔ بانٹنے کے بعد میں بات ہی بھول گیا لیکن کچھ ہی ہفتوں کے بعد ایک صاحب کا پیغام ملا کہ وہ کیپسول مجھے اور چاہئیں' میں پرانی شوگر میں مبتلا تھا جسم بالکل ختم ہو چکا تھا، واقعی میری دوائی اور انسولین کا انجکشن کم ہو گیا ہے اور اپنے جسم میں قوت انرجی، طاقت، نشاط اور پھرتی محسوس کرتا ہوں اور مزید قوت کا احساس بھی ہے۔ میں نے ان سے وعدہ کرلیا کہ میں مزید بنا کر بھیجوں۔ کام میں ایسا مشغول ہوا کہ بھول گیا، کچھ ہی دنوں کے بعد ایک اور صاحب کا فون آیا یہ دوائی میں نے انہیں بواسیر کیلئے دی تھی، انہوں نے بھی بہت تعریف کی اور مزید طلب بڑھی۔ میں نے فوراً دوائی منگوائی اور اسے پسوا کر کیپسول بھروائے اور ان سب کو بھجوا دیئے اور پھر اسے مسلسل میں نے ان بیماریوں میں استعمال کرانا شروع کیا۔

قدرت ربی کا کیا مشاہدہ بتاؤں اللہ کی اس نعمت کا کیا تجربہ بتاؤں کہ حیرت کی انتہا نہ رہی۔ شوگر کے مریضوں نے کچھ ہی عرصہ استعمال کیا فائدہ ہوا' ایسے مریض جنہوں نے سپرم کی دوائیں کھا کھا کر دواؤں سے اعتماد ہٹا لیا تھا۔ انہوں نے چند ہفتے چند مہینے استعمال کیا بہت بہترین رزلٹ ملا۔ ایک تجربہ جو بار بار کے استعمال کے بعد ہوا جو اس سے پہلے مجھے نہیں ملا تھا وہ یہ ہے کہ جوڑوں اور کمر کے درد کے مریض بھی اس سے صحت یاب ہونے لگے۔ بس پھر تجربات ہی تجربات ہوتے گئے اور فائدے سامنے آتے گئے، جس نے بھی باقاعدگی لگن، توجہ، یقین، اعتماد سے استعمال کرایا اسے بہت فائدہ پہنچا' بہت نفع ملا اور حد سے زیادہ رزلٹ ملے اور وہ نفع فائدہ اتنا ملا کہ آپ کمال لفظ استعمال کریں کہ یہ لفظ بھی شاید اس کیلئے چھوٹا اور مختصر ہو۔ قارئین! یہ چھوٹی سی چیز جو آج میں آپ کے سامنے لایا ہوں بظاہر چھوٹی لیکن فوائد، کمالات، مشاہدات اور تجربات میں بہت بہترین ہے۔ میرا مشورہ ہے کہ اگر آپ کوئی دوسری ادویات استعمال کر رہے ہیں تو فوراً ہرگز نہ چھوڑیں لیکن آج ہی یہ دوائی قریبی پنساری سے خریدیں' ہتھوڑی سے اس کا چھلکا توڑیں اندر سے چپٹا سفیدی مائل مغز نکلے گا اسے کوٹ پیس کر چٹکی لے لیں ورنہ کیپسول بھر لیں اور استعمال کریں۔ الحمدللہ! میرے پاس اس کے بہت تجربات فائدے اور شفایابی کے رزلٹ ہیں آپ کو ملے تو لکھنے میں بخل نہ کریں' بتانے میں کوتاہی نہ کریں۔



READING Section
WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY

# آپ کا خواب اور روشن تعبیر

**تیل کی دولت:** میں نے دیکھا کہ ایک بہت خوبصورت گھر میں، میں موجود ہوں، وہاں ایک آئینہ لگا ہے اور خوبصورت قالین بچھے ہیں، پھر خود کو سیاہ رنگ کا نیلے رنگوں والا سوٹ پہنے دیکھا، سر پر بڑا سا دوپٹہ ہے، بہت خوبصورت سوٹ ہے، میں کمرے میں پھر رہی ہوں، پھر دیکھا کہ میری پرانی کالج کی دوست لوگوں کو اطلاع دے رہی ہے کہ میرے پاس سے لوگوں کو تیل مل رہا ہے اور میں لوگوں میں تیل بانٹ رہی ہوں، پھر بیدار ہو جاتی ہوں۔ (علینا۔لاہور)

**تعبیر:** آپ کا خواب اچھا ہے اور اس بات کا اشارہ ہے کہ انشاء اللہ آپ کو عزت اور خوشحالی نصیب ہوگی اور بزرگوں کا فیض ملے گا جس سے اور لوگ بھی فائدہ اٹھائیں گے۔ واللہ اعلم۔

**صاف پانی کا چشمہ:** میں نے خواب میں دیکھا کہ ایک اونچی جگہ پر سبزہ ہے اور میرے پیچھے ایک صاف ستھرا پانی کا چشمہ ہے، پھر میری آنکھ کھل جاتی ہے۔ (ص۔ گجرات)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ آج کل جو پریشانیاں آپ پر آئی ہوئی ہیں انشاء اللہ ان سے نکلنے کی جلد ہی کوئی سبیل نکل آئے گی، آپ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ چلتے پھرتے پڑھتی رہا کریں۔ واللہ اعلم۔

**سخت بندش کا علاج:** میں خواب میں دیکھتی ہوں بارش کا پانی سڑکوں پر جمع ہے اور میں گاڑی یا کوئی رکشہ چلا رہی ہوں، اچانک وہ چلتے چلتے بند ہو جاتا ہے، اکثر اندھیرا ہوتا ہے، میرے جوتے بھی نہیں ہوتے اور سر پر دوپٹہ بھی نہیں ہوتا، ایک دفعہ دیکھا کہ پہاڑوں کے درمیان میں ہوں، مغرب کے بعد کا وقت ہے اور میں پریشان ہو کر ننگے سر اور ننگے پیر بھاگ رہی ہوں، دور کہیں روشنی نظر آتی ہے، وہاں کلینک ہے، ایک عورت ڈاکٹر کے پاس بچہ لے کر آتی ہے، اکثر خواب میں سیڑھیاں چڑھنے لگتی ہوں تو آگے راستہ بند ہوتا ہے، تہہ خانے میں اپنے آپ کو دیکھتی ہوں، میں خواب میں کسی بھی چیز کو ہاتھ لگانے لگتی ہوں تو کانپنے لگتی ہوں اور میں پیچھے ہٹ جاتی ہوں، تندور میں آگ روشن ہے، میں آگے جاتی ہوں تو وہاں پر ایک گڑیا ہوتی ہے جو بولنے لگتی ہے، میں ڈر کر پیچھے ہٹ جاتی ہوں، اکثر و بیشتر میرے شوہر نے دیکھا کہ وہ خواب میں غائب ہو جاتے ہیں۔ (نبیلہ یاسمین۔ سعودی عرب)

**تعبیر:** آپ کے خوابوں کے سلسلے کا خلاصہ یہ ہے کہ آپ پر اور آپ کے گھر والوں پر سخت قسم کی بندش ہے جو کہ آپ کے کسی بدخواہ رشتہ دار کی طرف سے حسد کی بناء پر لگادی گئی ہے۔ تاہم اپنا اور اپنے تمام اہل خانہ کی طرف سے حسب توفیق کچھ صدقہ دیں اور سورہ انعام کی آیت 45 کا سوا لاکھ مرتبہ ختم کروائیں۔ بعد ختم روزانہ 313 بار کسی بھی وقت پڑھ لیا کریں۔ واللہ اعلم۔

**آسیب زدہ گھر:** میں نے خواب دیکھا تھا کہ میری ممانی جن پر حقیقت میں سایہ تھا، وہ ہمارے گھر آئی ہوئی ہیں اور برآمدے میں بیٹھی ہیں، کپڑے گندے ہیں اور بال بکھرے ہیں ایسا لگتا ہے جیسے ان پر جن کی حاضری ہے، میرے بھائی قطار میں تر پیچھے کھڑے ہیں، میرا بڑا بھائی سب سے آگے، چھوٹا بھائی اس سے پیچھے اور تیسرا بھائی سب سے پیچھے کھڑا ہے۔ میری ممانی پہلے میرے بڑے بھائی کی طرف بھاگتی ہیں، پھر اس سے تھوڑا دور رک جاتی ہیں، پھر بھاگ کر میرے دوسرے بھائی کو پکڑ لیتی ہیں، پھر میں دیکھتی ہوں تو نہ وہاں ممانی ہوتی ہیں اور نہ میرا بھائی ہوتا ہے اور جب میں سیڑھیوں کی طرف دیکھتی ہوں تو وہی بھائی امی کو نیچے گرانے کی کوشش کرتا ہے، امی کو پکڑ پکڑ کر نیچے دھکا دیتا ہے تو اس کی آنکھیں سرخ رنگ کی ہوتی ہیں، پھر میری آنکھ کھل جاتی ہے۔ اب میں نے اسی بھائی کے متعلق خواب دیکھا ہے کہ جیسے ہمارے گھر میں سایہ ہے، مجھے بیٹھک میں بھی محسوس ہوتا ہے اور خوف آتا ہے، پھر امی مجھے کسی کام سے اسٹور میں بھیج دیتی ہیں، وہاں پر مجھے ایسا لگتا ہے جیسے تاروں کا گچھا ہے، وہ خود بہ خود ختم ہو رہا ہے، مجھے آواز محسوس ہو رہی ہے، میں کچن کے قریب آتی ہوں تو بھائی بے ہوش ہوتا ہے، تو میں رونے لگتی ہوں اور امی سے کہتی ہوں اسے ڈاکٹر کے پاس لے چلیں۔ امی کہتی ہیں کہ پیسے لے کر آتی ہوں، پھر میری آنکھ کھل گئی۔ (صائمہ۔ گجرات)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ آپ کے بھائی پر کوئی پریشانی آنے کا اندیشہ ہے، آپ اس کی طرف سے حسب توفیق کچھ صدقہ کریں اور اس پر سورہ فاتحہ بمعہ تسمیہ 41 بار پڑھ کر 40 دن تک دم کر دیا کریں، یا وہ خود یہی عمل کر لیا کریں۔ انشاء اللہ حفاظت رہے گی۔ واللہ اعلم۔

**شادی کا استخارہ:** میں نے رشتے کے سلسلے میں استخارہ کیا تھا، پانچویں رات خواب میں سفید گلاب کا پھول دیکھا تھا اور ساتویں رات دیکھا کہ اسکول کی سابق ٹیچر کھانے کیلئے ایک پلیٹ میں دو کیک کے پیس دیتی ہیں کہ ایک اس میں میرا ہے، میں وہ کیک کھا لیتی ہوں اور دوسرے کیک میں سے بھی کریم کا ایک چمچ کھا لیتی ہوں اور ان کا حصہ نہیں دے دیتی ہوں۔ کیک بہت مزیدار ہوتا ہے۔ (ق،ر)

**تعبیر:** آپ کے استخارہ کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ مذکورہ رشتہ انشاء اللہ بہت مبارک ثابت ہوگا اور ممکن ہے کہ یہیں پر بات طے بھی پا جائے۔ آپ بعد نماز عشاء 129 بار یَالَطِیْفُ پڑھ کر دعا کر لیا کریں۔ واللہ اعلم۔

**سرخ کپڑا:** میں نے دیکھا کہ خرگوش ہے جو سرخ رنگ کے کپڑے سے نکلتا ہے اور پھر اوپر چھت کی طرف جانے والی دیوار پر چڑھتا ہے اور پھر اوپر سے نیچے گر کر ہلاک ہو جاتا ہے، پھر منظر بدل جاتا ہے اور خود کو بازار میں دیکھا کہ میں گاڑی میں بیٹھی بازار سے گزر رہی ہوں، بازار کے فٹ پاتھ کے قریب لوگوں نے بستر رکھے ہوئے ہیں اور وہ بستر بیچ رہے ہیں پھر آنکھ کھل جاتی ہے۔ (آمنہ۔ لاہور)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اندیشہ ہے کہ آپ کے گھر میں سے کسی فرد کو شدید بیماری لاحق ہو جائے تاہم تمام اہل خانہ کی طرف سے حسب توفیق کچھ صدقہ دیں اور ہر نماز کے بعد یَاحَفِیْظُ یَاسَلَامُ 41 بار پڑھ کر دعا کر لیا کریں۔ ان شاء اللہ اس عمل کی برکت سے حفاظت رہے گی اور اگر کوئی بیماری خدانخواستہ لاحق ہو بھی گئی تو جلد صحت یابی ہو جائے گی۔ واللہ اعلم۔

**شیطانی وسوسے:** میں نے دیکھا کہ ہمارے ساتھ والے ہمسائیوں کی چھت ہے، پہلے دیکھا کہ وہاں بادشاہی مسجد ہے، پھر منظر بدلا تو دیکھا کہ وہاں کسی دیوی کا بت ہے اور بہت سی لڑکیاں ہیں، گلاب کے پھولوں کی جیسے پوجا ہو رہی ہے، پھر میری آنکھ کھل گئی۔ (اقصیٰ۔ قصور)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ آپ کو نماز پڑھتے وقت شیطانی وسوسے بہت زیادہ تنگ کرتے ہیں، آپ ہر نماز سے قبل 3،3 بار چاروں قل اور 7 بار لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔ پڑھ کر اپنے اوپر پھونک لیا کریں، انشاء اللہ وسوسوں بالخصوص شیطانی وساوس سے حفاظت رہے گی۔ واللہ اعلم!



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY
FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY
READING Section

بندہ خدا، داؤد کینٹ

# نکلتا سورج انگلی کا اشارہ اور ہر مسئلہ حل! آزمودہ عمل

جو شخص یہ تمنا کرے کہ وہ لوگوں میں عزت و احترام سے رہے اور لوگ اس کی عزت کریں اور وہ پریشانیوں سے بچا رہے تو اس شخص کو چاہیے کہ وہ نماز فجر کے بعد پہلا کلمہ یعنی کلمہ طیبہ دس مرتبہ پڑھے۔

آج کل کے دور میں کوئی انسان مسائل اور پریشانیوں سے خالی نہیں ہے۔ ہر انسان مختلف قسم کے مسائل میں جکڑا ہوا ہے کسی کو اولاد بیٹے یا بیٹی کی شادی کیلئے پریشانی ہے اور کسی کو اپنا مکان بنانے کی پریشانی ہے۔ کسی کو کاروبار میں نقصان ہو رہا ہے تو کوئی اپنی صحت کے ہاتھوں پریشان ہے۔ کوئی برادری کے جھگڑوں سے تنگ ہے تو کوئی جادو ٹونے کے ہاتھوں پریشان ہے۔ غرض کوئی انسان سکون میں نہیں ہے۔ ہمارے مسائل کا حل اللہ پاک کے قرآن پاک میں موجود ہیں۔ لیکن اس پر کامل یقین ہونا چاہیے کہ میرے تمام حالات اوپر سے اُتر رہے ہیں کیونکہ حالات کو بنانے اور بگاڑنے والی ذات اللہ پاک کی ہے' اسی کا نام تقدیر ہے کہ انسان اس قسم کے حالات کو یہ مان کر قبول کرلے کہ میرا اللہ یہی چاہتا ہے اور اس کی یہی مرضی ہے اور بندہ کامل یقین کرے کہ میرا اللہ حالات کیسے بھی ہوں ہر معاملہ میں میری بہتری چاہتا ہے۔ اگر وہ مجھے بیمار رکھ رہا ہے تو میرے گناہ معاف ہو رہے ہیں اگر اس نے مجھے مشکلات اور مصائب میں ڈالا ہوا ہے تو اس کا یہ عمل بھی میرے لیے گناہ معاف کرنے کا باعث بن رہا ہے۔ جو لوگ گناہ نہیں کرتے ان کو ان حالات میں رکھ کر ان کے جنت میں درجات بلند ہو رہے ہیں غرض اللہ پاک کا کوئی عمل حکمت سے خالی نہیں ہے۔ اللہ پر کامل یقین رکھیں۔ اب میں آپ کو ایک بہترین عمل بتا رہا ہوں جس کے کرنے سے آپ کے تمام مسائل حل ہوجائیں گے۔ فجر کی نماز پڑھ کر ذکر اذکار کرتے رہیں اور جب سورج ایک نیزہ بلند ہوجائے تو قرآن پاک سے دیکھ کر یا زبانی سورج کی طرف منہ کرکے سورۂ رحمٰن پڑھنا شروع کردیں جب آیت فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ پر پہنچیں تو دائیں ہاتھ کی شہادت والی انگلی سے سورج کی طرف اشارہ کردیں پھر بعد میں پھر انگلی کھول دیں۔ اگلی دفعہ پھر اسی آیت کو پڑھ کر انگلی سے پھر سورج کی طرف اشارہ کردیں۔ غرض جتنی بھی دفعہ سورۂ میں یہ آیت آتی ہے اتنے اشارے سورج کی طرف کردیا کریں۔ یہاں تک کہ سورت ختم ہوجائے۔ یہ عمل کم از کم چالیس دن یعنی ایک چلہ تک کریں۔ انشاء اللہ ہر قسم کے مسائل پہلے چالیس دنوں میں ہی ختم ہوجائیں گے۔ اگر پہلے چالیس دن میں سکون نہ ملے اور مسائل حل نہ ہوں تو مزید چالیس دن کریں۔ انشاء اللہ اس عمل کی برکتیں ظاہر ہونا شروع ہوجائیں گے اور پھر بھی کچھ مسائل رہ جائیں تو تیسری دفعہ چالیس دن عمل کریں۔ انشاء اللہ سو فیصد مسائل حل ہوجائیں گے۔ کامل یقین رکھیں۔ مسئلہ کے حل کے بعد بھی سورۂ رحمٰن کی روزانہ کی تلاوت نماز فجر کے بعد معمول بنالیں۔ یعنی سورۂ یٰسین کے ساتھ سورۂ رحمٰن بھی پڑھ لیا کریں۔ یہ دونوں سورتیں ہمارے روزانہ کے مسائل حل کرنے کے ساتھ ساتھ ہماری دنیا و آخرت کی زندگی پر خوشگوار اثر ڈالتی ہے۔ میں خود یہ عمل کرتا ہوں اور لاجواب فائدے پاتا ہوں۔ **عزت و بزرگی کیلئے:** جو شخص یہ تمنا کرے کہ وہ لوگوں میں عزت و احترام سے رہے اور لوگ اس کی عزت کریں اور وہ پریشانیوں سے بچا رہے تو اس شخص کو چاہیے کہ وہ نماز فجر کے بعد پہلا کلمہ یعنی کلمہ طیبہ دس مرتبہ پڑھے۔ نماز ظہر کے بعد بیس مرتبہ' نماز عصر کے بعد تیس مرتبہ اور نماز مغرب کے بعد چالیس مرتبہ اور نماز عشا کے بعد ساٹھ مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے۔ عمل بہت مختصر ہے لیکن اپنے اجر کے لحاظ سے بہت بڑا ہے۔ اس پر عمل کریں اور اس کی برکت سے فائدہ اٹھائیں۔ اس کی برکت سے دنیاوی مسائل بھی حل ہوتے ہیں اور قبر کی زندگی بھی بنتی ہے کیونکہ تمام اذکار میں افضل الذکر کلمہ طیبہ کو کہا گیا ہے۔ اللہ پاک سے یقین کی دولت سے مانگیں انشاء اللہ ملے گا۔

**غلطی کی اصلاح:** محترم قارئین! اپریل 2014ء کے شمارہ کے صفحہ نمبر 3 پر حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے حال دل ''اب بھی دنیا میں ایسے لوگ ہیں'' میں حضور اقدس ﷺ کے صرف دس معجزات لکھے گئے ہیں ان میں معجزہ نمبر آٹھ میں کمپوزنگ کی غلطی ہے۔ صحیح معجزہ اس طرح ہے: تنام عیناہ ﷺ ولا ینام قلبہ۔ (آپ ﷺ کی آنکھیں سوتی تھیں' دل جاگتا تھا) قارئین اصلاح فرمالیں!

## گھریلو مسائل کا انسائیکلوپیڈیا

# شوہر کو اپنا گرویدہ کرنے کا آسان عمل

عشاء کی نماز کے بعد گیارہ سو (1100) مرتبہ یَا مُؤْمِنُ پڑھ کر آنکھیں بند کرکے بیٹھ جائیں اور یہ تصور کریں کہ میں عرش کے سائے میں ہوں اور شوہر نیچے ہے۔ جب یہ تصور قائم ہوجائے تو شوہر کے اوپر پھونک ماردیں۔ بات کئے بغیر بستر میں چلی جائیں اور شوہر کا تصور کرتے کرتے سو جائیں۔ ان شاء اللہ خاوند کی طرف سے بداخلاقی، برائی، زیادتی کا اظہار نہیں ہوگا۔ اس عمل کی برکت سے شوہر بیوی کا گرویدہ ہوجاتا ہے۔ اگر کسی شوہر کے ساتھ بیوی کا سلوک اچھا نہ ہو تو یہ عمل شوہر بھی کرسکتا ہے۔ نتائج دونوں صورتوں میں ایک جیسے مرتب ہوں گے۔

## کچھ میرے آزمودہ ٹوٹکے

**دل کی دھڑکن تیز ہونا یا خوف پیدا ہونا:** اس کیلئے نہار منہ تین عدد لہسن کی پھلی لینی شروع کردیں۔ انشاء اللہ فائدہ ہو گا۔ **برص کا آسان علاج:** آک پر پھول ہوتے ہیں۔ پھول کے اندر لکڑی نما (پھول پھلوی اور کچھ اسے لونگ کہتے ہیں) ایک تولہ چھاؤں میں خشک کرکے اس کا سفوف بنا کر کھائیں (پانی کے ساتھ) پھر سال بعد ایک تولہ پانی کے ساتھ پھر تیسرے سال 1 تولہ پانی کے ساتھ۔ یہ برص کا علاج ہے۔ انشاء اللہ شفا پائے گا۔ تمام ٹوٹکے آزمائے ہوئے ہیں۔

دائمی قبض یا گیس یا معدے کی تیزابیت کیلئے اور آتشک کے لیے رات کو سوتے وقت مقعد کے اندر کے حصے میں تیل لگاتے رہیں۔ چند دنوں کے بعد دائمی قبض اور گیس سے افاقہ محسوس کریں گے۔ **بلغم کے خاتمہ کیلئے:** کلونجی، سونٹھ ہم وزن چند دانے ہریڑ اور ان کا آدھا وزن اجوائن سفوف بنا کر 1/2 چمچہ پانی کے ساتھ لیں۔ بلغم بہت جلد صاف ہو جائے گی۔ جو بخار نہ ٹوٹ رہا ہو تو مریض کو گڑ یا شکر کھلا دو انشاء اللہ بخار ٹوٹ جائے گا، آزمایا ہوا ہے۔۔ مکوہ کے پتے ابال کر جب پانی ٹھنڈا ہوجائے تو مہندی کالی یا لال مہندی ملا کر لگائیں تو بہت اچھے نتائج نکلتے ہیں۔ (عبقری جلد 2)


## عبقری کی سابقہ فائلوں سے موتی چنیں

گھریلو ناچاقیوں' رزق کی تنگی' پریشانیوں سے نجات کیلئے اور صدیوں سے چھپے صدری رازوں اور طبی معلومات سے مکمل طور پر

استفادہ کیلئے عبقری کے گزشتہ سالوں کے تمام رسالہ جات مجلد دیدہ زیب فائل کی صورت میں دستیاب ہیں۔ یہ رسالہ جات آپ کی نسلوں کیلئے روحانی' جسمانی' نفسیاتی معالج ثابت ہونگے۔

قیمت فی جلد-/500 روپے علاوہ ڈاک خرچ




WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 | PAKSOCIETY

بچوں کا صفحہ

# کوڑھی، گنجا اور نابینا کا امتحان

فرشتے نے کہا: غالباً میں تمہیں پہچانتا ہوں' کیا تمہیں کوڑھ کی بیماری نہیں تھی جس کی وجہ سے لوگ تم سے نفرت کیا کرتے تھے۔ ایک فقیر کی دعا سے تمہیں اللہ نے یہ چیزیں عطا کیں۔ اس نے کہا کہ یہ ساری دولت تو نسل در نسل چلی آرہی ہے۔

بنی اسرائیل میں تین شخص تھے' ایک کوڑھی' ایک نابینا اور ایک گنجا۔ اللہ تعالیٰ نے ان تینوں کا امتحان لینا چاہا' چنانچہ اللہ تعالیٰ نے ان کے پاس ایک فرشتہ بھیجا' فرشتہ پہلے کوڑھی کے پاس آیا اور اس سے پوچھا کہ تمہیں سب سے زیادہ کیا چیز پسند ہے؟ کوڑھی نے جواب دیا کہ اچھا رنگ اور اچھی جلد کیونکہ لوگ مجھ سے نفرت کرتے ہیں۔ فرشتے نے اس پر اپنا ہاتھ پھیرا تو (اللہ کے حکم سے) اس کی بیماری ٹھیک ہوگئی اور اس کا رنگ بھی خوبصورت ہوگیا اور جلد بھی اچھی ہوگئی۔ فرشتے نے پوچھا کس طرح کا مال تم پسند کرتے ہو؟ اس نے کہا کہ اونٹ' چنانچہ اسے حاملہ اونٹنی عطا کی گئی اور کہا گیا کہ اللہ تعالیٰ تمہیں اس میں برکت دے۔ پھر فرشتہ گنجے کے پاس گیا اور اس سے پوچھا کہ تمہیں کیا چیز پسند ہے؟ اس نے کہا کہ عمدہ بال' تاکہ میرے موجودہ عیب ختم ہوجائیں کیونکہ لوگ اس کی وجہ سے مجھے پسند نہیں کرتے۔ فرشتے نے اس کے سر پر ہاتھ پھیرا اور اس کا عیب (اللہ کے حکم) سے جاتا رہا۔ فرشتے نے پوچھا کہ کس طرح کا مال تم پسند کرو گے؟ اس نے کہا کہ گائے' فرشتے نے اسے حاملہ گائے دے دی اور کہا' اللہ تعالیٰ تمہیں اس میں برکت دے گا۔ پھر فرشتہ تیسرے شخص جو نابینا تھا کہ پاس گیا اور پوچھا کہ تمہیں کیا چیز پسند ہے؟ اس نے کہا اللہ تعالیٰ مجھے بصارت دے دے تاکہ میں لوگوں کو دیکھ سکوں۔ فرشتے نے ہاتھ پھیرا اور اللہ تعالیٰ نے اس کی بینائی واپس کردی۔ فرشتے نے پوچھا کہ کس طرح کا مال تم پسند کرو گے؟ اس نے کہا کہ بکریاں' فرشتے نے اسے حاملہ بکری دے دی۔ تینوں جانوروں کے بچے پیدا ہوئے (اور کچھ عرصہ میں اتنی برکت ہوئی کہ) کوڑھی کے اونٹوں سے اس کی وادی بھر گئی' گنجے کے گائے بیلوں سے اس کی وادی بھر گئی اور اندھے کی بکریوں سے وادی بھر گئی۔ فرشتہ دوبارہ اپنی اسی شکل وصورت میں کوڑھی کے پاس گیا اور کہا کہ میں ایک نہایت مسکین آدمی ہوں' سفر کا تمام سامان و اسباب ختم ہوچکا ہے اور اللہ تعالیٰ کے سوا اور کسی سے توقع نہیں لیکن میں تم سے اسی ذات کا واسطہ دے کر جس نے تمہیں اچھا رنگ' اچھی جلد اور مال عطا کیا، ایک اونٹ کا سوال کرتا ہوں جس سے سفر کی ضروریات پوری کرسکوں۔ اس نے فرشتے سے کہا کہ حقوق اور بہت سے ہیں (تمہارے لیے گنجائش نہیں) فرشتے نے کہا: غالباً میں تمہیں پہچانتا ہوں' کیا تمہیں کوڑھ کی بیماری نہیں تھی جس کی وجہ سے لوگ تم سے نفرت کیا کرتے تھے۔ ایک فقیر کی دعا سے تمہیں اللہ نے یہ چیزیں عطا کیں۔ اس نے کہا کہ یہ ساری دولت تو نسل در نسل چلی آرہی ہے۔ فرشتے نے کہا کہ اگر تم جھوٹے ہو تو اللہ تعالیٰ تمہیں پہلی حالت پر لوٹا دے۔ پھر فرشتہ گنجے کے پاس گیا اور اس سے بھی وہی درخواست کی۔ اس گنجے نے بھی وہی جواب دیا۔ جو کوڑھی نے دیا تھا۔ فرشتے نے گنجے کو بھی یاد دلایا کہ تم پہلے گنجے نہ تھے' پھر ایک فقیر کی دعا سے تمہارے بال آگئے اور تمہیں اللہ نے اتنا مال عطا فرمایا۔ گنجے نے بھی وہی کہا کہ نہیں یہ مال و دولت تو نسل در نسل چلی آرہی ہے۔ فرشتے نے کہا کہ اگر تم جھوٹے ہو تو اللہ تعالیٰ تمہیں پہلی حالت پر لوٹا دے۔ اس کے بعد فرشتہ نابینا کے پاس گیا اور کہا کہ میں ایک نہایت مسکین آدمی ہوں' سفر کے تمام اسباب و وسائل ختم ہوچکے ہیں اور اللہ تعالیٰ کے سوا اور کسی سے توقع نہیں لیکن میں تم سے اسی ذات کا واسطہ دے کہ جس نے تمہیں بینائی دی۔ ایک بکری مانگتا ہوں جس سے اپنی سفر کی ضروریات پوری کرسکوں اس نے جواب دیا کہ واقعی میں نابینا تھا اور اللہ تعالیٰ نے مجھے بینائی عطا فرمائی اور واقعی میں فقیر و مفلس تھا اور اللہ تعالیٰ نے مجھے مال دار بنایا تم جتنی بکریاں چاہو لے سکتے ہو بخدا جب تم نے اللہ کا واسطہ دیا ہے تو جتنا بھی تمہارا جی چاہے لے لو' میں تمہیں ہرگز نہیں روک سکتا۔ فرشتے نے کہا تم اپنا مال اپنے پاس رکھو' یہ تو صرف امتحان تھا اور اللہ تعالیٰ تم سے راضی اور خوش ہے اور تمہارے دونوں ساتھیوں سے ناراض ہے۔ پیارے بچو! کوڑھی اور گنجے نے جھوٹ بولا' جس سے وہ دونوں جہاں میں ناکام ہوئے (اور اللہ نے دونوں کو دوبارہ ان کی پہلی حالت پر لوٹا دیا) لیکن اندھا سچ بولنے کی وجہ سے دونوں جہان میں کامیاب و کامران ہوا۔ اس لیے ہمیں آزمائش میں ثابت قدم اور صبر سے رہنا چاہیے اور جھوٹ نہیں بولنا چاہیے۔ اللہ نے جو مال و دولت ہمیں عطا کیا ہے اس سے ناداروں، مفلسوں اور لاچاروں کی خدمت کرنی چاہیے۔ اس سے اللہ تعالیٰ خوش ہوتے اور برکت عطا فرماتے ہیں۔

قرآن کریم میں ہے "اللہ تعالیٰ ان لوگوں کو راہ نہیں دکھاتے جو اسراف کرنے والے ہیں اور جھوٹے ہیں" حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: سچائی کو لازم پکڑو کیوں کہ سچ نیکی کی راہ دکھاتا ہے اور نیکی جنت کی طرف لے جاتی ہے اور آدمی سچ کہتا ہے اور سچائی کی کوشش میں رہتا ہے۔ یہاں تک کہ اللہ کی نظر میں اس کا نام سچوں میں لکھ دیا جاتا ہے اور جھوٹ سے بچتے رہو اس لیے کہ جھوٹ گناہ اور فجور ہے اور فجور دوزخ کی راہ بتاتا ہے اور آدمی مسلسل جھوٹ بولتا ہے اور اسی کی جستجو میں رہتا ہے۔ یہاں تک کہ اللہ کے نزدیک اس کا شمار جھوٹوں میں لکھ دیا جاتا ہے۔ (انتخاب: سانول چغتائی' رانجھو چغتائی' اماں زیبو چغتائی' بھورل چغتائی' احمد پور شرقیہ)

## میری تالیفات اوران کی وضاحت

اب تک آنے والی میری جتنی بھی تالیفات ہیں ان کے حوالہ جات حقیقت' سبب تالیف یہ سب قارئین تک پہنچانے کی ایک کوشش ہے میں ہر کتاب کا حوالہ دوں گا کہ کتاب کن حوالہ جات سے مل کر ایک کتاب بنی ہے۔ اگر میری کسی کتاب میں غلطی ہو' اطلاع دیں' شکرگزار رہوں گا۔

**کتاب نمبر 26: جوانی کی حفاظت کیسے کی جائے؟:** جوانی زندگی میں پہلی دفعہ ملتی ہے اور آخری دفعہ بچپن سے بڑھاپے تک کا یہ درمیانی سفر جن کو جوانی اور شباب اور بعد میں لوگ جوانی دیوانی کہتے ہیں۔ یہ زندگی کا ایک ایسا مرحلہ ہے اور زندگی کی ایک ایسی ساعت ہے جس میں قبولیت شیطان اور قبولیت رحمان کے بہترین مواقع میسر ہوتے ہیں۔ میری یہ تالیف جوانوں کیلئے نشان راہ اور بوڑھوں کیلئے نشان عبرت ہے۔ اس کتاب کو پڑھ کر ہم اپنی زندگی کے شب و روز اچھے طریقے سے گزار سکتے ہیں۔ اس کتاب کی تالیف میں جن کتب اور رسائل سے مدد لی گئی ان کے نام درج ذیل ہیں:۔ نفس کی کشمکش۔ گناہوں کی لذت ایک دھوکہ۔ گناہوں کا علاج خوف خدا۔ توبہ گناہوں کا تریاق۔ گناہوں کے نقصانات۔ نئی نسل کی مشکلات اور ان کا حل۔ قومی صحت۔ ہمدرد صحت۔ خبرنامہ ہمدرد۔ اردو ڈائجسٹ۔ سیارہ ڈائجسٹ۔ حکایت۔ خبر طب

**نوٹ: اگر کوئی حوالہ غلطی سے رہ جائے تو ضرور اطلاع دیں' میں ہر پل اصلاح کا محتاج ہوں۔**





WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

# جَو پیغمبروںؑ کی مرغوب غذا! آزمائیے لاجواب پائیے

نبیہہ ادریس، واہ کینٹ

کمزور بچوں کو صحت مند بنانے کیلئے جَو کی کھیر لاجواب ہے اس کا طریقہ یہ ہے کہ تھوڑی سی مقدار میں جَو لے کر پانی میں بھگودیں تاکہ اس کا اوپر کا چھلکا نرم ہوجائے۔ اس کے بعد اسے دودھ میں پکائیں اور چینی یا شہد شامل کرلیں۔

''جَو'' ہندو پاک کا برصغیری مشروب سے جو بڑے کام کے اناج سے بنایا جاتا ہے۔ ''جَو'' ایک ایسا اناج ہے جو ہماری غذائیت بھی پوری کرتا ہے اور ایک نئے ذائقے سے بھی روشناس کرواتا ہے۔ ''جَو'' پیغمبروں علیہم السلام کی مرغوب غذا رہی ہے۔ تاریخ بتاتی ہے کہ تمام پیغمبر علیہم السلام اپنی زندگی میں ''جَو'' کی روٹی کثرت سے استعمال کرتے رہے ہیں۔ ہمارے پیارے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بھی غار حرا میں عبادت کیلئے تشریف لے جاتے تو ''جَو'' کی روٹی یا ستو ساتھ رکھتے۔ بھوک لگنے پر اکثر ''جَو'' کا ستو پھانک لیتے۔ ''جَو'' بھون کر موٹا موٹا پسوالیا جائے تو ستو کہلاتا ہے، صدقہ فطر کیلئے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک صاع جَو ایک ایک صاع چھوہارے مقرر کئے تھے۔ (ایک صاع ۴ ۲۳ تولے کے برابر ہے)۔ تاریخی اعتبار سے بطور اناج سب سے پہلے ایتھوپیا کے علاقے میں جَو کی کاشت ہوئی۔ حضرت سلیمان علیہ السلام کے زمانے تک اسے باقاعدہ فصل کے طور پر کاشت کیا جانے لگا۔ آپ علیہ السلام کے دور میں اس کی پیداوار اس کثرت سے ہوتی کہ دوسرے ملکوں کو برآمد کی جانے لگی۔ اہرام مصر کی کھدائی کے دوران قاہرہ کے قریبی علاقوں سے جَو کے دانے بھی برآمد ہوئے۔ ماہرین کے مطابق وہ دس ہزار سال پرانے ہیں۔

جَو کا رنگ زردی مائل سفید ہے' دانہ لمبوترا اور بیضوی شکل کا ہوتا ہے۔ بعض اقسام کے دانے گندم کے دانے جتنے بڑے اور بعض تقریباً دوگناہ لمبے ہوتے ہیں۔ تاثیر کے اعتبار سے یہ سرد اور خشک ہے، اس کی روٹی ثقیل ہونے کے باعث قدرے قابض اور دیر ہضم ہوتی ہے اور بدن میں خشکی پیدا کرتی ہے۔ گرم مزاج اور موٹے افراد کیلئے یہ بہت مفید ہے کیونکہ اس میں پوٹاشیم کاربورنیٹ پایا جاتا ہے یہ گھی، مکھن شکر اور گوشت کے ساتھ بھی کھائی جاتی ہے۔ اسے ہضم ہونے کیلئے تین سے چار گھنٹے درکار ہوتے ہیں۔ ایک روایت کے مطابق آنحضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جَو کی روٹی پر کھجور رکھ کر فرمایا کہ یہ اس کا سالن ہے اور اس کے ساتھ کھالیا جائے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جَو کا آٹا بے حد پسند فرماتے تھے۔ کمزور بچوں کو صحت مند بنانے کیلئے جَو کی کھیر لاجواب ہے اس کا طریقہ یہ ہے کہ تھوڑی سی مقدار میں جَو لے کر پانی میں بھگودیں تاکہ اس کا اوپر کا چھلکا نرم ہوجائے۔ اس کے بعد اسے دودھ میں پکائیں اور چینی یا شہد شامل کرلیں، بچوں کی غذائی ضرورت پوری کرنے کے ساتھ ساتھ یہ سینے اور پیٹ کے امراض میں بھی مفید ہے۔ کھانسی، دمہ، گرمی کا سردرد، پیاس اور معدے کا درد بھی دور کرتا ہے۔ خصوصاً معدے کے ناسور (السر) کے مریضوں کو ہلکی غذا کے طور پر استعمال کروانا مفید ہے۔ بخاری شریف میں ہے کہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا اکثر بیمار کیلئے تلبینہ تیار کرنے کا حکم فرمایا کرتی تھیں یہ جَو سے بنایا جانے والا ایک قسم کا کھانا ہے۔ پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ارشاد کے مطابق یہ انسان کیلئے بے حد مفید ہے۔ پھر فرماتے تھے کہ تلبینہ بیمار کے دل سے غم کو اُتار دیتا ہے اور اس کی کمزوری کو یوں اتار دیتا ہے جیسے کہ تم میں سے کوئی اپنے چہرے کو پانی سے دھو کر اس سے غلاظت اُتار دیتا ہے۔'' (ابن ماجہ)

## سالہا سال پرانا دردسر روحانی پھکی سے ٹھیک

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! سالہا سال سے میرے سر میں درد رہتا تھا' ختم نہیں ہوتا تھا' نہ کسی دوائی اور نہ ہی کسی دم سے ختم ہوتا، میری زندگی اس درد نے اجیرن بنا کر رکھ دی تھی۔ مجھے میری دوست سے عبقری میگزین ملا' اس سے دیکھ کر میں دواخانہ عبقری گئی' میں اسسٹنٹ صاحب سے ملی' انہیں اپنے دردسر کا ذکر کیا' انہوں نے روحانی پھکی کا مشورہ دیا۔ میں ایک دن میں تین سے چار مرتبہ استعمال کرتی' اللہ کے فضل سے آدھا سر درد ٹھیک ہوگیا۔ اس طرح دو سے تین دن میں میرا سر درد ختم ہوگیا اور آج پانچ ماہ ہوگئے ہیں میرا دردسر اللہ کے فضل سے بالکل ٹھیک ہوگیا ہے۔ اللہ تعالیٰ حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو بہت جزائے خیر عطا فرمائے۔ صحت اور لمبی عمر عطا فرمائے۔ ہمیشہ لوگوں کی اسی طرح سرپرستی کرتے رہیں۔ میں بہت سے لوگوں کو پھکی ہدیہ کررہی ہوں ان کو بھی بہت فائدہ ہورہا ہے۔ (یاسمین صباحت)

# نام محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تعظیم سے جنت مل گئی

سیدنا موسیٰ علیہ السلام کا زمانہ تھا' ان کی قوم بنی اسرائیل میں ایک شخص نہایت ہی گنہگار تھا' اس نے سو سال تقریباً (کم وبیش) نافرمانیوں میں گزار دیئے' جب وہ مرگیا تو بنی اسرائیل نے اس کا غسل وکفن گوارہ نہ کیا بلکہ اسے گندگی پر پھینک دیا۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے پیارے کلیم علیہ السلام کی طرف وحی بھیجی کہ ہمارا ایک دوست فوت ہوگیا ہے' آپ اپنی قوم کو حکم دیں کہ اس کو اٹھائیں اور عزت کے ساتھ اس کا جنازہ پڑھیں اور تجہیز وتکفین کریں۔ چنانچہ موسیٰ علیہ السلام نے ایسا ہی کیا۔ بعد میں آپ علیہ السلام نے دربار الٰہی میں عرض کی یا اللہ یہ شخص اتنا بڑا مجرم' ایسے اعزاز کا حقدار کیسے؟ تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا: اے موسیٰ! (علیہ السلام) ایک بار یوں ہوا کہ ایک دن اس نے تورات کھولی اور میرے حبیب کے نام مبارک ''محمد'' (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر اس کی نظر پڑی اور اس کے دل میں میرے حبیب (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی محبت نے جوش مارا' اس نے اس نام کو چوما اور آنکھوں پر لگایا اور درود پاک پڑھا لہٰذا اس تعظیم کی وجہ سے میں نے اس کے گناہ معاف کردیئے۔ (مقاصد السالکین ص50، القول البدیع ص118، سیرت جلد1، ص80) **آزمودہ عمل:** جس کے ہاں بیٹا پیدا نہ ہو' اسے چاہیے کہ جب بیوی کو حمل ہوجائے تو خاوند کو چاہیے کہ بیوی کے پیٹ پر ہاتھ رکھ کر کہے اِنْ کَانَ ذَکَرًا فَقَدْ سَمَّیْتُہٗ مُحَمَّدًا بالفضلہ تعالیٰ لڑکا ہوگا۔

## میاں بیوی کی محبت کیلئے خاص الخاص عمل

قارئین! گھریلو ناچاقی' میاں بیوی کی محبت' سالہا سال بیٹیاں ماں باپ کے گھر بیٹھی رہتی ہیں۔ از راہ کرم! اپنے خصوصی تجربات اور مشاہدات میں سے کوئی نقش ہو وظیفہ ہو یا ٹوٹکہ ہو جس سے میاں بیوی کی محبت حیرت انگیز طور پر بڑھ جائے۔ آپ نے آزمایا ہو یا آپ کے کسی قریبی نے آزمایا ہو بس صرف آزمایا ہوا لکھیں۔ کتابوں سے نقل کرکے نہ بھیجیں۔ آپ کا یہ عمل لاکھوں کروڑوں کیلئے صدقہ جاریہ ہے۔ جو لوگوں کا گھر بسائے گا اللہ اس کا اور اس کی نسلوں کا گھر آباد وشاد رکھے گا۔ ضرور لکھیں! بذریعہ خط' ای میل یا درج ذیل نمبر پر میسج کریں' ہرگز نہ بھولیں 0343-8710009 اس نمبر پر صرف میسج کریں۔

ای میل ایڈریس: contact@ubqari.org

(ایڈیٹر عبقری کی اپیل)





www.Paksociety.com
READING Section
WWW.PAKSOCIETY.COM RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

www.Paksociety.com

سنگرہنی کا علاج: لسی کے استعمال سے سنگرہنی بالکل ٹھیک ہو جاتا ہے بلکہ یہ مرض ہمیشہ ہمیشہ کیلئے ختم ہو جاتا ہے‘ تندرست آدمی اگر لسی کا استعمال موسم کی مناسبت سے کرتا رہے تو مختلف امراض سے بچا رہتا ہے۔

مریم باجوہ‘ راولپنڈی

# پودینہ‘ پیاز کی چٹنی سے اپریل کا صحتمندانہ آغاز کیجئے

رنگ برنگے پھول کھل کر اپنی بہار دکھاتے ہیں جن کی خوبصورتی نہ صرف بصارت اور دل و دماغ کو تقویت دیتی ہے بلکہ طرح طرح کی خوشبوئیں پھیل کر فضا کو معطر کرتی ہیں جس کے باعث ارواح انسانی بے حد مسرت حاصل کرتی ہیں۔

سردی رخصت ہوگئی ہے اور گرمی کی آمد آمد ہے۔ بھاری بھرکم بستروں میں سے لحاف اور توشک اٹھائے جا چکے ہیں۔ اس ماہ کے دن بہ نسبت راتوں کے کسی قدر بڑے ہو جاتے ہیں۔ موسم کے مزاج میں حرارت بڑھ جاتی ہے جس کی وجہ سے انسانی اجسام میں قوت زیادہ ہو جاتی ہے۔ خون کی حدت میں اضافہ اور تیزی ہو جاتی ہے۔ موسمی تبدیلی اخلاط پر اثر انداز ہوتی ہے اس لئے بلغمی امراض مثلاً کھانسی، وجع المفاصل، ذات الجنب وغیرہ میں کمی آ جاتی ہے لیکن موسم گرما کے اوائلی امراض مثلاً وبائی نزلہ، زکام اور خسرہ وغیرہ کی شکایات اکثر دیکھنے میں آتی ہیں۔ بحیثیت مجموعی یہ مہینہ خوشگوار موسم کا حامل ہوتا ہے۔ درختوں میں نئی نئی کونپلیں اور شگوفے پھوٹتے ہیں جو انواع و اقسام کے ثمرات کی افزائش کا باعث بنتے ہیں۔ رنگ برنگے پھول کھل کر اپنی بہار دکھاتے ہیں جن کی خوبصورتی نہ صرف بصارت اور دل و دماغ کو تقویت دیتی ہے بلکہ طرح طرح کی خوشبوئیں پھیل کر فضا کو معطر کرتی ہیں جس کے باعث ارواح انسانی بے حد مسرت حاصل کرتی ہیں۔ مرجھائی طبیعتوں میں فرح و انبساط کی فراوانی ہو جاتی ہے۔ اس مہینہ میں اچھی اور خوبصورت نظاروں کی حامل جگہوں کی سیر کرنی چاہئے۔ سال بھر کی محنت و مشقت کے بعد چند دن جسم اور روح کو آرام دیا جائے تو تھکاوٹ اور بے دلی کم ہو کر انسان تازہ دم ہو جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ترقی یافتہ اقوام کے افراد ان دنوں مختلف جھیلوں، پہاڑوں اور جنگلوں کے پرفضا مقامات پر چند یوم ضرور بسر کرتے ہیں اور یہی چیز ان کی تندرستی میں مددگار و معاون ثابت ہوتی ہے۔ ویسے تو رہائشی جگہوں کو صاف ستھرا رکھنا انسان کا لازمی فرض ہے مگر خاص طور پر ان ایام میں ذرا زیادہ ہی توجہ دی جائے تو اپنے آپ کو اور اپنے خاندان کو ملیریا جیسے موذی مرض سے محفوظ رکھا جا سکتا ہے کیونکہ گندی جگہوں پر مچھر کی افزائش ہوتی ہے۔ اسی طرح مکھیاں بھی جو کہ ہیضے جیسی مہلک وبا کا باعث ہوتی ہیں گندی جگہوں پر پرورش پاتی ہیں۔ اس لئے ہمیں چاہئے کہ اپنے گھر میں سفیدی کرائیں، نالیوں میں صفائی کے بعد فینائل چھڑکیں، صحن اور کمروں کے فرش کو دھوئیں اور ہمیشہ صاف ستھرا رکھیں۔ کوڑے کرکٹ کو ڈھکنے والے ٹین میں جمع کریں۔ وقتاً فوقتاً اگربتی یا دھونی جلائیں تاکہ کمروں کی گندی ہوا صاف رہ سکے۔ سوتے وقت مچھر دانی کا استعمال نہایت مفید ہے۔ اس مہینہ میں بھنی ہوئی چیزیں، شکار کے گوشت اور سرکے کی چیزیں جیسے پیاز اور سرکہ یا سکنجبین وغیرہ استعمال کرنی چاہئیں۔ روزانہ غسل کریں اور بدن پر روغن سرسوں کی مالش کریں۔ لباس میں خوشبو لگانا اور خوشبودار پھولوں کا سونگھنا مفید ہے۔ نہار منہ پانی پینے سے پرہیز کرنا چاہئے۔ اگرچہ اس موسم میں تیز مصالحہ والی بھنی ہوئی غذاؤں کو طبیعت چاہتی ہے مگر زیادہ تیز مصالحہ اچھی چیز نہیں ہے کیوں کہ یہ معدے کی چٹنوں کے فعل کو باطل کرتا ہے اور نہ ہی حد سے زیادہ بھنا ہوا گوشت مفید ہے کیونکہ اس کے تمام حیاتین جل کر تباہ ہو جاتے ہیں۔ اس لئے بھنے ہوئے سے مراد معتدل (درمیانہ درجہ) بھوننا ہے۔ اس کے علاوہ جو لوگ کڑاہی تکے کے گوشت کے بے حد شوقین ہوتے ہیں اور روزانہ استعمال کرتے ہیں ان کی بھوک مر جاتی ہے۔ سوء ہضم کی شکایت ہو جاتی ہے۔ جگر صالح خون پیدا نہیں کرتا۔ آنتوں کا فعل خراب ہو جاتا ہے اور پھر پیچش، دست اور آخر میں سنگرہنی جیسی موذی اور جان لیوا بیماری کے شکار ہوتے ہیں لہٰذا تھوڑی دیر کے مزہ کے لئے جان کو داؤ پر مت لگائیے۔ ہاں کبھی کبھار اور بالکل کم مقدار میں کھانے سے کوئی نقصان نہیں پہنچتا۔ پودینہ اور پیاز کی چٹنی نہ صرف کھانے ہی کو لذیذ بناتی ہے بلکہ ہضم کرنے میں بھی ممد و معاون ثابت ہوتی ہے۔ رات کو کھانا کم کھائیں اور اس کے بعد کچھ دیر چہل قدمی کریں۔ کھانے کے فوری بعد سونے کے لئے نہ جائیں۔ موسم بہار میں موسم کی تبدیلی کے ساتھ ہی انسانی جسم میں بھی تبدیلی رونما ہونا شروع ہو جاتی ہے جس کی وجہ سے بہت احتیاط کی ضرورت ہوتی ہے۔ موسم سرما اختتام پذیر ہونے کے بعد موسم بہار پوری آب و تاب کے ساتھ جلوہ گر ہے۔ یہ موسم ہمارے ہاں مارچ اپریل میں ہوتا ہے دن اور رات برابر ہیں۔ ہر سو پھولوں کی مہک ہے۔ باغوں میں چہل پہل نظر آتی ہے اور ایک عجب خوشگواری کا احساس ہوتا ہے، مگر اس کے باوجود بعض لوگ ایسے ہوتے ہیں جن کے لئے موسم تبدیل ہونے کے ایام اور خصوصاً موسم بہار اذیت ناک ہوتا ہے۔ الرجک دمے کے مریض ایسے ہی لوگوں میں شامل ہیں۔ جن لوگوں کو الرجک دمہ ہے ان کے لئے یہ خوشگوار موسم ناخوشگواری کا پیغام لاتا ہے، کیونکہ بہار کے ایام ان کیلئے وبال جان بن جاتے ہیں۔ سانس لیتے وقت شدید مشکل پیش آتی ہے، دم گھٹتا ہے اور سینے میں جکڑن محسوس ہوتی ہے۔ کبھی کھانسی ہوتی ہے اور زور لگا کر سانس خارج کرنا پڑتا ہے۔ جوں جوں موسم بہار ختم ہوتا اور گرمی اپنا اثر دکھانا شروع کرتی ہے ایسے لوگوں کی طبیعت بحال ہوتی جاتی ہے۔

**موسم بہار میں الرجک دمہ:** موسم بہار میں پھولوں، گھاس اور پودوں کے ریزے فضا میں شامل ہو جاتے ہیں۔ اس طرح یہ باریک ذرے (بیرونی مادے) سانس کے ذریعے سے پھیپھڑوں میں پہنچ کر سوزش اور ورم پیدا کرتے ہیں جس سے سانس کی نالیاں تنگ ہونے سے سانس گزرنے میں دقت ہوتی ہے۔ اس کے علاوہ موسم کا سرد خشک ہونا بھی اس کا سبب بن جاتا ہے۔ اس طرح سے بیرونی مادوں سے ہونے والے دمہ کو الرجک دمہ کہتے ہیں جو یہ موسم ختم ہونے اور فضا کے صاف ہونے سے ٹھیک ہو جاتا ہے۔ **احتیاطی تدابیر:** صبح نماز فجر کے بعد کھلے میدان میں آدھے گھنٹے تک لمبے لمبے سانس لیجئے۔ گھر کی صفائی پر خصوصی توجہ دیجئے۔ گرد و غبار سے محفوظ رہئے۔ کھٹی تیل والی اشیاء سے احتیاط کیجئے۔

## درد گردہ اور پتھری کی دوائی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! درج ذیل نسخہ لاہور میں ایک صاحب لوگوں کو فری بانٹتے ہیں‘ ہزاروں لوگوں کو اس سے فائدہ ہوا۔ عبقری قارئین کیلئے خصوصی طور پر لایا ہوں تاکہ لاکھوں قارئین کو اس سے فائدہ ہو اور میرے لیے صدقہ جاریہ بنے۔ **ھوالشافی:** بکھڑا ایک چھٹانک‘ سونف چھ ماشہ‘ کاسنی چھ ماشہ‘ اگر کھانسی نہ ہو تو خربوزے کے بیج بمعہ چھلکا چھ ماشہ لیں۔ **ترکیب استعمال:** دو کلو پانی میں ڈال کر ابال لیں‘ جب ایک کپ پانی رہ جائے تو باریک کپڑے سے چھان کر رات کو سوتے وقت استعمال کریں۔ اس کو پینے کے بعد کوئی چیز نہیں کھانی‘ پانی زیادہ سے زیادہ پئیں‘ صبح ناشتہ سے پہلے دوبارہ اسی طرح پکائیں اور جب ایک کپ رہ جائے تو باریک کپڑے سے چھان کر ناشتہ کرنے سے ایک گھنٹہ پی لیں۔ **پرہیز:** چائے‘ چاول‘ بڑا گوشت‘ مرغی‘ انڈا‘ مچھلی‘ کلیجی گائے یا بکرا‘ پوٹہ کلیجی مرغی‘ ادرک‘ ٹماٹر‘ لال مرچ‘ بینگن‘ دال مسور وغیرہ وغیرہ۔ **استعمال کرنے والی چیزیں:** چھوٹا گوشت‘ کالی مرچ‘ گھیا‘ ٹینڈے‘ دہی‘ لسی چاٹی‘ لسی دودھ کی‘ لسی دہی کی زیادہ پانی والی۔ (محمد ظفر قریشی‘ لاہور)



Reading Section
WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY

# رمضان المبارک میں تسبیح خانہ سے کیا ملا؟

تسبیح خانہ میں جو خوشبو آئی وہ خالص اللہ کو پانے اور اس کی طرف رجوع کرنے اور اس کی محنت کس طریق سے کی جاتی ہے بتایا گیا۔ تسبیح خانہ میں کارنبوت کا عمل اور انسانوں کو زندگی گزارنے کے طریق سے نوازا گیا۔ دعوت الی اللہ، تعلیم، تزکیہ نفس مقصد زندگی ہونا چاہیے۔

## تسبیح خانہ میں ظاہر اور باطن ملا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں نے پچھلا رمضان تسبیح خانہ میں گزرا' میرے وہاں جو لمحات گزرے ہیں بڑے ہی قیمتی گزرے ہیں۔ یہاں جو ظاہری شریعت کے طریقہ کے لباس آپ نے پہنائے اور طہارت کے اصولوں پر عمل پیرا ہونے کی توفیق عطا فرمائی اور باطن کی صفائی کیلئے جو آپ نے دروس سے ہمیں نوازا اس کا اظہار قلم سے کرنے سے قاصر ہوں۔ ظاہر اور باطن کے لباس سے جو نوازا گیا ہے اگر ہم اس پر باہر کی زندگی اپنالیں تو ولایت کی زندگی شروع ہوجائے۔ تسبیح خانہ میں جو خوشبو آئی وہ خالص اللہ کو پانے اور اس کی طرف رجوع کرنے اور اس کی محنت کس طریق سے کی جاتی ہے بتایا گیا۔ تسبیح خانہ میں کارنبوت کا عمل اور انسانوں کو زندگی گزارنے کے طریق سے نوازا گیا۔ دعوت الی اللہ، تعلیم، تزکیہ نفس مقصد زندگی ہونا چاہیے۔ اب میرا مستقل ارادہ ہے کہ میرا ایک منٹ بھی ضائع نہیں ہوگا اور ہر وقت میں اللہ کے ذکر میں مشغول رہوں گا۔ (محمد یونس)

## تسبیح خانہ سے ملی روح کی دنیا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! مجھے نہیں معلوم کہ میں تسبیح خانہ میں کیسے پہنچ گیا مگر میں اللہ تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر ادا کرتا ہوں کہ اس نے مجھے میری منزل تک پہنچا دیا ہے۔ اللہ پاک کا شکر ہے کہ پورا رمضان تسبیح خانہ میں گزارنے کی قوت عطا کی۔ یہاں بہت سکون ملا روحانی بھی اور جسمانی طور پر بھی۔ اللہ پاک نے تسبیح خانہ میں بہت کچھ عطا کیا۔ اللہ پاک نے مجھے آپ دامت برکاتہم کی نسبت عطا کی۔ اللہ پاک نے مجھے کامل یقین عطا فرمایا۔ اللہ پاک نے مجھے روح کی دنیا عطا کی۔ محترم حضرت حکیم صاحب! تسبیح خانہ میں جو خاص چیز محسوس ہوئی وہ عصر کے ذکر کے بعد دعا کی کیفیت ہے ایسا محسوس ہوتا ہے کہ آسمان سے فرشتے اتر رہے ہیں اور وہ ہماری دعا کو عرش تک لے جارہے ہیں۔ مجھے آپ دامت برکاتہم کی رہنمائی اور دعاؤں کی ضرورت ہے اور جو تسبیح خانہ میں وقت گزرا جو کچھ وہاں سیکھا اور حاصل کیا اللہ پاک اس پر عمل کرنے کی توفیق دے۔ حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم ہمیں کامل یقین ہے کہ ہماری آپ سے نسبت ہوگئی ہے اور اللہ پاک اور حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور سرخرو ہوں گے۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔ اللہ پاک آپ کو سوہنی صحت عطا کرے۔ آمین۔ (ڈاکٹر محمد عبداللہ' مظفر گڑھ)

## زندگی کا بہترین رمضان

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ کو صحت اور عزت والی زندگی عطا فرمائے اور آپ کی نسلوں سے بھی اسی طرح دین کی خدمت کا کام لے اور آپ کے درجات دنیا اور آخرت میں بلند سے بلند رکھے آمین! میرا گزشتہ رمضان زندگی کا سب سے بہتر رمضان گزرا ہے۔ مجھے تسبیح خانہ کی خدمت کرنے بھی سعادت ملی اور قیام کی بھی۔ میری سب سے بہترین کیفیت تب بنی جب 29 واں سپارا دوران تسبیح پڑھا جارہا تھا اس دن شروع سے آخر تک بے ساختہ میرے آنسو نکلتے رہے جو مجھے اپنے گناہوں پر ندامت کا اظہار کرواتے رہے اور رمضان کے جانے کا افسوس اور تسبیح خانہ کی چار دیواری میں وقت گزارنے پر اللہ کریم کا بہت شکر گزار ہوں۔ (فیضان خالد' لاہور)

## دل کو سکون اور عجب خوشی ملی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! گزشتہ 21 رمضان المبارک کو ہم صبح تقریباً 8 بجے تسبیح خانہ لاہور پہنچے تو میں بہت زیادہ تھکا ہوا تھا۔ جب ہم اوپر آئے تو جگہ بہت کم تھی اور میں تھکا بھی بہت تھا۔ میں نے اور میرے والد صحب نے تھوڑی مشقت کے بعد جگہ پیدا کرلی اور جب میں لیٹا تو میں سوگیا۔ میں نے ایک عجیب خواب دیکھا خواب میں کیا دیکھتا ہوں کہ ہم اپنے گھر میں ہیں اور باہر بارش اور ژالہ باری ہورہی ہے۔ تو میں اپنا دامن اٹھا کر آسمان کی طرف دیکھتا ہوں اور کہتا ہوں کہ یا اللہ جو بھی چیز یہاں مانگوں گا اگر وہ مجھے مل جائے یا میری دعا قبول ہوجائے تو مجھے کیسے پتہ چلے گا؟ اچانک دو بڑے ژالہ باری کے ٹکڑے میرے دامن میں آکر گرتے ہیں تو میں خوش ہوجاتا ہوں اور اندر آکر کمرے میں اپنے والدین سے کہتا ہوں کہ دیکھیں میں نے جو بھی مانگا وہ مجھے مل گیا اور میری آنکھ کھل گئی۔ حضرت حکیم صاحب! میں ابھی صرف آپ کے تسبیح خانہ میں ایا ہی تھا' تو اللہ نے مجھے اتنا شاندار خواب دکھا دیا۔ تسبیح خانہ میں دل کو بہت سکون ملا اور ایک عجیب انوکھی خوشی ملی۔ والسلام (محمد نثار)

# مناقب اہل بیت اطہار

انتخاب: کمی احمد پوری

حضرت ابو حازم حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ''ابوتراب'' سے بڑھ کر کوئی نام محبوب نہ تھا' جب انہیں ''ابوتراب'' کے نام سے بلایا جاتا تو وہ بہت خوش ہوتے تھے۔ راوی نے ان سے کہا: ہمیں وہ واقعہ سنایئے کہ آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نام ''ابوتراب'' کیسے رکھا گیا؟ آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مکمل واقعہ سنایا۔ (جسے راوی اپنی زبان میں بیان کررہے ہیں) ''ایک دن حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے گھر تشریف لائے تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ گھر میں نہیں تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تمہارا چچازاد کہاں ہے؟ عرض کیا: میرے اور ان کے درمیان کچھ بات ہوگئی جس پر وہ خفا ہوکر باہر چلے گئے اور گھر پر قیلولہ بھی نہیں کیا۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی شخص سے فرمایا: جاؤ تلاش کرو وہ کہاں ہیں؟ اس شخص نے آکر خبر دی کہ وہ مسجد میں سو رہے ہیں۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس تشریف لے گئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دیکھا کہ وہ لیٹے ہوئے ہیں جبکہ ان کی چادر ان کے پہلو سے نیچے گرگئی تھی اور ان کے جسم مبارک پر مٹی لگ گئی تھی' حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اپنے ہاتھ مبارک سے وہ مٹی جھاڑتے جاتے اور فرماتے جاتے: اے ابوتراب (مٹی والے) اٹھو! اے ابوتراب اٹھو۔'' (متفق علیہ) (مذکورہ الفاظ امام مسلم کے ہیں)

### حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی زیر تحقیق کتب

1۔ ''حضرت مجذوبی کے تربیتی واقعات'' اس موضوع پر واقعات ماہنامہ عبقری' حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے درس اور انٹرنیٹ سے چن چن کر روانہ فرمائیں تاکہ اس عظیم تحقیق میں آپ کا حصہ مل سکے۔ 2۔ حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم ''مولانا سعید احمد خان صاحب'' (مدفون جنت البقیع) کی حالات زندگی پر کتاب تحریر فرما رہے ہیں۔ اگر آپ کے پاس ان کے مشاہدات' واقعات' سنی ہوئی باتیں' ان کے ملفوظات ہیں تو فوری طور پر دفتر ماہنامہ عبقری روانہ فرمائیں تاکہ آپ بھی حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی اس عظیم کاوش میں اپنا حصہ ملا سکیں۔



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY
READING Section

پریشان اور بدحال گھرانوں کے الجھے خطوط اور سلجھے جواب

# نفسیاتی گھریلو الجھنیں اور آزمودہ یقینی علاج

جوابی لفافہ ضرور بھیجیں، مکمل پتہ لکھا ہوا۔ جواب میں جلدی نہ کریں۔

**خیالی فرق:** مجھے اپنے نفسیاتی مسائل میں الجھے ہوئے تقریباً ایک سال ہوگیا ہے مثلاً مجھے محسوس ہوتا ہے کہ میرے سیدھے پیر کا وزن الٹے پیر سے زیادہ ہے اور یہ کہ دونوں پیروں میں فرق ہے جب یہ خیال میرے دماغ میں نہیں ہوتا تو میں ایسا کچھ بھی محسوس نہیں کرتی۔ مگر جب یہ سوچتی ہوں تو پڑھائی متاثر ہوتی ہے، مجھے معلوم ہے کہ میں اپنے نصاب میں کافی پیچھے رہ گئی ہوں۔ اس مسئلے سے چھٹکارا چاہتی ہوں، جانتی ہوں میری بات بہت عجیب ہے، ایف ایس سی کی طالبہ ہوں، عمر 17 سال ہے۔ (الف۔ نا معلوم)

**مشورہ:** فرق کو نظر انداز کرکے توازن کو دیکھیں، قدرت نے آپ کے دونوں پیروں میں خوبصورت توازن رکھا ہے، اسی وجہ سے چلنے میں، بیٹھنے میں اور لباس میں، جوتوں میں کوئی فرق نہیں ہوگا۔ اس سے ثابت ہے کہ پیروں میں فرق محض خیالی ہے، دراصل آپ کی عمر کی لڑکیاں اپنے بارے میں زیادہ سوچتی ہیں، کوئی چہرے کے خدوخال کے بارے میں فکرمند ہے تو کوئی قد کے حوالے سے پریشان، کسی کو رنگ کے بارے میں شکایت ہے، یہ سب منفی خیالات ہیں جو انسان کو سکون سے کوئی کام نہیں کرنے دیتے، ان کو دماغ میں ٹھہرنے نہ دیں، پریشانی دور ہوجائے گی، بہت زیادہ غور و فکر خاص طور پر اپنی ذات پر انسان کو بے سکون کردیتا ہے، جو چیزیں ہم نے نہیں بنائیں اور دنیا میں اب تک کوئی بھی نہیں بنا سکا، جب بھی اپنے پیروں کے حوالے سے خیال آئے شکر کریں۔ بے سکونی ختم ہوکر سکون حاصل ہوجائے گا۔

**محبت ملی:** میرے بھائی مجھ سے بہت محبت کرتے ہیں کیونکہ میں اکلوتی ہوں، شوہر کو بھی یہ بات معلوم تھی کہ گھر میں بہت پیار ملا، اس لئے وہ بھی خیال رکھتے ہیں، اب میرے سسرال میں ساس اور نند ناراض رہتی ہیں کہ میرے شوہر ان کے ساتھ ایسے کیوں نہیں جیسے کہ میرے بھائی میرے ساتھ ہیں حالانکہ میرے شوہر بھی اکلوتے ہیں ان کو بھی لاڈ ملا۔ انہیں میرے بھائیوں جیسی تربیت نہیں ملی، لہٰذا سب کا خیال تو رکھتے ہیں لیکن رویے میں فرق ہے۔ یہ بھی مسئلہ ہے کہ یہاں کوئی تعلیم یافتہ نہیں، اس لئے ان لوگوں میں وہ شعور بھی نہیں جو میرے میکے والوں میں ہے۔ (س۔ع۔ کراچی)

**مشورہ:** شادی کے بعد تھوڑی یا بہت ہر لڑکی کی زندگی بدلتی ہے، زندگی کی یہ تبدیلی کسی امتحان سے کم نہیں، خاص طور پر اس وقت جب تعلیم یافتہ گھر کی لڑکی غیر تعلیم یافتہ ماحول میں جائے تو بہت صبر اور برداشت سے کام لینے کی ضرورت ہوتی ہے۔ خاص طور پر اس وقت جب مقابلہ کیا جارہا ہو، آپ کیلئے اچھی بات یہ ہے کہ بھائیوں کی مثال اچھائی میں دی جارہی ہے، اس طرح آپ کی اور بھائیوں کی عزت میں اضافہ ہورہا ہے، ان باتوں کو اپنے لئے طعنہ نہ سمجھیں، اپنی طرف سے نندوں کے ساتھ اچھا سلوک کریں اور تحفے وغیرہ دیتی رہیں، اس طرح محبت بڑھتی ہے، یہ نہیں ہوسکتا کہ کسی شخص میں کوئی بھی اچھائی نہ ہو، خامیوں کو نظر انداز کرکے خوبیوں کا احساس کرنے کی ضرورت ہوتی ہے، تب ہی اپنے اردگرد محبت کی فضاء قائم کی جاسکتی ہے۔

**پریشان کن خیالات:** شادی سے پہلے ہی میں نے جاب چھوڑ دی تھی، مجھے خوف تھا کہ میرا شوہر گھر کی ذمہ داریاں مجھ پر نہ ڈال دے، اب پریشان ہوتی ہوں کیونکہ مالی مسائل ہیں، شوہر ملازمت کررہے ہیں، ان کی آمدنی کم پڑتی ہے، میں نے نرسنگ کی ٹریننگ کی ہوئی ہے، جاب مسئلہ نہیں ہے، مسئلہ یہ ہے کہ میرے گھر والے مدد کررہے ہیں جو میرے شوہر کو گراں گزرتی ہے، دل ہی دل میں سوچتی ہوں میں کماؤں گی تو وہ آمدنی بھی شوہر کو اچھی نہ لگے گی۔ عجیب عجیب پریشان کن خیالات تنگ کرتے ہیں، صحت خراب ہورہی ہے، مزاج بھی چڑچڑا ہوگیا ہے۔ (صباحت، کراچی)

**مشورہ:** اگر آپ کو جاب کی اجازت ہو اور آمدنی شوہر قبول نہ کریں تو اس میں پریشانی کی بات نہیں یہ تو ان کی خوبی ہوگی کہ وہ آپ کی رقم کو اپنا نہ سمجھیں۔ اگر پریشانی کا دیرپا حل چاہیے تو انتظار کریں، اگر شوہر زیادہ بہتر جاب کرلیتے ہیں تو آپ کے گھر والوں کو مدد نہیں کرنی پڑے گی، بہرحال آپ کے جاب کرنے اور نہ کرنے کا فیصلہ اپنا ہونا چاہیے اور اس کے ساتھ اپنی آمدنی پر بھی اپنا اختیار ہونا ضروری ہے، کوئی خاتون چاہے تو اپنی خوشی سے گھر میں اپنا پیسہ خرچ کرے۔ انہیں مجبور نہ کیا جائے، پریشان کن خیالات سے نجات حاصل کرنے کیلئے ضروری ہے کہ اپنے مسائل کا مثبت انداز سے مقابلہ کریں۔

**تجربہ ملا مگر:** میں نے دل لگا کر پڑھا، ایم بی اے کیا اور مختلف اداروں میں بلامعاوضہ خدمات انجام دیں کہ تجربہ مل جائے گا بعد میں کسی بڑے ادارے میں اعلیٰ عہدے پر کام کرسکوں گا مگر ساری محنت بے کار گئی۔ جب ایک سال تک جاب نہ ملی، اب ہمت ہار کر ایک پرائیویٹ کمپنی میں جاب کررہا ہوں، گھر والے خوش ہیں مگر میں اندر ہی اندر کڑھتا رہتا ہوں، خواہ مخواہ محنت کی، اتنا پڑھا کچھ حاصل نہ ہوا۔ (اعجاز احمد، اسلام آباد)

**مشورہ:** آپ نے اپنی محنت سے اپنے اندر جو صلاحیت اور قابلیت پیدا کی ہے وہ اپنی قدر و قیمت آپ ہے، یاد رکھیں محنت کبھی بے کار نہیں جاتی بلکہ وہ ایک محفوظ خزانہ ہوتی ہے، ایسا خزانہ جو چوری نہیں ہوسکتا اور نہ ختم ہوسکتا ہے لہٰذا فوری طور پر مایوسی سے بچیں، آج اچھی پرائیویٹ کمپنی میں جاب کررہے ہیں اس پر خوش ہونے کی ضرورت ہے کیونکہ بہت سے لوگ اس جاب کے حوالے سے محنت کرتے ہیں لیکن ان کی خواہش کے مطابق یہ جاب ان کو نہیں ملتی اور ایسا بھی نہیں کہ زندگی بھر ان کو اپنی مرضی کی جاب نہ ملے۔

**گھبراہٹ:** جب میں چھوٹی تھی تو کلاس میں کسی سخت مزاج ٹیچر کے آجانے سے میرا دل گھبراتا تھا، پسینہ آجاتا تھا اور دل زور زور سے دھڑکنے لگتا تھا، اب میں بی اے کرچکی ہوں، کسی ملازمت کے بارے میں نہیں سوچا کیونکہ اب بھی پہلے والی حالت ہونے سے ڈرتی ہوں، میں محنت سے پڑھاؤں گی اور پھر میری کلاس کا رزلٹ اچھا نہ آئے گا، شریر قسم کے بچے مجھے تنگ کریں گے یعنی میں بچوں کا بھی نہیں سامنا کرسکتی، یہی میرا نفسیاتی مسئلہ ہے۔ (عرشیہ۔ حیدرآباد)

**مشورہ:** سخت مزاج ٹیچر ہو یا سخت مزاج والدین ہوں یا گھر کا کوئی اور فرد مثلاً بڑا بھائی، بہن، چچا، ماموں وغیرہ ان کی وجہ سے بچوں کو گھبراہٹ ہونا عام شکایت ہے، اکثر بچوں میں بڑے ہونے کے بعد بہتری آجاتی ہے اور وہ خود کو جذباتی طور پر مستحکم بنالیتے ہیں لیکن بعض بچے بڑے ہونے کے بعد بھی اس کیفیت کو محسوس کئے بغیر نہیں رہتے۔ فی الحال آپ کے ساتھ ایسی کوئی صورتحال نہیں لیکن پھر بھی گھبراہٹ کا احساس باقی ہے اور محض مفروضے ہی ہیں جن کے سبب یہ سوچ لیا ہے کہ بچوں کا سامنا نہیں کرسکتیں۔ پہلے گھر میں بچوں کو پڑھانا شروع کریں، اس کے بعد اسکول میں پڑھانا آسان ہوجائے گا، کبھی کسی جگہ گھبراہٹ محسوس ہو تو فوری طور پر کرنے کا عمل یہ ہے کہ 3 یا 4 گہرے گہرے سانس لیں۔ سانسوں کے درمیان تھوڑا وقفہ دیں، ناک کے ذریعے سانس کو آہستہ آہستہ اندر کی طرف کھینچیں 3 یا 4 سیکنڈ تک سانس کو روکیں، پھر آہستہ آہستہ منہ کے ذریعے باہر نکالیں۔ 4 یا 5 بار اس طرح کرنے سے فوری طور پر گھبراہٹ کی کیفیت میں کمی آئے گی، اس کے علاوہ بھی سانس کی مشقوں سے مدد لی جاسکتی ہے۔



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

# معمولی قرض کی تکلیف! رونگٹے کھڑے کر دینے والا سچا واقعہ

حبیب الرحمن یزدانی

پوچھا، ابو آپ کے ساتھ کیسا سلوک کیا گیا؟ کہنے لگے: اچھا سلوک کیا جاتا ہے لیکن فرشتے مجھے ایک قلم نما چیز دے کر جاتے اور کہتے ہیں کہ اسے اپنے جسم میں چھولینا جب میں اسے اپنے جسم میں لگاتا ہوں تو مجھے ایسی تکلیف دیتی ہے کہ ساری خوشیاں اور سکھ بھول جاتے ہیں۔

ہماری مسجد کے نمازیوں کا معمول ہے اکثر نماز کے بعد بیٹھ جاتے ہیں اور مسائل پر تبادلہ خیال ہوتا ہے ایک دن ایسے ہی مسجد میں بیٹھے تھے کہ خوابوں کی تعبیر کے حوالہ سے باتیں شروع ہوگئیں۔ ناصر محمود نے اپنا ایک عجیب خواب سنایا، کہنے لگا: میرے والد پانچ وقت کے نمازی اور اچھے خیالات کے مالک تھے۔ ان میں خاص بات یہ تھی کہ اپنے رشتہ داروں کا خاص خیال رکھتے اور ان کی ضرورتوں کو پورا کیا کرتے تھے۔ شیخوپورہ میں والد صاحب کے ایک دیرینہ دوست ہیں جن کے ساتھ مل کر گندم کا بیوپار کرتے تھے، ایک دن وہ بھی آن پہنچا جو ہر ذی روح پر آتا ہے' والد صاحب کی وفات ہوگئی۔ کچھ دن گزرے کہ مجھے خواب میں والد صاحب سے ملاقات کا موقع ملا تو پوچھا، ابو آپ کے ساتھ کیسا سلوک کیا گیا؟ کہنے لگے: اچھا سلوک کیا جاتا ہے لیکن فرشتے مجھے ایک قلم نما چیز دے کر جاتے اور کہتے ہیں کہ اسے اپنے جسم میں چھولینا جب میں اسے اپنے جسم میں لگاتا ہوں تو مجھے ایسی تکلیف دیتی ہے کہ ساری خوشیاں اور سکھ بھول جاتے ہیں۔ جب میں نیند سے بیدار ہوا تو خواب کی تعبیر جاننے کی کوشش کی لیکن کتنے ہی دن گزر گئے تشفی نہ ہوئی، خواب بار بار آتا رہا۔ ایک مولانا صاحب نے مشورہ دیا کہ اپنے والد کے لین دین کے بارے میں پتہ کرو' ہوسکتا ہے انہوں نے کسی کا کچھ دینا ہو۔ میرے ذہن میں فوراً یہ بات آئی کہ ایک ہی آدمی ہے جس کے ساتھ ابو کا لین دین تھا۔ میں نے سواری پکڑی اور شیخوپورہ پہنچ گیا۔ احوال پرسی کے بعد میں نے لین دین کے بارے میں سوال کیا، کہنے لگے ہاں! ایک دفعہ تمہارے ابو کا رشتہ دار ہمارے یہاں آیا، اسے کچھ رقم کی ضرورت تھی اور تمہارے ابو یہاں موجود نہ تھے لہٰذا میں نے اپنے کسی جاننے والے سے لے کر دے دیئے، بس وہی پیسے تمہارے والد کے ذمے ہیں۔ 6 ہزار کی رقم تھی جو میں نے ادا کردی۔

کچھ دن بعد خواب میں ملاقات ہوئی تو میں نے پوچھا ابو وہ قلم کہاں ہے؟ انہوں نے دکھایا تو میں نے تراش کر واپس کردیا اور کہا ''اب چھو کر دیکھیں''، انہوں نے جسم میں لگایا تو کہنے لگے اب تو ذرہ برابر بھی تکلیف محسوس نہیں ہوئی، جب سے میں نے ناصر محمود کا خواب سنا ہے قرضہ لینے سے بچتا ہوں، جتنا اللہ نے دیا ہے اسی پر اکتفا کرتا ہوں۔ زندگی کی بے ثباتی پر کسی قسم کی وضاحت کی ضرورت نہیں ہے' کسی بھی انسان کیلئے بہتر ہوگا کہ وہ قرض سے جس قدر ممکن ہو بچ جائے کیونکہ یہ شہید کو بھی معاف نہیں کیا جاتا تا بشرطیکہ قرض لینے والا معاف کردے، اسی لیے نبی کریم ﷺ نے قرض کے غلبہ سے اللہ کی پناہ مانگی ہے۔ (بشکریہ علم و آگہی)

## دل کے والو بند ہوں یا ڈیلیوری کا مسئلہ سب حل

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس ایک روحانی ٹوٹکہ ہے جو کہ آزمودہ شدہ ہے اور میں نے یہ عبقری کی ویب سائٹ سے دیکھا تھا۔ عمل یہ ہے: سورہ انشقاق کی آیت نمبر چار اور پانچ جتنی زیادہ ہو وہ پڑھیں' دل کا کوئی بھی مسئلہ ہو' والو بند ہوں' سرجری کا کہا گیا ہو' جسم میں کہیں بھی کوئی پتھری ہو' یہ آیات بہت بہترین ہیں۔ سارا دن وضو بغیر وضو کھلا پڑھیں۔ اس کے علاوہ کسی نے دکان' زمین پر ناجائز قبضہ کر رکھا ہو' اس کیلئے بھی لاجواب ہے۔ پڑھنے سے پہلے اللہ پاک کے نام پر چاول پکا کر تقسیم ضرور کریں۔ (ارزہ نور)

## بہن، بیٹی کا رشتہ بہترین جگہ کروانے کا عمل

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میری بہن کی ایک جگہ منگنی ہوئی' لڑکا اس سے بہت بڑا تھا اور بالکل آوارہ قسم کا تھا۔ میں نے اچھے رشتہ کیلئے کچھ اعمال شروع کردیئے وہ یہ ہے کہ میں ایک جامع مسجد میں جاتا اس کی صفائی کرتا' وہاں صلوٰۃ الحاجت پڑھتا' اس کے علاوہ سورۂ فاتحہ کا عمل یعنی فجر کی نماز میں سنتوں اور فرض کے درمیان سورۂ فاتحہ اکتالیس مرتبہ پڑھتا تھا اور دعائیں کرتا تھا۔ میری بہن کی وہاں سے منگنی ٹوٹی اور چند دنوں کے اندر اندر ان اعمال کی برکت سے ہمارے گھر سے نزدیک ایک نہایت ہی بہترین پانچ وقت کے نمازی لڑکے کا رشتہ آیا اور میری بہن کی شادی اس سے ہوگئی اور آج میری بہن اپنے گھر میں بہت خوش ہے۔ (محمد اسد' پشاور)

# عبقری آیا دکھ گئے

میری امی کو خوب مارتے ایک مرتبہ تو میری امی کا بازو تک توڑ دیا۔ پھر ہمیں عبقری ملا' ہمیں امید کی نئی کرن نظر آئی۔

**نظر بد سے نجات:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں پچھلے دو سال سے عبقری پڑھ رہی ہوں' میرا گھرانہ نظر بد کا شروع سے شکار رہا ہے' جب سے عبقری پڑھ رہی ہوں اس میں نظر بد کے متعلق جو بھی وظائف لکھے ہوتے ہیں میں سب پڑھ کر دم کر کے اپنے بیٹے اور گھر کے دیگر احباب پر دم کرتی ہوں الحمدللہ تب سے ہمیں بہت سی بیماریوں اور پریشانیوں سے چھٹکارا مل گیا ہے۔ اس کے علاوہ دوا انمول خزانہ مصری پر دم کر کے سب گھر والے کھاتے ہیں تو بہت فرق پڑتا ہے۔ (ش،ر)

**عبقری نے صحت دلادی:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! بندہ آپ کے ماہنامہ عبقری کا مستقل قاری ہے۔ میری بیوی ہیپاٹائٹس کی شکار تھی' جب عبقری ملا تو اس میں سے ہیپاٹائٹس کے علاج کیلئے ہیپاٹائٹس نجات سیرپ کا تعارف پڑھا تو ہم نے دفتر ماہنامہ عبقری سے وہ سیرپ منگوالیا' کچھ عرصہ متواتر استعمال کروایا تو آج میری بیوی بالکل صحت مند ہے۔ میں خود معدہ کے امراض کیلئے ہاضم خاص استعمال کر رہا ہوں بہت آرام ہے۔ (محمود الحسن)

**عبقری آیا دکھ گئے:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہماری زندگی دکھوں سے بھری ہوئی تھی' ہمارے ابو نے ہمیں چھوڑ کر دوسری شادی کر لی تھی' ابو نے ساری زندگی ہم پر صرف ظلم کیے' حتیٰ کہ اپنی دوسری بیوی کے ساتھ مل کر ہمیں اور میری امی کو خوب مارتے ایک مرتبہ تو میری امی کا بازو تک توڑ دیا۔ پھر ہمیں عبقری ملا' ہمیں امید کی نئی کرن نظر آئی۔ ہم نے اس میں سے دیکھ کر بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ والا وظیفہ کیا۔ وظیفہ یہ تھا کہ روزانہ 786 دفعہ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ پڑھ کر اللہ کے حضور گڑگڑا کر اپنے ابو کیلئے دعا کرتی تو حالات بہتر ہونا شروع ہوگئے اور میرے ابو کا رویہ ہمارے ساتھ بہت زیادہ درست ہوگیا ہے۔ اس کے علاوہ میں نے عبقری میں سے دیکھ کر امتحان کی کامیابی اور انٹری ٹیسٹ کیلئے ہر وقت درود شریف صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پڑھتی رہی۔ اور شکر خدا کا جہاں میں چاہتی تھی اسی یونیورسٹی میں ایڈمیشن ہوگیا۔ (ع۔ک۔م)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY
READING Section

**نحوست دور کرنے کیلئے:** نحوست دور کرنے کیلئے ہر وقت کلمہ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ پڑھیں۔ انشاء اللہ چند دنوں میں آپ خود بہتری محسوس کریں گے۔ (نورین ملک)

# خواتین پوچھتی ہیں؟

ام اوراق

**یہ صفحہ خواتین کے روزمرہ خاندانی اور ذاتی مسائل کیلئے وقف ہے۔ خواتین اپنے روزمرہ کے مشاہدات اور تجربات ضرور تحریر کریں۔ نیز صاف صاف اور صفحے کے ایک طرف مکمل لکھیں۔ چاہے بے ربط ہی کیوں نہ ہوں**

**معدہ کی تکلیف:** میری عمر تقریباً 42 سال ہے اور مجھے تقریباً چھ سات ماہ سے معدے کی تکلیف ہے' اگر کھانا تھوڑا سا بھی کھالوں تو ہضم نہیں ہوتا۔ گلے میں پھنس جاتا ہے۔ اگر کوئی جوس بھی پیئوں تو وہ بھی پھنس جاتا ہے۔ ایسا لگتا ہے کہ گلے میں کچھ پھنسا ہے' رات کو یہ تکلیف زیادہ ہوجاتی ہے۔ اگر کھانا نہ بھی کھایا ہو تو بھی یہی حال ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ میرے ناک سے معدہ کا پانی آجاتا ہے۔ رات کو مسلسل یہ پانی ناک سے آتا ہے۔ یہاں تک کہ اگر قہوہ بھی پیا ہو تو وہ بھی ناک کے ذریعہ نکلتا ہے۔ رات کو کھانسی شروع ہوجاتی ہے' جب تک میں الٹی نہ کروں کھانسی کو آرام نہیں اتا۔ الٹی میں کچھ بھی نہیں صرف جھاگ کی الٹی ہوتی ہے جیسے میں نے بہت زیادہ سرف کھایا ہو، اس کے علاوہ میرا پیٹ بھی بڑا ہے۔ اس کیلئے کوئی ایسے ٹوٹکے بتائیں کہ میں ٹھیک ہوجاؤں۔ (ص، پشاور)

**مشورہ:** جب سے ہم نے فطرت سے منہ موڑا ہے ہمارا ایسی ہی بیماریوں سے واسطہ پڑا ہے۔ آپ درج ذیل ان گھریلو اشیاء کا استعمال کریں اور مرچ مصالحہ والی اشیاء' برگر' بوتل' برائلر سے سختی سے پرہیز کریں۔ نسخہ یہ ہے:۔ انار کا چھلکا اور کلونجی برابر وزن لے کر پیس لیں اور ان دونوں کے وزن کے برابر شہد ملالیں۔ اس معجون کا آدھا چمچ ناشتے سے پندرہ منٹ پہلے کھالیں۔ کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے یہ نسخہ استعمال کریں انشاء اللہ آپ کے تمام مسائل کا حل اسی میں ہے۔

**چہرے پر تل:** میرے چہرے پر بہت زیادہ تل ہیں جو کہ 12 سال کی عمر سے بننے شروع ہوئے اور اب میری عمر 22 سال ہے۔ میں اکثر گاؤں بھی جاتی رہتی ہوں' میرے ہاتھ پاؤں بھی چہرے کی نسبت کالے ہیں جبکہ میرے چہرے کا رنگ قدرتی صاف ہے لیکن ہاتھ پاؤں کی وجہ سے بہت پریشان ہوں۔ کوئی بہترین اور لازمی اثر ہونے والا ٹوٹکہ یا ڈراپ جس کی وجہ سے چہرے کے تل ختم ہوجائیں اور رنگ بھی سفید ہوجائے۔ بہت دعائیں دوں گی۔ (ف س ل)

**مشورہ:** ف بی بی! گاؤں کی آب و ہوا تو بہت اچھی ہوتی ہے' صحت کیلئے بے حد مفید۔ لگتا ہے آپ گاؤں جا کر فائدہ نہیں اٹھاتیں۔ آپ یوں کریں ایک نرم کیلا لے کر اسے اچھی طرح کانٹے سے پیس کر آدھا چمچ دودھ کی بالائی اور ایک چمچہ شہد ملادیں۔ اسے اپنے چہرے اور ہاتھوں پر لگا کر پندرہ منٹ کیلئے لیٹ جائیں۔ پھر چہرہ صاف کرکے پانی سے اچھی طرح منہ دھولیں۔ اب عرق گلاب چہرے اور ہاتھوں پر لگا کر خشک ہونے دیں۔ کچھ عرصہ اس طرح کریں۔ اس کے بعد رات کو ایلوویرا (گھیکوار) کا گودا لگا کر بیس منٹ بعد ہاتھ منہ دھو کر سویا کریں۔ ہاتھ پاؤں صاف ہوجائیں گے گا۔

**ذریعہ معاش:** میں عرصہ پانچ سال سے آپ کا میگزین پڑھ رہی ہوں' دل کو بہت سکون ملتا ہے' اس میں ایسے ایسے وظائف ہوتے ہیں کہ مسئلے حل ہوجاتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ آپ کو خوش رکھے اور آپ یونہی ہم لوگوں کی مدد کرتے رہیں۔ میرا مسئلہ یہ ہے کہ میں نے ایم کام کیا ہوا ہے' بی ایڈ' ایم ایڈ کیا ہوا ہے لیکن میری سرکاری نوکری نہیں ہورہی یہاں تک کہ میں جاب کیلئے درخواست بھیجتی ہوں تو اس کا جواب بھی نہیں آتا' میں ایک پرائیویٹ کالج میں پڑھا رہی ہوں' یہاں تنخواہ انتہائی کم ہے اور وقت بھی بہت زیادہ ہے' میں اپنے میاں اور بچوں کو بھی وقت نہیں دے پاتی' میں بہت زیادہ پریشان ہوں' کوئی خاص ذریعہ معاش نہیں' میاں ایک دکان کے آگے ریڑھی لگا کر بچوں کے کھلونے بیچتے ہیں۔ کوئی سورۃ یا وظیفہ بتائیں کہ میرا یہ مسئلہ حل ہوجائے۔ میرا دوسرا مسئلہ یہ ہے کہ مجھے اللہ نے ایک بیٹی دی ہے' میرے سسرال والوں کا تقاضا ہے کہ اب کی بار بیٹا ہونا چاہیے میں چاہتی ہوں کہ اللہ مجھے بیٹا عطا فرمائیں اس کیلئے بھی کوئی عمل بتادیں۔ شکریہ! (ف، ف، بہاولپور)

**مشورہ:** کالے چنے ایک مٹھی شام کو ایک گلاس دودھ میں بھگودیں، صبح اٹھ کر نہار منہ چنے کھا کر دودھ پی لیں۔ چنے اور دودھ صرف آپ کے شوہر نے کھانا ہے۔ اکیس دن تک آپ کے شوہر یہ عمل کریں اور خلوت سے پرہیز کریں۔ اکیس دن کے بعد ملاپ کریں انشاء اللہ بیٹا پیدا ہوگا بہت دفعہ کا آزمودہ ہے۔ نوکری کیلئے سورۂ مومنون کی آخری چار آیات ہر وقت کھلا دونوں میاں بیوی پڑھیں۔ ناپاکی کی حالت میں ہرگز نہیں پڑھنا۔ بیٹا اور بیٹی صرف اللہ کے ہاتھ میں ہے۔ سسرال والوں کو یہ بات سمجھنی چاہیے۔

**میری بیٹی کچھ نہیں کھاتی:** میری بیٹی کوئی چیز بھی شوق سے نہیں کھاتی' خصوصاً مرچوں والی چیز (سالن، چاول، کباب) اس کے علاوہ فروٹ (کوئی بھی)، دال اور سبزی وغیرہ کچھ پسند نہیں آتا۔ بہت کمزور ہے۔ چہرے کا رنگ زردی مائل ہوتا جارہا ہے۔ ویسے کوئی اس طرح کی بیماری نہیں۔ پلیز کوئی ایسا نسخہ بتادیں کہ وہ ہر چیز کھانے لگے اور اس کا جسم موٹا ہوجائے اور رنگ سرخ ہوجائے۔ دوسری بیٹی مٹی، ریت بہت کھاتی ہے' ہر طرح کی ادویات دے چکی ہوں' نہیں چھوڑتی۔ وہ بھی صرف دودھ کے علاوہ کچھ نہیں کھاتی۔ (ب، ک)

**مشورہ:** دودھ میں دوسری غذائی اشیاء ملا کر اپنی بیٹی کو کھلائیں۔ جیسے دودھ میں کیلے کا شیک' سیب' چاکلیٹ' دلیہ اس سے اس کی غذائی ضروریات پوری ہوں گی اور کچھ عرصہ کے بعد خود ہی اس طرح کی چیزیں کھانا شروع کردے گی۔

**بے بس یتیم بچی:** میری بیٹی کی عمر 24 سال ہے' جسمانی طور پر بہت کمزور نظر آتی ہے' چند ماہ تک اس کی شادی ہونے والی ہے' نسوانی حسن کی بے حد کمی ہے' جس کی وجہ سے بچی بھی اور میں بھی بہت ہی خوفزدہ ہیں کہ نجانے کیا ہوگا۔ دوسرا مسئلہ بچی کا جسم کسی رعشہ کے مریض کی طرح کانپتا ہے۔ میں ایک ماں ہوں' میری ایک ہی بیٹی ہے اللہ کے واسطے کوئی دوا اور دعا دونوں ضرور بتائیں اور جلد بتائیں۔ نسوانی حسن کی کمی کے باعث بچی احساس کمتری کا شکار ہے۔ (م، م، لاہور)

**مشورہ:** بیٹی کو کہیے کہ اپنی غذا کی طرف دھیان دے۔ بادام اور کشمش آدھے کپ پانی میں بھگوئے اور صبح اٹھ کر پہلے نماز پڑھے، پھر آدھ گھنٹہ سیر کرکے بادام اور کشمش کھا کر ایک گلاس دودھ پی لے۔ آپ کی بیٹی توس پر شہد اور بالائی لگا کر کھا سکتی ہے۔ ہری سبزیاں کھائے۔ ہفتے میں دو بار آدھے لیموں کا رس ایک چمچ دودھ میں ملا کر چہرے پر ملے دس منٹ بعد بیسن سے منہ دھو لے۔ سردی کا موسم آئے تو چار چھوہارے رات کو پانی میں بھگو کر رکھے۔ چھوہارے صبح کھا کر ایک گلاس دودھ پی لے۔ کیلے کا ملک شیک پی سکتی ہے۔ تازہ سبزیاں اور کھیرے نہایت مفید ہیں۔ روزانہ ایک سیب، دو کیلے، ایک کھیرا اپنی غذا میں شامل رکھے۔ ہفتے میں دو تین بار دس عدد سوکھی خوبانیاں پانی میں بھگو کر صبح کھا لیا کرے۔ اس دن بادام اور کشمش نہ کھائے۔ وزن بھی بڑھ جائے گا' نسوانی حسن میں بھی اضافہ ہوگا، رنگ بھی صاف ہو گا۔ پانچوں وقت کی نماز پڑھنے سے چہرے پر رونق آجاتی ہے۔ آپ نماز باقاعدگی سے پڑھیے۔



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY
FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY
READING Section

# ہاں! میں اربوں جنات کی قاتل ہوں!

رشیدہ خانم، لاہور

لڑکی نے بتایا یہ کہتے ہیں اس گھر میں اربوں جنات تھے جو تمہارے عمل سے مارے گئے۔ ہم نے تم پر پھر بہت حملے کیے لیکن ہمارے حملے جل گئے۔ تمہیں کس نے اتنی طاقت دی ہے' میں نے انہیں بتایا میرے مرشد نے اعمال بتائے ہیں۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آپ کی دعاؤں سے ریلوے کی طرف سے بڑا گھر ملا لیکن اس گھر سے عجیب عجیب قصے کہانیاں سننے کیلئے ملتے تھے۔ جب یہ گھر میرے شوہر کو الاٹ ہوا تو لوگ مبارک باد بھی دینے آتے اور دکھ کا اظہار بھی کرتے کہ آپ لوگ کدھر پھنس گئے ہیں' ادھر مت آئیں' ادھر جنات رہتے ہیں' ادھر بڑے مسئلے ہیں۔ جب ہمیں الاٹمنٹ کا لیٹر مل گیا' چابی ملی تو دونوں میاں بیوی ادھر گئے' وہاں کوارٹر والوں کو بلا کر پوچھا تو وہ بھی صحیح طرح نہ بتائیں' ڈرے ڈرے سے لوگ تھے۔ خیر ہمارا سامان اگلے دن شفٹ ہونا شروع ہوا' میرا ملازم رات کو ادھر ہی سویا' صبح جب وہ گھر آیا تو چہرے کا رنگ اڑا ہوا تھا' میں نے اس سے پوچھا کہ کیا ہوا' کہنے لگا: ساری رات شوں کرکے کوئی چیز پاس سے گزرتی تھی اور ہوا بھی محسوس ہوتی تھی' چارپائی بھی ہلتی تھی' کبھی چارپائی کے اوپر سے اور کبھی چارپائی کے نیچے سے' اگلے روز وہ ملازم ڈر کے مارے وہاں نہ گیا۔ میں نے آپ کے درس سے جو سیکھا وہ اعمال شروع کردیئے' میں نے صبح دفتر جاتے ہوئے بھی 7 مرتبہ اذان اور سات مرتبہ سورۂ مؤمنون کی آخری چار آیات درمیان والے کمرے میں پڑھ کر چاروں طرف دم کردیتی۔ اگربتی کے پیکٹ پر بھی یہی عمل کیا اور ہر کونے' ہر کمرے' ہر سٹور' ہر برآمدے' گیٹ' گراؤنڈ کے ہر کونے میں ایک ایک اگربتی لگادی۔ دفتر سے واپسی پر بھی میں یہ عمل کرتی' گھر چونکہ دفتر کے بالکل نزدیک تھا اس لیے پریشانی نہیں ہوئی' آٹھ دن میں نے یہ عمل کیا' نواں دن ہم شفٹ ہوگئے' ہمیں کچھ محسوس نہ ہوا۔ اگلے دن کام والیاں آئیں تو میں نے دیکھا کہ وہ بالکل سیدھی ہوکر چل رہی ہیں اور ان کی آنکھیں چاروں طرف گھوم رہی ہیں جس کمرے میں بھی صفائی کرتیں اکٹھی جاتیں' یہ حالت ان کی تین چار دن رہی' اگر یہ کام کرتے وقت نکڑا بھی جاتیں یا میں اوپر سے آکر ایک دن کچھ بولتی تو لڑکیوں کی چیخ نکل جاتی تھی' نہ میں نے ان سے پوچھا نہ انہوں نے بتایا۔ وہ تو مجبوری میں کام کررہی تھیں کیونکہ اسی کوٹھی کے کوارٹر میں جو رہتی تھیں۔ خیر تین، چار دن بعد انہوں نے مجھے کہا کہ باجی آپ نے کسی بابے کو بلا کر گھر جھاڑ دم کروایا ہے۔ میں نے ویسے جواب دیا میرے اللہ کا کرم ہے' میرے مرشد کی رہنمائی ہے میں خود ہی ''بابا'' ہوں۔ وہ سمجھی میں مذاق کررہی ہوں' وہ چلی گئی۔ اگلے دن پھر اس نے یہ سوال کیا' میں نے اس کا چہرہ دیکھا تو وہ ڈری ہوئی تھی' کہنے لگی باجی گراؤنڈ میں کچھ لوگ کھڑے ہیں' آپ سے ملنے آئے ہیں۔ میں اس کے ساتھ گئی تو ادھر کوئی نہ تھا میں نے پوچھا کدھر ہیں' کہتی وہ سامنے مگر مجھے نظر نہ آئیں۔ درس میں اکثر یہ باتیں سنی ہوئی تھیں میں سمجھ گئی' میں نے اس لڑکی سے کہا پوچھو ان سے یہ کس لیے آئے ہیں اور کیا مسئلہ ہے؟ لڑکی نے بتایا یہ کہتے ہیں اس گھر میں اربوں جنات تھے جو تمہارے عمل سے مارے گئے۔ ہم نے تم پر پھر بہت حملے کیے لیکن ہمارے حملے جل گئے۔ تمہیں کس نے اتنی طاقت دی ہے' میں نے انہیں بتایا میرے مرشد نے اعمال بتائے ہیں' میں وہ اعمال کرتی ہوں اور ان اعمال کا پانی سب گھر والے پیتے ہیں' ان چیزوں نے بتایا جو بھی بدلہ لینے آیا وہ واپس نہ گیا ادھر ہی جل گیا۔ ان چیزوں نے بتایا کہ آٹھ سو سال سے ہم لوگ ادھر رہے تھے کوئی ہمارا مقابلہ نہ کرسکا میں نے ان سے پوچھا کہ تم لوگ یہاں رہنے والوں کے ساتھ کیا کرتے تھے۔ انہوں نے بتایا جب سے یہ کوٹھی بنی ہے یہاں جتنے لوگ آئے ہیں ان کے ایک بیٹے کو ہم اپنے کنٹرول میں کرلیتے تھے' اسے مارتے تھے' گلا دباتے تھے' گرم کوئلہ سے جلاتے تھے' گھر والے سمجھتے تھے کہ لڑکے کو دورہ پڑا ہے۔ گھر کے برتن توڑ دیتے تھے' گھر میں لڑائیاں کراتے تھے' راشن چرا کر کھاتے تھے' سب کو سردرد دیتے تھے۔ گھر میں بہت عیش کرتے تھے' لیکن تم نے آکر ہمارے اربوں جنات ماردیئے۔ میں نے پوچھا تم لوگ کیسے بچ گئے؟ کہنے لگے: ہم بھی زخمی ہوئے تھے اب ٹھیک ہوکر آئے ہیں۔ میں نے پوچھا کیوں آئے ہو؟ کہنے لگے: ملنے کا بہت شوق تھا کہ دیکھیں نئے آنے والے کون ہیں اور اتنے طاقت ور کیسے ہیں؟ مجھ سے پوچھا کہ جو تمہیں عمل سکھاتا ہے وہ کدھر رہتا ہے اور کون ہے؟ پھر میں نے بتایا کہ عبقری والے ہیں' انہوں نے اپنا سینہ پیٹنا شروع کردیا' لڑکی نے بتایا باجی کوئی اپنا سر پیٹ رہا ہے اور کوئی سینہ کوبی کررہا ہے۔ پھر میں نے آواز لگائی کہ بند کرو یہ تماشا' تم کیوں اتنا ماتم کررہے ہو؟ ان چیزوں نے بتایا: ان عبقری والوں نے ہمیں برباد کردیا ہے یہ ہماری نسلیں ختم کررہے ہیں' یہ ہر کسی کو کوئی نہ کوئی عمل دیتے ہیں' لوگ یہ عمل کرتے ہیں اور ہماری نسلیں برباد ہورہی ہیں۔ یہ کہتے ہوئے وہ لوگ غائب ہوئے۔ ہمارے نئے گھر میں اب بہت سکون ہے' کوئی مسئلہ نہیں۔

# روحانی کیفیات

میری دو بیٹیاں ہیں انہیں بھی درس کی وجہ سے معلوم ہے کہ سر پر دوپٹہ رکھنا ہے' کونسی مشکل آجائے تو کونسی سورۂ پڑھنی چاہیے۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! امید ہے بفضل خدا آپ اپنے اہل وعیال بخیریت وعافیت ہونگے۔ پہلی مرتبہ خط لکھنے کے بعد سوچا تھا کہ اب ہر مہینے آپ سے خط کے ذریعے ملاقات جاری رکھوں گی تاکہ آپ کے ساتھ اپنی نسبت پکی کرسکوں۔ چار سال ہوگئے ہیں آپ سے بیعت ہوئے' میں تنہائی میں آپ سے بھی اسی طرح باتیں کرتی ہوں کہ جیسی آپ نے اللہ جل شانہٗ سے کرنا سکھائی ہیں۔ میرا بیٹا پانچ سال کا ہے' دوسرے بچوں کی طرح وہ بھی گانے بڑے ''ذوق وشوق'' سے سنتا تھا مگر میرے ساتھ بیٹھ کر آپ کا درس سنتے رہنے سے اس کو بھی یہ پتہ چل گیا ہے کہ ایسا کرنے سے بہت گناہ ملتا ہے' اپنے والد کو کہتا ہے بابا' حضرت صاحب کہتے ہیں اس طرح ہمارے اندر شیطان آجاتا ہے' گانے نہ سنا کریں۔ اس کو باتھ روم کی دعا بھی پڑھنی آتا ہے' اور گھر سے باہر نکلتے وقت گیارہ بار یَاحَفِیْظُ یَاسَلَامُ بھی پڑھتا ہے۔ ابھی صرف ماشاء اللہ پانچ سال کا ہے اور فجر سمیت تمام نمازیں میرے ساتھ پڑھتا ہے۔ میری دو بیٹیاں ہیں انہیں بھی درس کی وجہ سے معلوم ہے کہ سر پر دوپٹہ رکھنا ہے' کونسی مشکل آجائے تو کونسی سورۂ پڑھنی چاہیے۔ بڑی بیٹی کو سورۂ بقرہ کی آخری دو آیات بھی یاد کروائی ہیں۔ آخری چھ آیات بھی ہر فرض نماز میں پڑھنے کا پتہ ہے' اذان کا جواب دینا ہے یہ بھی اسے پتہ ہے۔ یہ میری اور میرے گھر والوں کی کچھ کیفیات تھیں جو میں نے آپ سے عرض کردی ہیں۔ (ف،ح، بہاولپور)

**میری کیفیت:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میری دعا ہے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ آپ کو لمبی عمر دے' برکت دے اور آپ کا سایہ ہمارے سروں پر ہمیشہ قائم رکھے اور آپ کو اور آپ کے اہل خانہ کو ہر مشکل' پریشانی اور دکھ سے محفوظ رکھے اور آپ سب کو صحت وتندرستی دے اور روز حشر آپ کا ہاتھ آپ کے مرشد کے ہاتھ میں اور آپ کا ایک ہاتھ ہمارے ہاتھوں میں ہو۔ آمین!۔ میں آپ کی خدمت میں کلمہ کا نصاب' پچاس مرتبہ سورۂ یٰسین' پچاس مرتبہ سورۂ رحمٰن اور شمار کیے بغیر اللہ ہو کی بے شمار تسبیحات ہدیہ پیش کرتی ہوں' قبول فرمائیں۔ (پوشیدہ)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

دانت کا کیڑا یقینی ختم: زیتون کے پھل اور پتوں کا رس نکال کر اس کو اتنی دیر پکائیں کہ وہ گاڑھا ہو جائے اسے کیڑا لگے ہوئے دانت پر لگانے سے کیڑا ختم ہو جاتا ہے۔



# قارئین کی خصوصی اور آزمودہ تحریریں

قارئین! آپ بھی بخل شکنی کریں آپ نے کوئی روحانی، جسمانی نسخہ ٹوٹکا آزمایا ہو اور اس کے فوائد سامنے آئے ہوں یا آپ نے کوئی حیرت انگیز واقعہ دیکھا یا سنا ہو تو عبقری کے صفحات آپ کیلئے حاضر ہیں! اپنے معمولی سے تجربے کو بھی بیکار نہ سمجھئے، یہ دوسرے کیلئے مشکل کا حل ثابت ہو سکتا ہے اور آپ کیلئے صدقہ جاریہ۔ چاہے بے ربط ہی لکھیں صفحات کے ایک طرف لکھیں، نوک پلک ہم خود ہی سنوار لیں گے۔

## بچیں! بچائیں

کیا ہم خود اور اپنے مہمانوں کو گرمیوں میں زہر دینا چاہیں گے؟ آج کل Status Symbol کے طور پر ہم اپنے مہمانوں کو گیس بھری بوتلیں پیش کرتے ہیں جن میں بہت ہی مشہور برانڈ سرفہرست ہیں جن کا نام یہاں دینا میں ضروری نہیں سمجھتا۔ کیا آپ جانتے ہیں کہ یہ کن چیزوں سے مل کر بنی ہیں؟ 1۔ کاربن ڈائی آکسائیڈ: ایک زہریلی گیس سے گزرا ہوا عام سادہ پانی (جس کے صاف ہونے کی گارنٹی نہیں) 2۔ **فاسفورک ایسڈ:** دانتوں اور ہڈیوں کو کمزور کرنے کا موجب انہیں قبل از وقت شکستہ کر دیتا ہے۔ 3۔ **سوڈیم بینزوایٹ:** ایک زہریلا کیمیائی مادہ جو بوتلوں کو خراب ہونے سے بچاتا ہے۔ چاہے معدہ خراب ہو جائے۔ 4۔ **چینی:** اسے سفید زہر کا نام دیں تو بے جا نہ ہوگا۔ 5۔ **کیمیائی رنگ:** یہ کینسر پھیلنے کی ایک قوی وجہ سمجھے جاتے ہیں۔ 6۔ **کیفین:** نشہ آور مرکب جس سے ان مشروبات کو پینے کی لت پڑ جاتی ہے۔ 7۔ **ایملسی فائر:** اجزا یکجا کرنے والا کیمیائی مادہ ہے چاہے جسم کے بخیے ادھڑ جائیں۔ 8۔ **کچھ نامعلوم قدرتی ذائقے:** جنہیں دانستہ طور پر چھپایا جاتا ہے ان کے متبادل شکنجبین، گھریلو سکوائش، دیسی شربت تازہ جوس، دودھ، دہی لسی پر بھروسہ کرنا ہوگا ایک تو بوتلوں کے خرچ سے محفوظ رہیں گے، اغیار کو جو منافع مسلسل بھیج رہے ہیں وہ کثیر مقدار میں بچ جائے گا۔ مضر صحت چیزوں سے بچ کر زندگی کو صحت مند اور پرلطف بنائیں۔

## خبردار! ہوشیار باش

اللہ تعالیٰ کی نعمتوں میں سے ایک نعمت تندرستی وصحت ہے۔ صحت کو تندرست رکھنے کیلئے چند احتیاطیں پیش خدمت ہیں: نوٹ:۔ گردے اور مثانے کی پتھری والے مریض درج ذیل چیزیں استعمال نہیں کریں۔ ☆ آلو، اروی، دال اروی، باجرے کی روٹی، بینگن، مسور کی دال، ٹماٹر، انڈا، پالک، دال ماش، گوبھی، مٹر، ٹھنڈا پانی، برف، چقندر یا اس کے پتے۔ ☆ گردے کے مریض، ہلدی استعمال نہ کریں۔ ☆ کھیرا دودھ کے ساتھ نہ کھائیں۔ ☆ ناریل کھا کر پانی نہ پئیں۔ ☆ کھانسی اور دمہ میں ناریل سے پرہیز کریں۔ ☆ کھڑے ہو کر غذا نہ کھائیں ورنہ دل اور تلی کے امراض میں مبتلا ہو جائیں گے۔ ☆ کدو کی جڑ کا ہار پہننے والی عورت کا حمل ضائع نہیں ہوتا۔ ☆ شوگر والے مریض شکر قندی اور چقندر استعمال نہ کریں۔ ☆ کھمبی کھانے کے بعد پانی نہ پئیں۔ ☆ شہد اور گھی ایک ساتھ ہم وزن نہ کھائیں۔ ایک کی مقدار کم اور ایک کی زیادہ کریں ورنہ فالج کا خطرہ ہے۔ ☆ شہد اور مچھلی ملا کر نہ کھائیں ورنہ برص یا جذام کا خطرہ ہے۔ ☆ شہد اور تربوز ملا کر نہ کھائیں ورنہ معدے کا درد شروع ہو جائے گا۔ ☆ چاول کھانے کے بعد دودھ نہ پئیں۔ ☆ گوشت کھانے کے بعد شہد یا دودھ استعمال نہ کریں۔ ☆ روغن زیتون پئیں تو اسپغول ساتھ استعمال نہ کریں۔ ☆ پانی کی جگہ مشروبات (چائے، کافی، سوڈا واٹر) نہ پئیں ورنہ دل کے دورے کے امکانات دگنا ہو جاتے ہیں۔ ☆ کھجور کے ساتھ انجیر ملا کر نہ کھائیں۔ ☆ حاملہ عورت، کلونجی استعمال نہ کرے۔ ☆ آنکھوں کی بیماری میں مچھلی یا کھجور نہ کھائیں۔ ☆ کھیرا خالی پیٹ نہ کھائیں۔ ☆ بادی بواسیر کے مریض کچا پیاز بطور سلاد استعمال نہ کریں۔ ☆ مونگ پھلی خالی پیٹ نہ کھائیں ورنہ بھوک ختم ہو جائے گی۔ ☆ سر درد والے پالک استعمال نہ کریں۔ ☆ قوت باہ کی کمی والے دھنیا کا استعمال نہ کریں۔ ☆ انگور کا جوس یا رس پینے کے بعد پانی نہ پئیں۔ غصے کی حالت میں کھانے پینے سے پرہیز کریں کیونکہ اس حالت میں معدہ صحیح طور پر کام نہیں کرتا۔ غصے کی حالت میں ماں، اپنے بچے کو اپنا دودھ نہ پلائے کیونکہ اس میں زہریلے اثرات پائے جاتے ہیں۔ ☆ دماغی کام کرنے والے بھینس کا دودھ استعمال نہ کریں۔ ☆ امرود کھانے کے ایک گھنٹہ بعد تک پانی نہ پئیں۔ ☆ مٹر کو زیرہ اور دھنیا کے بغیر نہ پکائیں۔ ☆ حمل کے ابتدائی ایام میں عورتوں کیلئے گاجروں کا جوس مفید نہیں۔ یہ پیشاب کی نالیوں کی دیواروں میں زہریلا پن پیدا کرتا ہے جس سے اسقاط کا خطرہ لاحق ہوتا ہے۔ ☆ فصد کھلوانے کے بعد نمک نہ کھائیں، برص یا نقرس میں مبتلا ہو سکتے ہیں۔ ☆ انڈے ابالنے کے بعد ٹھنڈا کر کے نہ کھائیں ورنہ متلی اور دمہ کی بیماری میں مبتلا ہو سکتے ہیں ☆ احتلام ہو جائے تو غسل کئے بغیر بیوی کے قریب نہ جائیں ورنہ مجنوں اور پاگل اولاد پیدا ہوگی۔ مباشرت کے بعد پوری طرح اخراج نہ کرنے کی شکل میں پتھری کی بیماری لاحق ہو سکتی ہے۔ ☆ چکوترے کے ساتھ کوئی دوائی ملا کر نہ کھائیں ☆ منقیٰ اور کھجور ملا کر نہ کھائیں۔

## شوگر کے لئے نایاب آزمودہ نسخہ

شوگر کے مریض روزانہ ایک گولی glibenclamide-5 پانی کے ساتھ گلی بنگلا مائیڈ استعمال کریں۔
گلی بنگلا مائیڈ۔5 صرف بیس گولیاں استعمال کرنے سے انشاء اللہ شوگر نارمل ہو جائے گی نہایت آزمودہ ہے۔ یہ گولیاں ایران میں دستیاب ہیں، پاکستان میں نہیں ملتیں۔

## جوڑوں کے درد کا مجرب نسخہ

کنڈیاری کا پودا ریتلے علاقہ میں گندم میں پایا جاتا ہے اس کے پتے کانٹے دار ہوتے ہیں اور قد 6 انچ سے ایک فٹ تک ہوتا ہے۔ اپریل میں اس کا پھل پک جاتا ہے اس پھل کو لے کر درمیان سے کاٹیں اور جوڑوں پر مالش کرتے رہیں۔ احتیاط دو گھنٹے بعد تک غسل نہ کریں۔ ان شاء اللہ جوڑوں کا درد ختم ہو جائے گا خود آزمودہ ہے۔ ایک ہفتہ متواتر عمل کریں۔

## دل قابو میں رکھنے کا مجرب عمل

دل میں جب غلط خیالات آنے شروع ہو جائیں جو ہٹانے کے باوجود نہ ہٹیں۔ کسی کی محبت دل میں آ جائے اور لاکھوں کوششوں کے باوجود دل سے نکلنے کا نام نہ لے۔ ہر وقت اسی کا خیال رکھے، کسی کی محبت میں دیوانہ ہو جائے تو ایسے حالات میں میرے کلاس فیلو پیر ذوالفقار نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ کی طرف سے اجازت عام والا عمل ہر روز ایک تسبیح (اول و آخر درود پاک) پڑھے۔ ان شاء اللہ تمام خیالات ذہن سے نکل جائیں گے اور متعلقہ آدمی نارمل ہو جائے گا۔ عمل یہ ہے:

لَا مَطْلُوبِیْ اِلَّا اللہ　　لَا مَرْغُوبِیْ اِلَّا اللہ
لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہ　　لَا مَحْبُوبِیْ اِلَّا اللہ



www.Paksociety.com
WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY
READING Section

**کان بجنا:** جب کانوں سے ہر وقت آوازیں شروع ہوجائیں، ایسا محسوس ہو کہ اندر ڈھول بج رہے ہیں، ایک آزمودہ نسخہ ارسال خدمت ہے۔
قلمی شورہ آدھا ماشہ، باریک پیس لیں چھوٹا شہد ایک ماشہ کے ساتھ ملا دیں اور گرم پانی میں حل کریں۔ جب نیم گرم اور قابل برداشت ہو تو قطرہ قطرہ کانوں میں ٹپکائیں، دن میں دو تین دفعہ عمل کریں ایک ہفتہ تک انشاء اللہ صحت ہوجائے گی۔
**(پرنسپل (ر) غلام قادر ہراج، جھنگ صدر)**

## عمل برائے پلٹائے جانے وختم کرنے حیض ونفاس وپلید عمل

گندے خیالات، نشے کی طرف رجحان، زنا بازی ہر قسم وغیرہ۔ بد سے بدتر حالات اور گندگی کو دور کرنے کیلئے، بدعادات کو چھڑانے کیلئے کامیاب ترین عمل ہے۔
درود ابراہیمی 20 مرتبہ۔
بِسۡمِ اللهِ اَللّٰهُمَّ اِنِّیۡ اَعُوۡذُبِكَ مِنَ الۡخُبُثِ وَالۡخَبَائِثِ 100 مرتبہ
بَطَلَ السِّحۡرُ بِاِذۡنِ اللهِ 313 مرتبہ
سورۂ بقرہ کی آیت نمبر 228 پارہ نمبر 2 (195 مرتبہ)
بِسۡمِ اللهِ وَبِاللهِ اَعُوۡذُبِاللهِ مِنَ الرِّجۡسِ النَّجِسِ الۡخَبِیۡثِ الۡمُخۡبَثِ الشَّیۡطَانِ الرَّجِیۡمِ۔ (112 مرتبہ)
درود ابراہیمی 20 مرتبہ۔
یہ عمل 23 دن کا ہے۔ نوٹ: خیال رہے یہ عمل رات کو نہیں کرنا صرف صبح فجر سے لے کر مغرب سے پہلے تک ختم کرنا ہے۔ **(صہیب احمد ہاشمی)**

## میرے طبی وروحانی تجربات

**کامیاب استخارہ:** جس شخص کو استخارہ کے طور پر کسی بات کا نیک و بدانجام معلوم کرنا ہو جمعہ کی شب عشاء کی نماز کے بعد سجدے میں جا کر ایک سو دفعہ یَاعَلِیۡمُ پڑھے اور پھر خاموش ہو کر سو رہے، اسی رات انشاء اللہ پورا حال معلوم ہوجائے گا۔ **صاحب علم ذہن اور حافظہ روشن ہو:** جو کوئی چالیس دن تک نہار منہ اپنے بچے کو اکیس مرتبہ یَاعَلِیۡمُ پانی پر دم کرکے پلائے گا بچہ صاحب علم ہوگا۔ ذہن اور حافظہ اس کا روشن ہوجائے گا۔ **مخلوق سے سوال کرنے کی ضرورت پیش نہ آئے:** جو شخص صبح کی نماز سے پہلے ہاتھ اٹھا کر دس دفعہ یَابَاسِطُ پڑھ کر ہاتھ منہ پر پھیرے اور ہمیشہ ایسا ہی کرتا رہے کبھی اسے مخلوق سے سوال کرنے کی ضرورت نہ ہوگی۔ **لڑکی کی شادی کا پیغام آئے:** جس کنواری لڑکی کی شادی کا پیغام نہ آتا ہو وہ تازہ وضو کرنے کے بعد دو رکعت نماز حاجت پڑھے پھر ایک سو مرتبہ یَالَطِیۡفُ پڑھے۔ انشاء اللہ ایک ماہ کے اندر مراد پوری ہوگی۔ **پیٹ کا درد فوراً ٹھیک:** اگر کسی کے پیٹ میں درد ہو تو سات مرتبہ یَاعَظِیۡمُ پڑھ کر پانی پر دم کرکے پلائیں، بفضلہ تعالیٰ فوراً آرام ہوگا۔ **درد شقیقہ کا مجرب نسخہ:** مرچ سیاہ ایک باریک کرکے اس میں مرغی کی بیٹ سوا تولہ مکس کرکے پیشانی پر لیپ کریں۔ انشاء اللہ گھڑی کے مطابق پانچ منٹ میں آرام ہوگا۔ پرانے سے پرانا سر درد درد شقیقہ میں مفید اور مجرب ہے۔ **سر درد یا درد شقیقہ:** آک کی لکڑی جس میں سوراخ ہو اس کو ایک طرف سے آگ لگائیں، دوسری طرف جو دھواں برآمد ہو اس کی درد کی مخالف جانب والے نتھنے میں پھونک ماریں انشاء اللہ فوراً آرام ہوگا۔
**دیوانگی یا جنون کیلئے آسان چٹکلہ:** ہر روز لہسوڑے کے درخت کا چھلکا پاؤ بھر لے کر اس کو پندرہ کلو پانی میں جوش دے کر چھان کر اس سے نہلایا کریں۔ **دیوانگی یا جنون کیلئے:** برگ کیکر خشک، امربیل خشک ہر ایک پانچ پانچ تولہ لے کر باریک سفوف بنالیں اور چھ چھ ماشہ صبح و شام لے کر دہی میں ملا کر دیا کریں۔ انشاء اللہ بہت مفید پائیں گے۔
**برہمی بوٹی:** اس بوٹی کے صرف دو پتے یومیہ کھاتے رہنے سے انسانی طاقت اور عمر بڑھ جاتی ہے۔ **مرگی اور مفت علاج:** مریض اور ان کے متعلقین سے کہہ دیں کہ جب بھی کبھی خدانخواستہ زلزلہ کا جھٹکا محسوس ہو تو فوراً سجدہ میں گرجائیں اور دانتوں سے زمین کی مٹی کو کاٹنے کی کوشش کرے تو انشاء اللہ پھر کبھی مرگی کا دورہ نہیں پڑے گا۔
**برائے بالچر:** بیری کے سبز پتے پانی کی ملاوٹ سے خوب گھوٹیں کہ وہ موم کی طرح ہوجائے اس کو روزانہ دس پندرہ منٹ تک مقام ماؤف پر ملتے رہیں۔ چند روز میں انشاء اللہ اس موذی مرض سے نجات مل جائے گی۔ **گنج دور مفت میں:** پالک کا ساگ تازہ لے کر اسے خوب گھوٹیں اور گنج کی جگہ لیپ کریں۔ کچھ دیر لگے گی لیکن بفضل تعالیٰ تین روز کے لیپ کرنے سے بال اگنے شروع ہوجائیں گے، پھر لیپ کرنا بند کردیں۔
**زندگی کی گاڑی:** اگر آپ زندگی کی گاڑی کامیابی سے چلانا چاہتے ہیں تو آپ کو دل کے ایکسی لیٹر پر قابو پانا ہوگا۔ دماغ کے بریک مضبوط رکھنے ہوں گے، غصے کی رفتار کو کنٹرول میں رکھنا ہوگا۔ اپنی طرف کے ٹائر اونچے اور اعلیٰ قسم کے لگوانے ہوں گے تاکہ آپ کے خیالات کی ٹیوب پنکچر ہونے سے بچی رہے۔ آنکھوں کی ہیڈ لائٹس میں خلوص کی روشنی ہونی چاہیے ان سب چیزوں کے لیے ضروری ہے کہ آپ کے پاس خوش اخلاقی کا لائسنس بمعہ قیمتی مسکراہٹ کے ہو تب آپ زندگی کی گاڑی دنیا کی شاہراہ پر آسانی سے چلا سکتے ہیں۔ انشاء اللہ عزوجل۔ (ج، ر)

## چار مہینے میں چھ کلو وزن کم! لاجواب روحانی عمل

کھانا کھانے کے بعد کھانے کی دعا پڑھ کر جو شخص ایک بار سورۂ اخلاص پڑھے گا جب تک کھانا اس کے پیٹ میں یا معدہ میں رہے گا اس کیلئے مغفرت کی دعا کرتا رہے گا۔ اس کے بعد جو شخص بسم اللہ کے ساتھ ایک بار سورۂ قریش پڑھے گا کھانا اس کیلئے زہر نہیں نور بنے گا۔ جو دو بار سورۂ قریش پڑھے گا اس کو اس سے بہتر ملے گا اور میں روزانہ اس کا تجربہ کررہا ہوں۔ جو تین بار سورۂ قریش پڑھے گا اس کی سات نسلوں کو اس سے اچھا ملے گا اور شوگر، پیٹ کا بڑھنا یہ اس کے ساتھ نہیں ہوگا۔ میں یہ بھی اللہ سے مانگتا ہوں ہیپاٹائٹس کینسر، ایڈز، بواسیر، دل کے امراض، بلڈ پریشر یہ بھی نہ ہوں۔ بات دراصل یہ ہے کہ اللہ بندے کے گمان کے مطابق فیصلہ کرتا ہے میں اس لیے یہ عمل کرتا ہوں۔ میں نے خود اپنا وزن درج بالا عمل سے چار مہینے میں چھ کلو کم کیا ہے۔ دوسرا تجربہ: میرے ایک دوست نے صرف سبز چائے بغیر میٹھے کے دن میں پانچ مرتبہ قہوہ کی صورت میں استعمال کی۔ سبز چائے آج کل مارکیٹ میں عام مل جاتی ہے۔ چائے کے استعمال سے اُس کی پیٹ پر سے چربی بالکل ختم ہوگئی ہے۔ نوٹ: دن میں پانچ بار قہوہ ان افراد کیلئے ہے جن کو موٹاپا بہت زیادہ ہے۔ باقی افراد اپنی طبیعت کے مطابق استعمال کریں۔ **(راشد شمسی، لاہور)**

## آدھ کلو کی رسولی چند ماہ کے عمل سے بالکل ختم

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** میری ایک رشتہ دار ہیں ان کے پیٹ میں آدھ کلو کی رسولی تھی، میں نے انہیں وضو کے بعد تین گھونٹ پانی اس رسولی کا تصور کرکے پڑھنے کو کہا، اُن اللہ والی نے کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے یہ عمل کیا تو اس عمل کی برکت سے ان کی یہ رسولی آج بالکل ختم ہے۔ وہ جس کو بھی بتاتی ہے وہ حیرت زدہ رہ جاتے ہیں کہ ایک چھوٹا سا عمل اور نتیجہ اتنا زبردست۔ **(سارہ زاہد)**

(بقیہ: درس سے فیض پانے والے)

نمبر1: خدمت والدین، نمبر2: حج بیت اللہ، تو میں نے واضح محسوس کیا ہے کہ میری زندگی میں خدمت والدین نے خاص اثر ڈالا ہے تعلیم بالکل معمولی ہے لیکن اب گریڈ 16 کی پوسٹ پر ہوں اور انشاء اللہ گریڈ 17 ملنے والا ہے۔ آپ کے درس میں آنے سے میری زندگی کی بہت سی مشکلات ایسی حل ہوجاتی ہیں کہ مجھے پتہ نہیں چلتا۔ بس جو بھی مشکل ہوتی ہے، جمعرات کا انتظار کرتا ہوں، درس میں آتا ہوں، دعا کرتا ہوں اور مشکل فوری حل۔ (م۔ظ)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

مضمون: حکیم عبدالوحید سلیمانی صاحب، انتخاب: شمیم فرید

# سنبلو سے ہر قسم کا کینسر ختم! بارہا کا آزمودہ علاج

میں نے پوچھا کہ ہمارے علاج سے فائدہ ہوا یا کہیں اور سے علاج کروایا ہے؟ ''انہوں نے جواب دیا' جہانیاں میں حکیم عبدالحمید صاحب کی بیٹی ناصرہ نے ایک نسخہ بتایا تھا' وہ استعمال کروایا ہے۔ اللہ کے فضل سے ایک ماہ میں بالکل ٹھیک ہوگئیں۔

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** عبقری دکھی انسانیت کی مدد کر رہا ہے' اللہ آپ کو اس کا عظیم اجر عطا فرمائے۔ میں ایک جڑی بوٹی کے فوائد قارئین عبقری کیلئے بھیج رہی ہوں' سنبلو بوٹی شمالی علاقہ جات کی طرف بہت زیادہ ہوتی ہے' اس کے فوائد میں نے ایک ڈائجسٹ میں پڑھے تھے' اسے میرے سسرال اور گاؤں کے لوگوں نے بھی خوب آزمایا اور بہت مفید پایا' یہ محترم حکیم عبدالوحید سلیمانی صاحب کا مضمون تھا۔ جو ویسے ہی شائع کرنے کیلئے بھیج رہی ہوں۔ ''سات آٹھ سال پہلے کی بات ہے' میں حسب معمول مطب میں بیٹھا ہوا تھا۔ مریضوں کا کچھ زیادہ ہجوم نہیں تھا۔ اچانک فون کی گھنٹی بجی۔ فون اٹھایا تو ایک بڑے ہسپتال کے ڈائریکٹر بول رہے تھے۔ کہنے لگے بھائی! یہ سنبلو بوٹی کیا ہے؟ میں نے کہا: بھائی جان! سنبلہ بوٹی کے بارے میں تو پڑھا ہے لیکن سنبلو کے بارے میں کچھ نہیں جانتا۔ شاید اس کو سنبلو کہتے ہوں یا ہوسکتا ہے کوئی اور بوٹی ہو۔ لیکن آپ بتائیں کہ قصہ کیا ہے؟ ڈاکٹر صاحب کہنے لگے ''میرے پاس جہانیاں سے ایک ڈاکٹر صاحب دو سال سے آرہے تھے جن کی اہلیہ کو چھاتی کا سرطان تھا اور وہ مسلسل میرے زیر علاج تھیں۔ ڈاکٹر صاحب انہیں لے کر میرے پاس آیا کرتے تھے۔ آج وہ اکیلے آئے۔ میں نے ان کی اہلیہ کا حال پوچھا' تو فرمایا کہ الحمدللہ وہ بالکل ٹھیک ہیں۔ میں نے پوچھا کہ ہمارے علاج سے فائدہ ہوا یا کہیں اور سے علاج کروایا ہے؟ ''انہوں نے جواب دیا' جہانیاں میں حکیم عبدالحمید صاحب کی بیٹی ناصرہ نے ایک نسخہ بتایا تھا' وہ استعمال کروایا ہے۔ اللہ کے فضل سے ایک ماہ میں بالکل ٹھیک ہوگئیں۔ میں نے بعدازاں بھائی جان عبدالحمید کو فون کرکے پوچھا تو وہ کہنے لگے' ناصرہ اپنے میاں زبیر اسلم کے ساتھ کامرہ میں ہے لیکن ایک دفعہ ان خاتون کا ذکر ہوا تو اسی نے بتلایا تھا کہ سنبلو استعمال کروائی ہے آپ ناصرہ سے پوچھ کر مجھے بھی بتائیں کہ یہ کون سی بوٹی ہے اور کہاں ملتی ہے''

ناصرہ ڈاکٹر مقبول شاہد کی بھانجی اور میری بھتیجی ہے۔ چند دن بعد اس سے رابطہ ہوا تو میں نے سنبلو کی بابت دریافت کیا۔ اس نے کہا ''چچا جان! آج کل اس بوٹی کا موسم نہیں' یہ فروری کے آخر سے ستمبر اکتوبر تک ہوتی ہے لیکن میرے پاس اس کی جڑ پڑی ہوئی ہے۔ چند دن تک لاہور آرہی ہوں' لیتی آؤں گی۔'' چند دن بعد وہ میرے پاس آئی تو ایک موٹی سی پیلے رنگ کی جڑ مع چھلکا مجھے دی، میں نے پوچھا ''بیٹے! تمہیں اس کے فوائد کا کیسے پتہ چلا؟'' کہنے لگیں: ''ہمارے پڑوس میں ایک خاتون کو چھاتی کا سرطان ہوگیا تھا۔ اس کے میاں نے کراچی' لاہور' اسلام آباد غرض ہر بڑے شہر کے ہسپتال سے علاج کروایا لیکن مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی۔ تنگ آکر اس کے شوہر نے سوچا کہ اسے امریکہ لے جا کر علاج کرواؤں۔ وہ ویزے کے چکر میں تھے کہ مانگنے والا کوئی فقیر محلے میں آیا۔ جب ان کے دروازے پر اس نے صدا دی تو انہوں نے فقیر کو بڑی جھاڑیں پلائیں اور کہا ''میری بیوی کینسر میں مبتلا ہے اور تمہیں مانگنے کی پڑی ہے'' فقیر نے اس سے پوری کیفیت پوچھی اور کہا کہ کل وہ ایک بوٹی لاکر دے گا' اسے استعمال کرائیں۔ انشاء اللہ امریکہ جانے کی نوبت نہیں آئے گی۔ اگلے روز وہ فقیر ایک بوٹی کی جڑ کے چھلکے اتار کر ان کے پاس لایا اور کہا صبح کو تین ماشے چھلکے ایک پیالی پانی میں بھگودیں اور شام کو کھانے کے آدھ گھنٹے بعد پی لیں۔ اسی طرح شام کو بھگو کر صبح پئیں۔ انہوں نے ایسا ہی کیا ایک مہینے بعد بیماری کا وجود بھی نہیں تھا۔ اب میں نے اس پیلے رنگ والی بوٹی کو چکھا تو اس کا ذائقہ انتہائی کڑوا تھا' میں اسے اپنے مطب میں لے گیا' خیال تھا کہ اس میں سے لکڑی کا ڈنٹھل نکال کر صرف چھلکے کو استعمال میں لاؤں گا کیونکہ سنبلو کی جڑ کا چھلکا ہی بطور دوا مستعمل ہے لیکن ہوتا وہی ہے جو اللہ کو منظور ہو۔ میں نے ابھی اسے مطب پر رکھا ہی تھا کہ شرقپور سے ایک حکیم صاحب تشریف لے آئے۔ میں نے خیریت دریافت کی تو جواب دیا ''والد صاحب کو ہڈیوں کا سرطان ہوگیا ہے اور وہ کافی عرصہ ہسپتال میں داخل رہے' آج ڈاکٹروں نے جواب دے دیا ہے اور اب ہم انہیں گھر لے جارہے ہیں' اگر آپ کے پاس کوئی دوا ہو تو عنایت فرمادیں'' مجھے فوری طور پر خیال آیا کہ اللہ نے آج ہی سنبلو بوٹی بھیجی ہے اور آج ہی اس مرض کا مریض بھی آگیا۔ میں نے انہیں بتایا کہ (باقی صفحہ نمبر 47 پر)

## مجھے وہ وقت یاد آتا ہے۔۔۔!!!

یہ 1954ء کے قریب کی بات ہے' صحیح سال یاد نہیں میں بہت چھوٹا سا تھا' گرمیوں کا موسم تھا' رمضان شریف کا مہینہ اور ظہر کا وقت ہمارے گھر محلے کی بچیاں قرآن پاک پڑھنے آئی ہوئی تھیں۔ موسم گدلا ہوگیا' پتہ چلتا تھا آندھی آنے والی ہے' تو میری بہن نے بچیوں کو چھٹی دے دی' کچھ وقت بعد آندھی آئی اور کالی آندھی کا سماں ہوگیا۔ کچھ دیر بعد ہمارے گاؤں کے مؤذن بھائی (مرحوم کی بہت پیاری آواز تھی) انہوں نے سمجھا کہ مغرب کا وقت ہوگیا ہے انہوں نے اذان دے دی' پورے گاؤں نے روزہ افطار کرلیا۔ (چونکہ گھڑیوں کا دور نہیں تھا) بس آسمان دیکھ کر وقت کا اندازہ لگایا جاتا تھا۔ بعد میں جب موسم صاف ہوا تو ابھی عصر کا وقت ہوا تھا۔ مجھے اب یہ وہ دن یاد آتا ہے تو بے اختیار ہنسی آجاتی ہے کہ ایک وہ دور بھی تھا اور ایک آج جدید دور بھی ہے!!! (غ۔ا)

## شوگر اور اس کے زخموں کیلئے شرطیہ تیر بہدف ٹوٹکہ

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** شوگر کیلئے ایک ٹوٹکہ لکھ رہی ہوں جو ٹانگ میں کٹ لگ جاتا ہے یا کوئی زخم ہوتا ہے اس کا شرطیہ علاج ہے' یہ مجھے ہسپتال میں کسی نے دیا ہے ان دنوں میں اپنی والدہ کے ساتھ ہسپتال میں تھی' یہ تین چار لوگوں پر آزمایا لاجواب پایا ہے۔

**ھوالشافی:** بڑے گوشت کی نلی گوشت سمیت لے لیں' اس کی ہڈی میں جو مغز ہوتی ہے وہ نکال دیں پھر اس کے اندر ثابت ہلدی رکھ کر ہڈی کو دونوں طرف سے آٹے سے بند کرکے اتنا پانی ڈال کر پکائیں کہ عام گوشت جو ہڈی پر ہے وہ گل جائے پھر اسے کالی مرچ ونمک ڈال کر بھون کر کھالیں۔ ہلدی نکال کر چھوٹی چھوٹی گولیاں بنا کر روز پانی سے نہار منہ کھائیں' شرطیہ شوگر کنٹرول ہوجائے گی' نہ کبھی پاؤں کٹے گا نہ کوئی زخم ہوگا۔ یہ نسخہ میں نے اپنے ایک عزیز کو بتایا تو اس نے مجھے کہا کہ ہمارے پڑوس میں شوگر کے مریض کی ٹانگ گل گئی تھی ڈاکٹروں نے تمام گلا ہوا گوشت ٹانگ سے اتار دیا تھا اور خالی ہڈی کاٹنے لگے تھے لیکن انہوں نے یہ نسخہ استعمال کیا اور زخم ٹھیک ہوگیا' انہوں نے لاہور سے ٹانگ پر گوشت لگوالیا اب کوئی نہیں کہہ سکتا کہ یہ ٹانگ کبھی خراب بھی ہوئی تھی۔ جن سے علاج کروا رہے تھے وہ ڈاکٹرز بھی حیران رہ گئے کہ اتنا خطرناک زخم کیسے بھر گیا۔ قارئین! آپ بھی یہ ٹوٹکہ ضرور آزمائیں اور عبقری میں اس کے فوائد لکھیں اور ہمیں بھی اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں۔ (راحیلہ خان' لاہور)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY
READING Section

# ادھر عمل ختم اُدھر بیروزگاری ختم! بارہا کا آزمودہ عمل

میں نے ایک جگہ سورۃ والضحیٰ کا عمل نوکری کیلئے پڑھا۔ میں نے بہت لوگوں کو بتایا جس نے بھی کیا اُسی کو اللہ کے کرم سے نوکری ملی۔ ایک لڑکے کو مل والوں نے کام سے نکال دیا تھا' اس نے یہ عمل کیا چوتھے دن مل والوں نے واپس کام پر بلالیا۔

## آیۃ الکرسی' دل قرآن سے شفاء

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس ایک عمل ہے جو مجھے کسی بزرگ سے ملا تھا وہ میں قارئین عبقری کی نذر کررہا ہوں۔ اس عمل میں لوہے کی کوئی چیز لے کر مریض کے چاروں طرف گھماتے رہنا ہے اور ساتھ لوبان، گلاب کا عرق، گلاب کا عطر اور اگربتی رکھ لینی ہے یہ پڑھ کر مریض پر بھی دم کرنا ہے اور ان چیزوں پر بھی پھونک مارنی ہے بعد میں گلاب کے عطر اور عرق سے مریض پر چھینٹے مارنے ہیں اور اگربتی کی دھونی دینی ہے۔ لوبان کی دھونی روزانہ دینی ہے' اس سے ہوائی چیزوں والے مریض، جادو جنات والے مریض ٹھیک ہوتے ہیں۔ دم یہ ہے:۔

آیۃ الکرسی دل قرآن آپ چلے تو رحمٰن
ہلکے ہلکے ست آسمان ساتوں کیلئے ایک دربان
پاؤں رکھے جبرائیل دھڑ رکھے قرآن
کمر رکھے محمد مصطفیٰ ﷺ سر رکھے رحمٰن

وجود بارگاہ رسول بارگاہ چلہ کرے' چلہ وہ کرے جادو کرے ٹونا کرے تنتر کرے منتر کرے جن ہو بھوت ہو آسیب ہو دیو ہو ڈین ہو چڑیل ہو یا جو جو کوئی جو جو کرے سو سو مرے، الٹ اس کا اسی پر پڑے۔ سب سے ملے مُحَمَّدٌ مُصْطَفٰی بِحَقِّ لا اله الا الله محمد رسول الله وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ إِلَّا خَسَارًا۔ يَاحَلِيْمُ۔ يَاكَرِيْمُ۔ يَاحَافِظُ۔ يَاحَفِيْظُ۔ يَانَاصِرُ۔ يَانَصِيْرُ۔ يَارَقِيْبُ۔ يَاوَكِيْلُ۔ يَااَللّٰهُ۔ يَااَللّٰهُ بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ۔ بِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ۔ حرز کردم خود را لا اله الا الله حصار کردم خود را محمد رسول الله۔

**ادھر عمل ختم اُدھر بے روزگاری ختم:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں نے ایک جگہ سورۃ والضحیٰ کا عمل نوکری کیلئے پڑھا۔ میں نے بہت لوگوں کو بتایا جس نے بھی کیا اُسی کو اللہ کے کرم سے نوکری ملی۔ ایک لڑکے کو مل والوں نے کام سے نکال دیا تھا' اس نے یہ عمل کیا چوتھے دن مل والوں نے واپس کام پر بلالیا۔ یہ عمل میں نے اپنے چاچو کو بتایا انہوں نے صرف چھ دن ہی عمل کیا تھا کہ سکول میں نوکری مل گئی۔ یہ عمل میرے والدہ صاحب نے سات دن کیا تو انہیں نوکری مل گئی۔ میں نے خود بھی یہ عمل آزمایا پانچ دن کیا تھا تو اللہ کے فضل سے نوکری مل گئی۔ عمل یہ ہے:۔

سورۃ والضحیٰ بمع بسم اللہ ایک بار' اول و آخر تین بار درود شریف اور سورۃ کے ہر "ک" پر 9 بار یَاکَرِیْمُ پڑھنا ہے۔ یہ عمل ہر نماز کے بعد ایک بار یا صبح و شام ایک ایک بار کریں۔ اگر فجر سے پہلے کرلیں تو زیادہ فائدہ ورنہ جس وقت کریں' جتنا زیادہ کریں گے اتنا زیادہ فائدہ ہوگا۔ سارا گھر کرے ورنہ جتنے زیادہ افراد کرسکیں کر سکتے ہیں۔ عمل کرتے ہوئے مقصد کا تصور کریں' تو مقاصد اکٹھے بھی تصور میں رکھ سکتے ہیں۔ عمل 9 دن کرنا ہے اگر کام نہ ہو تو پھر دوبارہ سے 9 دن کا عمل شروع کرنا ہے۔ اسی طرح 9،9 دن کا عمل کرتے ہیں۔

## نظر بد کے شکار افراد کیلئے آزمودہ آسان دم

**سورۃ فلق اور ناس کا کمال:** مجھے یہ عمل کسی دوست نے دیا کہ لوہے کی کوئی چیز لے کر وہ مریض کے اوپر گھماتے رہیں اور سورۃ فلق اور سورۃ ناس گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کردیں۔ محترم حضرت حکیم صاحب! جب میں یہ دم کرتا ہوں تو جن لوگوں کو ہوائی چیزیں ہوں' جادو اور جنات وغیرہ ہوں تو مجھے خود دم کرتے ہوئے جمائیاں آنے لگتی ہیں تو مجھے پتہ چل جاتا ہے۔ یہ دم میں نظر والے مریضوں کو کرتا ہوں تو آرام آجاتا ہے۔ اکثر ہمارے محلے میں کچھ گھرانے ایسے ہیں کہ ان کے بچے جتنے بھی بیمار ہوجائیں وہ جتنی بھی ادویات لے لیں' ان کے بچوں کو آرام نہیں آتا جب تک میں ان کو دم نہ کردوں۔ میں یہ دم سر درد، جسم درد کیلئے کرتا ہوں تو اللہ پاک شفاء عطا فرما دیتے ہیں۔

### حضور نبی کریم ﷺ نے بوقت پریشانی جو دعا پڑھی

حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جب بھی مجھے کوئی پریشانی پیش آئے تو جبرائیل علیہ الصلوٰۃ والسلام حاضر ہوئے اور انہوں نے مجھے کہا کہ یہ آپ ﷺ یہ دعا پڑھیں۔ تَوَكَّلْتُ عَلَى الْحَيِّ الَّذِيْ لَا يَمُوْتُ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا۔ (مسز سید محمد اعجاز شبیر بخاری' حلہ گنگ)

# حلقہ کشف المحجوب

ہر ماہ توحید و رسالت سے مزین مشہور عالم کتاب کشف المحجوب سبقاً حضرت حکیم صاحب مدظلہ پڑھاتے ہیں اور مراقبہ بھی کرواتے ہیں۔ قارئین کی کثیر تعداد اس محفل میں شرکت کرتی ہے۔ تقریباً دو گھنٹے کے اس درس کا خلاصہ پیش خدمت ہے۔

اللہ والو! میں سچ بتاؤں، ساری کشف المحجوب ہمیں توحید کی طرف لاتی ہے۔ ساری کشف المحجوب اور پیر علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ کے سارے کے سارے ابواب جتنے بھی آپ پڑھتے چلے جائیں گے، سب ہمیں توحید کی طرف لاتے ہیں۔ **اللہ سے مانگنا سیکھیں:** پیر علی ہجویریؒ نے تو اپنی کتاب لکھنے سے پہلے استخارہ کیا اور کعبہ والے کی طرف رجوع کیا۔ ہم نے کعبے والے سے لینا ہی نہیں سیکھا کہ اللہ ہی سب کچھ کرتا ہے۔ یہ پہلا سبق دیا ہے کہ اللہ سے مانگنا ہے، اللہ سے لینا ہے، اللہ کو چاہنا ہے، اللہ ہی سے ہوتا ہے، اللہ ہی کرتا ہے، اللہ سب کچھ کرسکتا اور اللہ کے بغیر سب مل کر بھی کچھ نہ کرسکیں۔ یہ پہلا سبق ہے۔ پیر علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب میں حمد و ثناء اور صلوٰۃ و سلام کے بعد پہلا سبق ہی یہی دیا کہ میں نے استخارہ کیا۔ استخارے سے مراد کیا ہے؟ آپ رحمۃ اللہ علیہ نے آگے خود اس کی وضاحت کی ہے یہی تو کی ہے کہ میری پہلی نظر اللہ کی ذاتِ عالی کی طرف اٹھی۔ یہ پہلی نظر اللہ کی ذات کی طرف اٹھ جانا دراصل مومن کے دل میں اللہ کی ذاتِ عالی کا آجانا ہے۔ جس کے دل میں اللہ نہیں ہے، اللہ والے اس کے دل کی محبت کو اللہ کی محبت کے آگے بڑھا نہیں سکتے کیونکہ اس کے دل میں رب ہے ہی نہیں!

**پہلی نظر اللہ پہ جائے:** مجھے ایک چیز بتائیں کہ گل و گلزار پتھروں پر ہوتا ہے یا مٹی پر؟ یاد رکھنا! جس دل میں "لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ" نہیں ہے وہ دل پتھر ہے اور جس دل میں کلمہ ہے، اللہ ہے، محمد ﷺ ہیں وہ دل مٹی ہے۔ ہاں وہ بنجر تو ہوسکتی ہے لیکن مٹی پھر آباد ہوجایا کرتی ہے اور پتھر کبھی آباد نہیں ہوتے۔ نکتہ سمجھ رہے ہیں؟ اللہ والوں کا فیض جو چلتا ہے وہ مٹی پر چلتا ہے اور پتھر اگر میرے آقا سرورِ کونین ﷺ کے قدموں میں آبھی جائیں تو وہ پتھر تو پتھر ہی رہیں گے۔ وہ "ابو جہل" پتھر ہی تھا، وہ "ابولہب" پتھر ہی تھا اور "عبداللہ ابن ابی" پتھر ہی تھا۔ اس پتھر نے تو اللہ کے نبی ﷺ کا فیض بھی نہ لیا اور محروم ہی رہ گیا۔ محروم ہی رہا تو پہلا سبق آج ہم نے جو سیکھا ہے وہ یہ ہے کہ ہماری نظر اٹھے تو اللہ کی ذاتِ عالی پہ جائے۔

تصوف و معرفت کی زندہ و تابندہ کتاب کشف المحجوب کے خزانوں و انمول موتیوں پر مشتمل حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے خطبات کے مجموعے حلقہ کشف المحجوب کا آج ہی مطالعہ کریں۔




WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

علامہ لاہوتی پراسراری

سلسلہ وار آپ بیتی قسط نمبر 79

# جنات کا پیدائشی دوست

**ایک ایسے شخص کی سچی آپ بیتی جو پیدائش سے اب تک اولیا، جنات کی سرپرستی میں ہے اس کے دن رات جنات کے ساتھ گزر رہے ہیں۔ قارئین کے اصرار پر سچے حیرت انگیز دلچسپ انکشافات قسط وار شائع ہو رہے ہیں لیکن اس پراسرار دنیا کو سمجھنے کیلئے بڑا حوصلہ اور حلم چاہیے۔**

**جنت کا نور اور خوشبو:** میں اپنی کھلی آنکھوں کے ساتھ اس بوڑھے بڑھئی کو تحسین اور شکریہ کی نظر سے دیکھ رہا تھا اور بار بار میری نظر اس کے رو چہر جاتی جسے جنت کی رحمت' جنت کے انوارات اور جنت کی محبتوں نے گھیرا ہوا تھا اور پھر ایک طرف اس بوڑھی جنتی ساس کی طرف میری نظر جاتی جس کی قبر سے جنت کا نور اور قبر کی مٹی میں جنت کی خوشبو رچی ہوئی تھی' وہ نور اور خوشبو جنت کی ہی تھی اور کیسی تھی؟ اور اس خوشبو اور نور میں کیا رنگ اور کیا جلوہ تھا قارئین یہ میں آپ کو لفظوں میں نہیں بتا سکتا۔ اے کاش! آپ میرے ساتھ ہوتے اور پھر میں آپ کو بتا سکتا کہ وہ نور کیا تھا؟ وہ روشنی کیا تھی؟ وہ مہک کیا تھی؟ وہ خوشبو کیا تھی اور وہ جلوہ کیا تھا اور اس وقت میری کیفیت کیا تھی؟ یہ تو اس کی رحمت کریمی نے مجھے تھاما اور سنبھالا' ورنہ جنت کی خوشبوئیں' جنت کی لذتیں اور جنت کی لہریں کیسے اس دنیا کا باسی برداشت کر سکتا ہے؟ یہ تو بس اس کی شان کریمی تھی' انہی کیفیات میں ڈوبا تھا کہ میں نے اس جنتی ساس اور بوڑھے بڑھئی کو متوجہ کرتے ہوئے سوال کیا: آپ مجھے اس آیت کے اور تجربات بتا سکتے ہیں؟ بوڑھی جنتی ساس کے بولنے سے پہلے بڑھئی بولا: ہاں میں آپ کو ایک واقعہ سناتا ہوں۔ ہاں **واقعی یہ انوکھا واقعہ ہے:** وہ آپ کیلئے شاید انوکھا نہیں ہوگا لیکن ہے واقعی انوکھا! کیونکہ آپ اس روحانی دنیا کے فرد ہیں' اسی نوعیت سے میں آپ سے کہہ رہا ہوں' واقعہ یہ ہے کہ بہت سال پہلے ایک میت ہمارے پاس یعنی ہمارے قبرستان میں آئی' جب بھی کوئی نئی میت ہمارے قبرستان میں آئے ہمیں بہت خوشی ہوتی ہے کہ ہمارا قبیلہ بڑھ رہا ہے' اگر وہ میت جنتی ہو تو پورے قبرستان میں جشن کا سماں ہوتا ہے اور وہ میت اگر جنتی سے بھی اعلیٰ یعنی بہت باکمال ہو تو پھر تو آپ سوچ ہی نہیں سکتے کہ اس کی وجہ سے قبرستان پر کتنی رحمتیں' برکتیں' خوشیاں اور کامیابیوں کا نزول ہوتا ہے۔ بس اس طرح کی ایک میت جس کی وجہ سے پورے قبرستان میں جشن کا سماں تھا ہمارے پاس لائی گئی' ہمارے قبرستان کا اصول ہے جب بھی کوئی نیک صالح میت ہمارے پاس آتی ہے تو ہم اس کا استقبال بھی کرتے ہیں اور اس سے ملتے بھی ہیں اور دنیا کے حال احوال اور دنیا میں بسنے والوں کی زندگی کے عروج و زوال' کامیابی اور ناکامی' غم اور خوشی' شکست اور فتح، یعنی تمام احوال ان سے پوچھتے ہیں۔ اس میت کو آئے ہوئے کوئی چند مہینے ہی گزرے تھے بقول بوڑھے بڑھئی کے میں ایک دفعہ اس کے ساتھ بیٹھا باتیں کر رہا تھا تو میں نے ان سے پوچھا قرآن سارا ہی سارا نور ہے، آنکھوں کا سرور ہے، اس کی برکات کا کیا پوچھنا؟ لیکن اس قرآن کی کوئی ایک ایسی آیت، لفظ یا حرف کا تجربہ بتائیں جس کے فوائد فضائل مناقب اور کمالات آپ کے سامنے کھلے ہوں اور کھلے بھی ایسے ہوں آپ خود اش اش کر اٹھے ہوں۔ وہ کچھ دیر سوچتے رہے پھر انہوں نے مجھے سورۂ فاتحہ کے کمالات پھر سورۂ اخلاص کے فوائد' پھر آخری چاروں قل کی برکات بتائیں۔ **ازدواجی و گھریلو مسائل کا آزمودہ حل:** میں سنتا گیا، اور ان کے ملنے والے پھول دامن میں سمیٹتا گیا ان باتوں کے ہوتے ہوتے آخر کار وہ بولے کہ مجھے قرآن پاک کی ایک آیت ایسی بھی ملی ہے کہ جس کے کمالات اگر میں آپ کو بتاؤں آپ حیران ہو جائیں گے وہ آیت چند مسائل اور معاملات کیلئے بہت زیادہ آزمودہ ہے یعنی اولاد کی نفرت' آپس میں جھگڑے اولاد کی آپس میں لڑائیاں' مشکلات و مسائل' گھر میں بچوں کا آپس میں جھگڑا لڑائی' اس کیلئے یہ آیت بہت زبردست ہے' دوسرا ایسے گھرانے جن گھرانوں کا سکون میاں بیوی کے جھگڑوں کی وجہ سے برباد ہو گیا ہو اور میاں بیوی ہر وقت لڑتے ہی رہتے ہوں' آپس میں محبت نام کی کوئی چیز نہ ہو اور آپس میں پیار نام کا ایک نقطہ بھی نہ ہو۔ میاں بیوی کو دیکھ کر غصے میں آجائے اور بیوی میاں کو دیکھ کر نفرت میں آجائے۔ اس کیلئے یہ آیت بہت زبردست ہے۔ اس کی وضاحت میں آگے بتاتا ہوں' تیسرا یہ آیت ایسے فرد کیلئے جو کسی کی جائیداد پر قبضہ کر کے بیٹھ گیا ہو اور اس سے قبضہ چھڑوانا نہایت مشکل ہو یا پھر کوئی ایسا شخص جو بدنیت ہو اور آپ کی کوئی چیز ہضم کر گیا ہو اور آپ اس قابل نہیں کہ اس سے وہ چیز واپس حاصل کر سکیں۔ غرض اس طرح کے ناممکن سے ناممکن مسائل کیلئے میں نے اس آیت کو اپنی جسمانی دنیا میں یعنی عالم دنیا میں بہت ہی حیرت انگیز پایا اور بہت ہی باکمال پایا۔ وہ آیت کیا ہے؟ جو کہ دلوں کو سو فیصد واقعی موہ لیتی ہے اور انسان کے دل میں نفرت کی جگہ محبت کو جگہ دیتی ہے اور وہ آیت جس کی وجہ سے مخالف موافق ہو جاتے ہیں' دشمن دوست بن جاتے ہیں' ہر وقت جو شخص نفرتوں میں آچکا ہوتا ہے' وہ محبتیں اور پیار کے بول بولنے لگتا ہے اب میں بے چین اور بے تاب تھا کہ آخر یہ نیک روح مجھے کون سی آیت بتاتی ہے۔ ایک بات میرے ذہن میں پہلے سے تھی کہ جس آیت کے فائدے میں نے سنے تھے یقیناً یہ فائدے بھی اسی آیت کے ہی ہوں گے لیکن دل میں یہ خیال بھی آرہا تھا کہ شاید ان کے پیش نظر کوئی اور فائدے ہوں جس کی مجھے خبر نہ ہو اور جس کا مجھے علم نہ ہو اور انہی فائدوں کی وجہ سے شاید کوئی اور نفع مند تحفہ اور وظیفہ مل جائے۔ میں حیران ہوا انہوں نے بھی یہی آیت وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ کے فائدے بتائے اور کہنے لگے اس آیت کی بہت زیادہ طاقت تاثیر اور کمالات ہیں۔ اس آیت کی طاقت اور تاثیر آپ گمان نہیں کر سکتے **بوڑھا مالدار اور معذور نوجوان لڑکی:** پھر اپنا ایک واقعہ سنایا ہمارے پڑوس میں ایک اپاہج عورت بیاہ کر آئی۔ شوہر بوڑھا تھا، اپاہج عورت جوان لڑکی تھی وہ بوڑھا مالدار تھا' وہ اس کے والدین کو بہت زیادہ رقم اور مال دے کر اس لڑکی کو خرید کر لایا، لڑکی شکل و صورت کی بہت خوبصورت لیکن ٹانگوں سے معذور تھی اور پیدائشی اپاہج تھی۔ چند ہفتے تو زندگی اچھی گزری' بوڑھا بہت چڑچڑا، بدمزاج، متکبر اور حد سے زیادہ غصے والا تھا اس کی پہلی بیوی کو فوت ہوئے 19 سال ہو گئے تھے۔ اس میں سے جوان اولاد، بہو، بیٹیاں، پوتے پوتیاں تھیں ہمیں علم تھا کہ پہلی بیوی بھی اس کے اس مزاج کی وجہ سے کڑھتے کڑھتے آخر قبر میں جا لیٹی۔ **بوڑھے بدمزاج شوہر کا اپاہج معصوم پر ظلم:** اب اس کے ساتھ بھی وہی کہانی دہرائی گئی اور بعض اوقات وہ بدمزاج بوڑھا اسے اتنا مارتا کہ اس کی چیخیں محلے والے سنتے، وہ بیچاری نہ دوڑ سکتی' نہ بھاگ سکتی' نہ اس کے اندر اتنی طاقت تھی نامعلوم بوڑھے کا مزاج کیا تھا؟ حیران تھے کہ اس کو خدائی قہر بھی وقفہ اور ڈھیل دے رہا تھا۔ ایک دن میری ممانی جو بہت بوڑھی تھیں اور ان کے میاں ایک زبردست عامل اور کامل تھے۔ ہمارے گھر آئی ہوئی تھیں۔ قدرتی بوڑھا اپاہج بیوی کو بے دردی سے جوتے سے مار رہا تھا' اس کی چیخیں دردناک آوازیں سن کر وہ بے چین اور بے تاب ہو گئیں اور کہنے لگیں: یہ کیا ہو رہا ہے؟ میری ماں ٹھنڈی سانس لے کر کہنے لگیں یہ تو روز کی کہانی ہے! ادھر وہ اپاہج





www.Paksociety.com
READING Section
WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

عورت روتی ہے ادھر ہم بے بسی سے اپنے ہونٹ کاٹتے ہیں اور کہتے ہیں یا تو اس عورت کو موت آجائے یا اس بوڑھے کو جلدی موت آجائے کوئی ایک جائے گا تو قصہ ختم ہوگا۔ **بدمزاج شوہر کو ریشم کی طرح بنانے کا عمل:** تو ہماری ممانی کہنے لگیں: میرے میاں ایسے معاملات میں ایک تسبیح دیا کرتے ہیں اس خاتون کو وہ لفظ یاد کرادو' آپ کا اور اس کا بھلا ہوگا بس ایک دفعہ یاد کرلیں۔ سارا دن اس کو کھلا سینکڑوں ہزاروں پڑھیں پھر دیکھیں کہ بدمزاج اور بدتمیز بوڑھا کیسے اس کو گلاب کے پھول کی طرح چاہے گا؟ ممانی نے ہمیں یہ آیت بتادی۔ اس کے جانے کے بعد موقع پاکر میری والدہ نے اس اپاہج جوان لڑکی کو یہ آیت سکھادی۔ وہ بیچاری دکھی تھی اور دکھوں کے دن رات بہت مشکل ہوتے ہیں' اس نے یہ آیت پڑھنا شروع کردی' بس چند ہفتے ہی گزرے تھے ہمیں رونے، سسکنے، تڑپنے، اور ہائے ہائے کرنے کی آوازیں آنا ختم ہوگئیں۔ بلکہ کچھ ہی ماہ کے بعد گلی میں ایک ہلکا سا شور ہوا' میری والدہ نے دروازے سے جھانکا تو بیل ریڑھی پر گھر کا سامان' خوبصورت کرسیاں اور کچھ گھر کے استعمال کی اچھی چیزیں اتر رہی تھیں۔ حیران ہوئیں کہ یہ شخص تو روٹی کے دو نوالے دے کر بھی احسان کرتا تھا' اس نے آج تک بیوی کو کپڑے بنا کر نہیں دیئے' یہ ہر روز گھر کے اخراجات کیلئے حساب و کتاب لیتا تھا۔ اسے کیا ہوگیا؟ بعد میں پتہ چلا یہ اللہ تعالیٰ کے قرآن کی اس آیت کا کمال ہے اور اس آیت کی بہت زیادہ برکات ہیں۔ **گھر جنت بن گیا:** بس پھر کیا تھا؟ وہ گھر جنت بن گیا اللہ نے پھول سا بیٹا دیا' وہ بدمزاج بوڑھا خوش مزاج بن چکا تھا۔ سارا دن بیوی کے لاڈ سہتا' بچے کو چومتا' اچھے کھانے' اچھی چیزیں' گھر کے اخراجات اور گھریلو زندگی کو خوشحالی سے اس بوڑھے نے نبھانا شروع کردیا بس ان کے دن اور رات اور ان کی صبحیں اور شامیں حد سے زیادہ بدل گئیں' ان کی مشکلات خوشیوں میں بدل گئیں' ان کے غم راحتوں میں تبدیل ہوگئے اور وہ ہنسی خوشی زندگی کے دن رات گزارنے لگے۔ وہ نیک جنتی روح اپنے تجربات بتائے جارہی تھی۔ بتاتے بتاتے کہنے لگیں: اس آیت کو میں نے زندگی کی بہت مشکلات میں آزمایا جہاں نفرتیں' پیار کی کمی' محبتوں کا فقدان اور حد سے زیادہ پریشانی ہوئی ہو میں نے وہاں اس آیت کے بہت فائدے اور بہت تاثیر دیکھی اور حد سے زیادہ اس کا کمال دیکھا۔ بوڑھے بڑھئی کی روح اس جنتی روح کی باتیں بتارہی تھی اور میں حیرانی سے اس آیت کے کمالات سن رہا تھا۔

بوڑھے بڑھئی کی روح نے مزید بتایا کہ اس جنتی روح نے ایک اور واقعہ سنایا کہ میرے ساتھ ایک صاحب کاروبار کرتے تھے' میں نے کچھ عرصہ چاول کا کاروبار بھی کیا' وہ صاحب اچھے نمازی' پرہیزگار' نیک' خوش اخلاق اور نیت کے بھی بہت زیادہ اچھے تھے ہمارا کاروبار کئی سال چلا' ان کا درمیانہ بیٹا کاروبار میں ہماری مدد کرتا تھا کچھ عرصہ سے میں نے محسوس کیا کہ ہمارے کاروبار میں کچھ کمی ہورہی ہے' مجھے احساس ہوا لیکن پتہ نہ چلا کہ یہ گڑبڑ کہاں ہورہی ہے؟ میں نے محسوس کیا اس کے بعد اس کو بھول گیا۔ پھر کچھ عرصہ کے بعد محسوس کیا آخر کار میں نے اس گڑبڑ کی نیت کرکے ہر نماز کے بعد ایک تسبیح اول و آخر درود شریف ابراہیمی یہی آیت پڑھنی شروع کردی۔ چند ہفتے میں نے یہ آیت پڑھی تھی کہ ایک دفعہ رقم کی تجوری سے ان کا درمیانہ بیٹا رقم نکالتے ہوئے رنگے ہاتھوں ہمارے ایک پرانے ملازم کے ہاتھوں پکڑا گیا۔ بجائے اس کے کہ وہ چوری مانتا اس نے اس پرانے بوڑھے ملازم کو بے دردی سے مارنا شروع کردیا' شور شرابے پر سب اکٹھے ہوئے تو پتہ چلا کہ یہ آج پہلی دفعہ نہیں اس سے پہلے بھی چوری کرتا تھا کیونکہ کچھ ہی عرصہ میں اس کا لباس، اس کے جوتے، اس کے دوستوں کے ساتھ اٹھنے بیٹھنے کا انداز اور اس کے اخراجات بہت زیادہ بڑھ گئے تھے۔ اس کی اس صورتحال کو دیکھ کر میں ایک دم مطمئن ہوا، مجھے پریشانی نہیں ہوئی بلکہ جو پہلے والی پریشانی تھی وہ میرے اندر سے اتر گئی اور میں سمجھ گیا کہ میرا شک نہیں تھا واقعی یقین تھا اور اس یقین کی بنیاد پر میں ٹھیک پہنچا ہوں کہ ہمارے مال کو یہی شخص نقصان پہنچا رہا ہے اور اگر میں اس سے پہلے اس کے والد کو کہتا تو ہمارے رشتے میں دراڑیں پڑتیں میں نے اس کے والد سے نہیں کہا بلکہ میں نے اس آیت کو مزید پڑھنا شروع کردیا۔ آیت نے اپنے کمالات کرشمات دکھائے اور اس کے والد نے مجھ سے معذرت کی اور اس کا سابقہ اور موجودہ نقصان باقاعدہ ادا کیا۔ بوڑھے جنتی بڑھئی کی روح اپنی بات کو جاری رکھے ہوئے تھی اور میں اس آیت کی برکتیں کمالات اور احتیاطوں پر مسلسل سوچ رہا تھا کہ رب کریم نے اس آیت کو کتنا بہترین خوبصورت اور بابرکت بنایا ہے۔ میرے جی میں تھا یہ مجھے اور بتائیں اور اس کے فائدے اس کی برکات حد سے زیادہ بتائیں میں انہی سوچوں میں تھا کہ مجھ سے کہنے لگے کہ آپ میاں بیوی کی نفرت میں اس کو بہت بتایا کریں اور ماں بیٹے کی نفرت' اولاد کی آپس میں محبت کی کمی' گھریلو جھگڑے' گھریلو مشکلات اور گھریلو نفرتوں کیلئے اس آیت کی تاثیر بہت زیادہ مسلم ہے۔ **بڑھئی کی روح اچانک چونک پڑی:** جو بھی اس آیت کو توجہ سے پڑھتا ہے' وہ اس کی تاثیر حد سے زیادہ پاتا ہے۔ اچانک باتوں ہی باتوں میں وہ چونک پڑے میں ان کے اس چونکنے سے پریشان ہوگیا کہ نا معلوم کیا ہوا اور یہ اچانک کیوں چونکے۔ مجھ سے کہنے لگے ابھی فرشتوں کی ایک فوج آئی ہے اور قبرستان میں قبر والوں کو تحائف اور ہدیے بکھیر رہی ہے میں نے پوچھا وہ کیا ہے؟ کہا کسی نے دنیا کے کسی کونے میں بیٹھ کر صرف گیارہ بار پڑھا **اللھم ارحم امت محمد** ﷺ اور اس کا ثواب اتنا ملا کہ اللہ نے فرشتوں کی ایک بڑی جماعت جس میں لاکھوں فرشتے موجود ہیں اور وہ ہر قبرستان میں دنیا کے جس کونے میں امت محمدیہ ﷺ کے اہل ایمان مدفن ہیں' سب کو یہ تحائف بھیجے جاتے ہیں صرف اس گیارہ دفعہ پڑھنے سے اتنا اس کا کمال ملتا ہے کہ ایسا شخص جس کی قبر پر ازلی عذاب ہو رہا ہو تو وہ ازلی عذاب بھی صرف اس دعا کے گیارہ بار پڑھنے سے چالیس دن تک وہ عذاب ٹل جاتا ہے۔ میں اس چونکنے پر حیران اور اس نئے تحفے ملنے پر اور زیادہ حیران ہوا۔ میری عقل دنگ رہ گئی کہ صرف گیارہ دفعہ پڑھنے سے پوری دنیا میں امت محمدیہ ﷺ کے مومنین ومومنات مسلمین مسلمات پر اتنا رحم' اتنا فضل' اتنا کرم' اتنی برکات اس اچانک واقعہ نے مجھے ان سے بہت سے سوالات کرنے پر مجبور کردیا اور اس اچانک ہونے والے واقعہ نے مجھے زندگی کے بہت سے نظام کو سلجھانے پر مجبور کردیا کہ شاید اس سے زندگی کے اور بھی بہت زیادہ نظام سلجھ جائیں۔ (جاری ہے)

## موتی مسجد اور تسبیح خانہ میں دھوکہ فراڈ

حضرت علامہ لاہوتی نے موتی مسجد کو اعمال اور عبادات کیلئے متعارف کرایا' نہ کہ دھوکہ اور فریب کیلئے۔ مرد' عورتیں وہاں خود کو حضرت علامہ اور حضرت حکیم صاحب سے اجازت یافتہ ظاہر کرکے لوگوں کو دونوں ہاتھوں لوٹ رہے ہیں۔ براہ کرم! ان لوگوں کے فریب سے بچیں۔ اگر ایسا کوئی فرد پائیں تو ادارہ کو خط یا درج ذیل نمبر پر صرف میسج کرکے اطلاع ضرور دیں بلکہ اس اعلان کو لوگوں میں عام کریں تاکہ کوئی دھوکہ نہ کھائے۔ نیز وہاں آثار قدیمہ کے قوانین کی خلاف ورزی نہ کریں۔ **0343-8710009**

مزید: دوران درس تسبیح خانہ لاہور میں بعض خواتین خود کو حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی نمائندہ ظاہر کرتی ہیں ایسا ہرگز نہیں ہے۔

## حضرت علامہ صاحب بتائیں گھریلو الجھنوں کا حل

اپنی گھریلو الجھنیں رسالے کے صفحہ نمبر 56 پر دیا گیا کوپن پُر کرکے بھجوا دیں۔ کوپن کے بغیر خطوط کا جواب نہیں دیا جائے گا۔ جوابی لفافہ کے ذریعے جواب نہیں بذریعہ رسالہ ہی ہوگا۔

**اس سے بھی زیادہ پراسرار واقعات اور لاجواب وظائف اور سابقہ اقساط پڑھنے کیلئے "جنات کا پیدائشی دوست" کتاب پڑھیے۔**



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 | PAKSOCIETY

**پیچش دور کرنے کا آسان ٹوٹکہ:** زیرہ سفید اگر کچنار کی چھال کے رس میں رگڑ کر کھایا جائے تو پیچش دور ہو جاتی ہے۔

(پوشیدہ)

# شکی اور تشدد پسند شوہر کیسے مہربان ہوا! ابھی جانیے

قارئین! عبقری میں چھپے یا کسی بھی عمل‘ وظیفے کے کرنے سے آپ کو جادو جنات سے چھٹکارا ملا ہو یا آپ پر کیا گیا جادو ٹوٹا ہوا ہو تو وہ مکمل عمل اور اس کی مکمل روداد تفصیل کے ساتھ دفتر ماہنامہ عبقری میں بھیجئے۔ آپ کا یہ عمل لاکھوں کیلئے فائدہ مند ثابت ہوگا اور آپ کیلئے صدقہ جاریہ ہوگا۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ماہنامہ عبقری بہت ہی انمول تحفہ ہے۔ مجھے عبقری پڑھتے ہوئے تقریباً پانچ ماہ ہوئے ہیں اور میں نے اور میری امی نے اسے بہت پسند کیا کیونکہ اس سے بہت سے لوگوں کو نئی زندگی ملتی ہے۔ بے شک اسی رسالہ سے ہمیں بھی نئی زندگی ملی ہے۔ میں اب آپ کو اپنی کہانی سناتی ہوں:۔ میری شادی کو 20 سال ہو گئے ہیں‘ میرے شوہر پہلے بالکل ٹھیک تھے‘ پچھلے دس سال سے ان کا رویہ بدل گیا تھا‘ اللہ جانتا تھا کہ میں بری نہیں تھی مگر ان کے دل میں نامعلوم کیا شک پیدا ہو گیا تھا کہ میں بری ہوں۔ میں نے اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے بھی بہت واسطے دیئے‘ پر وہ مانتے ہی نہ تھے‘ میں نے بہت وظیفے‘ آیات پڑھیں کہ مجھ پر ایسے گندے الزامات نہ لگیں مگر ان کا شک دن بدن زیادہ سے زیادہ ہی ہوتا جا رہا تھا۔ میرے چار بچے تھے بڑے تین کو اپنا مانتے تھے مگر سب سے چھوٹے کو اپنا ہی نہیں مانتے تھے۔ میں نے قرآن اٹھا اٹھا کر واسطے دیئے مگر بے سود‘ کئی مرتبہ مجھ پر شدید تشدد بھی کیا‘ اس لڑائی میں ماں باپ خاندان والوں کو بھی شامل کیا‘ کئی مرتبہ خودکشی کرنے کا سوچا‘ پھر یہ سوچ کر خاموش ہو جاتی کہ میں نے گناہ نہیں کیا تو میں خودکشی کا گناہ کیوں اپنے سر پر لوں۔ سارا دن طعنے سننے کو ملتے‘ اگر کوئی گلی میں سے پاس سے گزر جاتا تو ادھر گلی میں ہی جھگڑا شروع کر دیتے کہ ”اس نے تمہیں کیا کہا ہے“ شکر ہے کہ پھر مجھے کہیں سے عبقری ملا اور اسے پڑھ کر میرے دل میں بھی امید جاگی کہ اب میرا خدا میری زندگی بدل دے گا‘ میرے بچے جوان ہو رہے تھے‘ بڑی بیٹی کے سامنے مجھے طعنے دیتا‘ کئی بار بیٹی باپ سے صرف اسی بات پر لڑی مگر میرے شوہر کو نامعلوم کیا ہو گیا تھا اسے پھر بھی سمجھ نہ آتی۔ رات کو جب میں سوتی تو ایسا محسوس ہوتا جیسے میرے جسم کے اندر سے کچھ باہر کو نکل رہا ہو‘ پورے جسم میں لرزش محسوس ہوتی۔ پورے دس سال میں نے اپنے بچوں کی خاطر یہ سب کچھ برداشت کیا۔ مگر اب خدا نے میری عزت رکھی ہوئی ہے۔ میں جب بھی ماضی کی طرف جھانکتی ہوں تو لرز جاتی ہوں خدا کسی دشمن پر بھی ایسے دن نہ لائے۔ پہلے میرا گھرانہ بالکل ٹھیک تھا مگر جب سے میرے شوہر کی ایک قریبی رشتہ دار گھر میں آئی اس نے مختلف عاملوں سے تعویذ لا کر میرے شوہر کو پلانے شروع کر دیئے‘ تب سے لے کر دس سال تک میری زندگی جہنم رہی۔ وہ تو اپنے گھر میں بہت خوش ہے مگر میں نے دس سال تڑپ تڑپ کر اذیت میں گزارے۔ پھر ہمیں عبقری ملا تو اس میں سے دیکھ کر میں اور میری بیٹی نے دو انمول خزانہ نمبر دو ہر وقت کھلا پڑھنا شروع کر دیا‘ ہم نے صرف تین ماہ ہی پڑھا کہ میرے شوہر کا رویہ اچانک تبدیل ہونا شروع ہو گیا۔ آہستہ آہستہ وہ مجھ سے بات چیت کرنا شروع ہو گئے اور آج وہ بالکل پہلے جیسے ہو گئے ہیں۔ انہوں نے اپنے گزشتہ رویے پر بچوں اور مجھ سے معافی بھی مانگی۔ مجھے اب ایسے لگتا ہے کہ جیسے دس سال کی قید کے بعد مجھے آج ہی رہائی ملی ہے۔ بے شک عبقری لوگوں کے دکھ دور کرتا ہے۔ دو انمول خزانہ نمبر دو درج ہے۔

”يَا لَطِيْفًا ۢ بِخَلْقِهٖ يَا عَلِيْمًا ۢ بِخَلْقِهٖ يَا خَبِيْرًا ۢ بِخَلْقِهٖ اُلْطُفْ بِيْ يَا لَطِيْفُ يَا عَلِيْمُ يَا خَبِيْرُ“

براہ مہربانی حضرت حکیم صاحب میرا نام شائع نہ کیجئے گا۔ (پوشیدہ)

## مضبوط اور پائیدار دانتوں کیلئے 35 سالہ آزمودہ نسخہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ پچھلے کچھ عرصہ سے مستقل مزاجی سے پڑھ رہا ہوں‘ اس میں موجود روحانی و طبی ٹوٹکوں سے میرے بہت سے مسائل حل ہو رہے ہیں۔ میرے والد صاحب لاہور کے مشہور ڈینٹسٹ تھے‘ انہوں نے یہ نسخہ 35 سال آزمایا اور نہایت ہی کامیاب پایا ہے۔ میرے پاس یہ ایک امانت تھی جو میں عبقری قارئین کی نذر کر رہا ہوں‘ یقیناً اس نسخے کے استعمال سے قارئین کو لاجواب فائدہ حاصل ہوگا۔ نسخہ یہ ہے: ھوالشافی: پھٹکڑی پچاس گرام‘ گیرو پچاس گرام‘ نمک پچاس گرام کوٹ پیس کر گلیسرین سفید اتنی ملائیں کہ پیسٹ بن جائے‘ دانتوں پر ایک دن میں تین مرتبہ لگائیں۔ دانتوں کا پیلا پن دور کرتا ہے‘ درد ختم اور دانتوں کو مضبوط کرتا ہے۔ (ج۔ش)

قسط نمبر 2

## حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم العالیہ کی مصروفیات

نمبر 8: جماعت کی نماز چاہے بچہ ہی ساتھ کیوں نہ ہو پسند کرتے ہیں۔ نمبر 9: دورد ابراہیمی بہت پڑھتے ہیں۔ نمبر 10: غیبت سے بچنے کی کوشش کرتے ہیں بلکہ کہتے ہیں اللہ پردہ دے۔ نمبر 11: مسواک کا اہتمام بہت کرتے ہیں حتیٰ کہ نماز کے دوران بھی۔ نمبر 12: تسبیح کا اہتمام بہت کرتے ہیں ہاتھ میں ہر وقت تسبیح رکھتے ہیں۔ نمبر 13: بچہ ہو یا بڑا خاص طور پر بڑے ننگے سر نہیں رہتے۔ نمبر 14: دوسروں کی خوشی میں شریک ہوتے ہیں اچھا نام سن کر خوش ہوتے ہیں۔ نمبر 15: بچوں سے بہت پیار کرتے ہیں۔ والدین کو بچوں کے لقب اور کنیت سے پکارتے ہیں۔ نمبر 16: علماء کا بہت ادب اور احترام کرتے ہیں۔ نمبر 17: علماء کے فیصلوں کا اہتمام کرتے ہیں۔ نمبر 18: اکثر باوضو رہتے ہیں۔ تیسرا کلمہ بہت پڑھتے ہیں۔ نمبر 19: غلط چیز کو دیکھتے ہوئے لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ پڑھتے ہیں۔ نمبر 20: اگر کہہ دیں کہ میرے لیے اللہ کافی ہے تو ڈر جاتے ہیں۔ نمبر 21: فیملی کے ساتھ جاتے ہوئے پولیس اور چوکیاں احترام کرتی ہیں۔ نمبر 22: بڑوں کے مزاج میں ہے غیر محرم عورتوں سے نظریں بہت ہٹاتے ہیں۔ نمبر 23: گاڑی میں تلاوت اکثر لگی ہوئی ہوتی ہے۔ نمبر 24: شکر بہت چاہتے ہیں مصیبت بھی ہو تو ہر حال میں شکر ہے۔ نمبر 25: جتنا غصہ ہو ختم کرنے کیلئے درود شریف پڑھتے ہیں۔ نمبر 26: نفلی روزے سوموار اور پیر کے بہت رکھتے ہیں۔ نمبر 27: رمضان میں صدقہ خیرات پانی کی طرح کرتے ہیں۔ نمبر 28: افطار کرانے میں سب سے آگے ہیں۔ نمبر 29: نفل تحت المسجد کا بہت اہتمام کرتے ہیں۔ نمبر 30: جمعہ کے دن گھنٹہ پہلے آ کر انتظار جمعہ کرتے ہیں۔ نمبر 31: جمعہ کے دن سورۂ کہف ضرور پڑھتے ہیں۔ نمبر 32: ہدیہ دیتے ہیں اور توقع سے زیادہ دیتے ہیں۔ نمبر 33: اوپر سے غصہ کرتے ہیں اندر سے اتنے سخت نہیں ہوتے۔ نمبر 34: صدقہ بہت کرتے ہیں۔ نمبر 35: اگر چھوٹے سے چھوٹا کام بھی ہو تو اللہ کا واسطہ‘ اللہ رحم کرے‘ والدین کو دعا دیتے ہیں۔ نمبر 36: بات بات پر اللہ کا نام لیتے ہیں۔ نمبر 37: آپس میں دعاؤں کا تبادلہ کرتے ہیں۔ نمبر 38: کسی کا ایکسیڈنٹ ہو گیا ہو تو گاڑیاں رک جاتی ہیں اس کی مدد کرتی ہیں۔ نمبر 39: مہمان نواز بہت ہیں۔ نمبر 40: سلام کا اہتمام بہت کرتے ہیں۔ نمبر 41: غصے میں بچوں کو گالیاں نہیں دیتے شیطان کو گالیاں دیتے ہیں۔ نمبر 42: بچوں کو ہرگز نہیں مارتے چھوٹوں پر شفقت بڑوں کا ادب کرتے ہیں۔ (باقی صفحہ نمبر 48 پر)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

**ہر قسم کی پریشانی سے نجات:** مجھے جب بھی کوئی پریشانی ہوتی ہے میں سورۂ والضحیٰ کی آیت نمبر 6 لاتعداد پڑھتی ہوں' یقینی فائدہ ہوتا ہے' بارہا کا آزمودہ ہے۔ (ش، غ)

# میٹھی نیند اور سکون کے ترسے افراد کیلئے چند آزمودہ ٹوٹکے

محمد عامر، گوجرانوالہ

سب سے پہلے ہم اپنی نیند کا معمول بنائیں، نیند کیلئے رات کا ٹائم سب سے بہتر ہے اگر ہم جلد سونے اور جلد اٹھنے کا معمول بنائیں گے تو جسم دماغ خود بخود چست ہوں گے، صلاحیت بڑھے گی کارکردگی بہتر ہوگی اور فطری نیند ملے گی کیونکہ اللہ نے رات ہی سکون کیلئے بنائی ہے۔

آج کل کے مشینی، سائنسی دور نے انسان کو سہولیات تو دی ہیں مگر اس کے ساتھ انسان خود بھی ایک مشین بن گیا ہے، مسلسل تھکن بے چینی کا شکار ہے جس کی وجہ سے اکتاہٹ بڑھ گئی ہے، جو فرد خود ہی تھک جائے وہ کیسے دوسرے افراد کیلئے سکون کا باعث بن سکتا ہے، اس لئے ہمیں اپنے انداز زندگی میں سکون لانے کیلئے طریقے اختیار کرنے ہوں گے۔ انسان کے جسم کی مشین کا اہم پرزہ دل دماغ ہیں جہاں علمیت لیاقت اور قابلیت کے جوہر ہوتے ہیں دل کے ذریعے ہر حصہ کی نشوونما ہوتی ہے، دماغ جس کے ذریعے پورے جسم کو خبریں ملتی ہیں اس کی تندرستی فریشنس کیلئے ایسے اصول وضوابط قائم کرنے کی ضرورت ہے جس سے دماغ کو سکون ملے اور کارکردگی بہتر ہوسکے۔ دماغ کیلئے سب سے بہتر ٹانک قدرتی نیند ہے جس کی ہر بچے' جوان' بوڑھے' مرد' عورت کو ضرورت ہوتی ہے، ہر جسم میں نیند پوری کرنے کی صلاحیت مختلف ہوتی ہے، کچھ لوگ چار، کچھ چھ، کچھ آٹھ، کچھ دس یا بارہ گھنٹوں میں اپنی نیند پوری کرتے ہیں۔ بعض نیند کے بعد بھی فریش نہیں ہوتے جس سے جسم میں کمزوری' تھکاوٹ' بے چینی رہتی ہے، آج ہم کچھ ایسے عوامل کا ذکر کریں گے جس پر عمل پیرا ہو کر ہم پرسکون اور گہری نیند کے ذریعے اپنے آپ کو چاک وچوبند بنا سکتے ہیں۔

**معمول قائم کریں:** سب سے پہلے ہم اپنی نیند کا معمول بنائیں، نیند کیلئے رات کا وقت سب سے بہتر ہے اگر ہم جلد سونے اور جلد اٹھنے کا معمول بنائیں گے تو جسم دماغ خود بخود چست ہوں گے، صلاحیت بڑھے گی' کارکردگی بہتر ہوگی اور فطری نیند ملے گی کیونکہ اللہ نے رات ہی سکون کیلئے بنائی ہے، غلط اوقات میں سونے سے پرہیز کریں۔ **ذکر الٰہی اور نیند:** صبح شام اللہ کی تسبیح تمہید کریں، اللہ کا ہی تصور سوتے وقت کریں کہ اللہ نے ہمارے سکون کیلئے رات پھیلادی ہمیں سلا کر اوپر اللہ کی ہستی جس کو نہ نیند ہے نہ اونگھ وہ ذات ہماری حفاظت کررہی ہے، اللہ کی ذات کا تصور کریں کہ ہم اللہ کے سائے تلے آگئے فوراً میٹھی قدرتی فطری نیند غالب آجائے گی۔ **سیر ورزش:** صبح کی تازہ ہوا، سورج کی روشنی سے لطف اندوز ہوں اور ہلکی پھلکی ورزش کریں، قدرتی ماحول کا اپنے آپ کو عادی بنائیں۔

**متوازن غذا:** متوازن غذا اور وقت پر غذا ہمارے جسم کی کارکردگی کیلئے بہت اہم ہے۔ زیادہ چکنائی اور بدہضمی والی غذا سے بچیں، چائے کافی کولا مشروب چاکلیٹ شراب فاسٹ فوڈ سے پرہیز کریں جبکہ دیسی قدیم مشروبات لسی' دودھ' شربت بزوری، صندل کا شربت، گنے کا تازہ جوس، لیموں کے سکنجبین سکون بخش ہیں۔ سادہ غذائیں' سبزیاں' پھل' دالیں استعمال کریں، صبح ناشتہ بہت اچھا کریں دوپہر نارمل کھانا کھائیں اور رات کا کھانا شام ہوتے ہی ہلکا پھلکا زود ہضم کھائیں، نماز ادا کریں اور اللہ کا ذکر کرتے ہوئے بستر پر آئیں سنت کے مطابق بستر جھاڑ کر اور سونے کی دعا پڑھ کر سوئیں۔ **ماحول:** اپنے ماحول میں خود تبدیلی لائیں جلدی سونا اچھی تربیت کا حصہ ہے، بچوں کو بھی جلد سونے کا عادی بنائیں ورنہ بچے ٹی وی کمپیوٹر کیساتھ وقت ضائع کریں گے' صحت بھی خراب' تعلیمی کارکردگی متاثر ہوگی، ہم آہنگ ماحول پیدا کریں، آپس میں بیٹھ کر اچھی باتوں کا اظہار کریں جو مسائل درپیش ہوں مل کر ان کا بہتر حل تلاش کریں۔ ایک دوسرے کی خدمت مدد کریں اور اپنے آپ کو سختی سے ٹائم کا پابند کریں جلد ہی آپ کی نیند بھی معمول پر آجائے گی۔ ٹی وی دیکھنے سے بچے بے خوابی کا شکار ہوجاتے ہیں ایسے مناظر ان کے ذہنی پر نقش ہوجاتے ہیں پھر وہ بھیانک خواب کا روپ بن کر بچوں کی نیند متاثر کرتے ہیں۔ بچہ کند ذہن ست کاہل ہوجاتا ہے ہر کام سے گھبراتا ہے، بہت اچھے مشاغل اپنائیں کوئی کھیل جس سے جسمانی ورزش بھی ہو اور ذہنی کارکردگی بھی بڑھے اس طرح ذہن چست ہوگا اور گہری پرسکون نیند آئے گی۔ نظام تنفس کا نیند سے گہرا تعلق ہے، سانس کی مشق کریں اپنی توجہ مرکوز کرکے کلمہ کا ورد کریں، اس سے خراب نیند کا نظام بحال ہوگا، جب تک نیند میں نہ کھو جائیں مسلسل توجہ سے کلمہ لا الہ الا اللہ پڑھتے جائیں ہر سوچ سے دماغ کو خالی رکھیں۔ اپنے شعور کو کنٹرول کریں اور پرسکون زندگی گزاریں، تکرار کی مشق دراصل پرسکون ہونے کی مشق ہے۔ اللہ کی ذات پر مکمل بھروسہ رکھیں ہر قسم کے حالات پر صرف اللہ کا اختیار ہے، اس لئے اپنی روزمرہ عبادات خشوع خضوع سے ادا کیجئے، اللہ سے اپنے لئے، اپنے گھر، اپنے ہمسائیوں اور پوری امت کی بہتری کی دعا کیجئے۔

## ایک روپے کے خرچ سے چھینکیں' زکام' نزلہ ختم

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** آپ کی زیر سرپرستی ماہنامہ عبقری ہر ماہ نوید مسرت اور پیغام صحت لے کر جلوہ افروز ہوتا ہے تو بلاشبہ لاکھوں کے دل کھل جاتے ہیں۔ دو عدد ٹوٹکے ارسال خدمت ہیں۔ **ایک روپے کے خرچ سے چھینکیں نزلہ زکام ختم:** اس خاکسار کو تقریباً چالیس برس سے چھینکیں' زکام' نزلہ کی بیماری تھی' سخت گرمیوں میں بھی فریج کھولتے ہی یہ تکلیف شروع ہوجاتی' کچھ ادویات' ٹوٹکے آزماتا رہا صرف وقتی افاقہ ہوتا۔ ایک جگہ پڑھا کہ سبز الائچی بلغم کو چھانٹ دیتی ہے' چنانچہ آزمایا تو نتائج حیرت انگیز تھے۔ طریقہ یہ اختیار کیا کہ رات کو سوتے وقت دانت صاف کرکے ایک دانہ سبز الائچی چبا کر، نگل کر سوگیا۔ صبح خاصا فرق محسوس ہورہا تھا۔ پھر صبح تہجد کے بعد ایک دانہ سبز الائچی چباتے چباتے مسجد میں چلا گیا۔ ہمارے شہر کا ان دنوں درجہ حرارت چار ڈگری تھا' شاید ہفتہ بھر یہ طریقہ اختیار کیا' اب صرف رات کو زیر استعمال ہے' اب چھینکیں' زکام' نزلہ اور ناک سے پانی کے قطرے گرنا بند ہوگئے' یہ نہایت سستا اور بے ضرر ٹوٹکہ ہے۔ اب گرمی ہو یا سردی مجھے یہ تکلیف نہیں ہوتی۔ ایک دس روپے کے پیکٹ میں تقریباً دس دانے ہوتے ہیں اور ایک دانہ ایک روپے کا پڑتا ہے اور نتائج فوری اور انمول۔

**پاؤں کی انگلیوں میں فنگس کا خاتمہ:** اکثر لوگوں کے انگلیاں فنگس کی وجہ سے سفید ہوجاتی ہیں' بعض کو زخم اور خارش بھی لگ جاتی ہے۔ مجھے بھی 1996ء سے یہ شکایت تھی' چارسدہ کے ایک پٹھان بھائی نے بتایا کہ خالص مہندی لگاؤ' میں نے مہندی کے پتے خرید کر صاف کرکے پسوا کر رکھ لیے۔ پہلے پہل صبح اور رات کو چٹکی بھر ڈال کر جرابیں پہن لیں۔ گزشتہ سال گرمیوں اور سردیوں میں بھی انگلیاں تندرست رہیں۔ صرف رات کو استعمال کررہا ہوں' مہندی پسوا کر رکھ لیں' کئی سال خراب نہیں ہوتی۔ احتیاط کریں کہ جب بھی پاؤں گیلے ہوں تو کسی نرم صاف کپڑے سے خشک کرلیں۔ (شیخ ضیغم، راولپنڈی)



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY

داعی اسلام حضرت مولانا محمد کلیم صدیقی مدظلہ (پھلت)

حضرت مولانا دامت برکاتہم العالیہ عالم اسلام کے عظیم داعی ہیں جن کے ہاتھ پر تقریباً 5 لاکھ سے زائد افراد اسلام قبول کرچکے ہیں۔ ان کی نامور شہرہ آفاق کتاب ''نسیم ہدایت کے جھونکے'' پڑھنے کے قابل ہے۔

# طبعی شرافت انسان کا بڑا قیمتی جوہر

مشاعرے سے واپسی ہورہی تھی، ٹرین کچھ لیٹ ہوگئی تھی، کسی نے بتایا کہ یہاں پر ایک مشہور حجام کی دکان ہے جگر صاحب نے سوچا چلو وقت کا استعمال ہوجائے گا، خط بنوانے کیلئے اپنے کچھ شاگرد شاعروں کے ساتھ حجام کی دکان پر پہنچے، شیروانی اتار کر پیچھے دکان میں لگی کھونٹی پر ٹانگ دی شیشوں اور مینا کاری سے سجی ہوئی دکان میں نائی کی کرسی پر بیٹھ گئے، برابر میں ایک شاگرد شاعر بھی حجامت بنوانے لگا، ایک تیسرے شاگرد نے موقع غنیمت جانا، مشاعرے میں جگر صاحب کو چھ سو روپے ملے تھے جو شیروانی میں رکھے ہوئے تھے' اس نے بہت ہوشیاری سے اندر کی جیب سے اس رقم پر ہاتھ صاف کیا اور نکال کر اپنی جیب میں رکھ لی۔ اس زمانہ میں چھ سو روپے کی رقم کوئی معمولی رقم نہ تھی چونکہ شاگرد، پیشہ ور اور ماہر چور تو تھا نہیں، اسے خیال بھی نہیں آیا کہ نائی کی دکان پر لگے جگمگ شیشے اس کی نقل وحرکت کو نہ صرف دیکھ رہے ہیں بلکہ وہ آئینہ کے سامنے بیٹھے ہوئے جگر صاحب، نائی اور دوسرے شاگرد کو بھی بتا رہے ہیں، خط بنوا کر جگر صاحب فارغ ہوئے کھونٹی سے اتار کر اپنی شیروانی پہننے لگے تو دوسرے شاگرد جو برابر میں حجامت بنوا رہے تھے اور انہوں نے آئینہ میں اپنے ساتھی کی چوری کا حال دیکھ لیا تھا، اس خیال سے کہ شاید حضرت جگر کی، ساتھی کی حرکت پر نظر نہیں گئی، جگر صاحب کو زور سے کہنا چاہا، طبیعت کی اس فطری حیا اور شرافت پر قربان کہ جگر صاحب نے بے تاب ہوکر اپنے شاگرد کے منہ پر ہاتھ رکھ کر اس کو بولنے سے روکا اور باہر لے جا کر بڑی خوشامد سے فرمایا خدا کیلئے اب اس بیچارے سے مت کہنا، اگر تم نے اس سے اس کا اظہار کردیا کہ ہم لوگوں کو معلوم ہوگیا ہے تو اس کے چہرے پر جو شرمندگی ہوگی اس کو میں برداشت نہیں کر پاؤں گا اور مرجاؤں گا۔ احسن الخالقین رب کائنات نے اپنی رنگارنگ کی خوبی اور اپنی شان کی معرفت کیلئے اندھیرے اجالے' اچھائی برائی حق و باطل اور خیر وشر کو پیدا فرمایا، پھر اشرف المخلوقات انسان کے وجود کو اپنی تخلیق کا شاہکار ایک عالم بنا کر اس کے اندر پورے نمونے جمع کردیے۔ اندھیرے کو دیکھ کر اجالے کی، باطل کے سامنے حق کی، شر کے سامنے خیر کی قدر کا احساس ہوتا ہے، اپنی شاہکار مخلوق انسانوں میں بھی کسی کو احسن تقویم بنایا، نفس وشیطان کے اثر سے اسفل السافلین پر پہنچانے کا نظام بھی بنایا تاکہ اعلیٰ اخلاق اور انسانی فطری شرافت کے اعلیٰ اقدار کے نمونوں کی لوگ قدر پہچانیں، حضرت جگر مراد آبادی کا یہ واقعہ ان کی توبہ سے پہلے کا ہے، جب وہ شاعرانہ ماحول میں رہ کر شراب جیسی بری لت میں مبتلا تھے اور ظن غالب یہ ہے کہ مشاعرے سے واپسی پر وہ کچھ نہ کچھ اس لت سے متاثر ضرور ہوں گے۔ حسن سیرت اور انسانی خلق اور فطری اعلیٰ اقدار پر پیدا کرنے والے نے ان کو ایسی فطری شرافت، سلامتی اور حیا کی عظمت سے نوازا تھا کہ شاگرد تو چوری سے نہیں شرمایا مگر وہ اس کی ہمت کرنے سے ڈر رہے تھے کہ چور کو اس کی چوری کا احساس دلایا جائے، اس لیے کہ وہ اس کے چہرہ پر شرمندگی اور انفعال کی کیفیت دیکھنے کے وہ متحمل نہیں تھے۔ ان کو خیال تھا کہ ایسے انفعال کو ان کا قلب سلیم برداشت نہیں کرپائے گا اور وہ مرجائیں گے، فطری سلامتی اور انسانی شرافت کے روشن مینار جگر مراد آبادی جیسے لوگ ہیں جو خالق کائنات کی شان خلاقی کا مظہر اور انسانیت کی شان کہلاتے ہیں، یقیناً فطری سلامتی اور طبعی شرافت انسان کا بڑا قیمتی جوہر ہے۔ شریعت نے انسان کو رزائل سے بچنے اور خصائل پیدا کرنے کا حکم دے کر مکلف بنایا ہے، اس کا مطلب یہ ہے کہ رزائل کو چھوڑ کر خصائل اختیار کرنا انسان کے اختیار میں ہے، انسان کو اس کا بھی اختیار دیا گیا ہے کہ جگر صاحب کے شاگرد کی طرح احسان فراموش چور بن جائے یا جگر صاحب کی طرح انسانیت کی عظمت کا مینار!!!

الم نجعل له عينين ولسانا وشفتين وهديناه النجدين۔ کاش ہم اسفل السافلین کی راہ کے بجائے احسن تقویم کی راہ اپنائے۔

## ایک مہینے میں شوگر کا نام ونشان تک ختم

اگر کسی کو شوگر ہو تو وہ رات کو مسواک کرکے سوئے اور صبح اٹھ کر بغیر کچھ کھائے پیے سورۂ یونس روز ایک بار پڑھ کر پانی پر پھونک مار کر پی لے۔ ایک مہینے بعد شوگر کا نام ونشان بھی نہیں رہے گا۔ (س۔م)



# کچن سے شفاء پانے کے راز

**بال لمبے کرنے کا نسخہ:** ایک پاؤ آملہ' آدھ پاؤ سیکا کائی آدھ پاؤ میتھی دانہ پیس کر شیشی میں رکھ لیں' دو چمچ تھوڑے سے پانی میں رات کو بھگو دیں' صبح پُن چھان کر سر دھولیں' ہفتہ میں ایک دفعہ عمل کریں' بالوں کا گرنا بند ہوگا اور بال لمبے ہونا شروع ہوجائیں گے۔ **دمہ اور زکام:** آدھ چمچ میتھی دانہ ڈیڑھ کپ پانی میں ابال لیں' جب ایک کپ رہ جائے تو اتار لیں' ایک چمچ شہد ملا کر نیم گرم پی لیں۔ نزلہ وزکام اور دمہ کو فائدہ بخشتا ہے۔ کھانسی' نمونیا: انفلوئنزا اور نزلہ و ناک کی سوزش وغیرہ کے ابتدائی مراحل میں سانسوں کی نالیوں میں سوزش جنم لیتی ہے اس کا موثر علاج میتھی کی چائے ہے۔ اس سے پسینے کا اخراج اور زہریلے مادوں کا خاتمہ ہوجاتا ہے۔ تیز بخار کا دورانیہ کم ہوجاتا ہے' روزانہ چار بار پئیں۔

**پسینے کا علاج:** جس کے ہاتھ پاؤں سے پسینہ آتا ہو اسے چاہیے کہ بینگن سے نکلا ہوا پانی ہاتھوں پر لگائے اس سے پسینہ رک جاتا ہے، مجرب ہے۔ **کریلے کے پانی سے شفاء یابی:** معدہ خراب رہتا ہو، بھوک کھل کر نہ لگتی ہو، گیس بہت زیادہ ہو، ہر وقت جسم میں ناتوانی کا احساس رہے یا ذرا سا کام کرنے سے تھکن ہوجائے اور ہاتھ پاؤں گرمی سے جلتے رہیں۔ صبح اٹھیں تو پنڈلیاں پتھر کی طرح بھاری اور بوجھل لگیں، شوگر کی ابتدا ہو تو کریلے کا پانی پینے سے شفا مل جاتی ہے۔ **پیاز سے شفاء:** ہیضہ میں آب پیاز 50 گرام، پودینہ 4 گرام، کافور 12 گرام، ملا کر محلول تیار کرلیں اور مریض کو آدھے گھنٹے کے وقفہ سے 2,2 چمچ پلائیں۔ پیاز گھوٹ کر دس گرام ہمراہ دہی ایک پاؤ کھلانے سے خونی پیچش ختم ہوجاتے ہیں۔ پیاز دھو کر نمک لگا کر کھانے سے ہچکی ختم ہو جاتی ہے۔ **بواسیر:** مولی کا جوس اور تازہ جڑ، بواسیر کا موثر علاج قرار دیا جاتا ہے۔ 60 سے 90 ملی لیٹر تک کی مقدار میں اس کا جوس صبح وشام پینا چاہیے۔

مزید حیرت انگیز ولاجواب ٹوٹکے پانے کیلئے آج ہی دفتر ماہنامہ عبقری سے کتاب ''کچن سے شفاء پانے کے راز'' لائیے گھر بیٹھے آسان ٹوٹکوں سے شفاء پائیے۔



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 PAKSOCIETY
READING Section

موسم تبدیل صحت بہترین: کالی مرچ کھانے والا خراب سے خراب آب وہوا میں بھی بیمار نہیں ہوتا۔ بیس سال سے اوپر عمر والا روزانہ صبح پانچ دانے چبا کر کھائے اور اوپر سے دودھ ایک گلاس پی لے۔

# فریج وقت اور پیسہ دونوں کی بچت

امبر شہزاد، گوجرانوالہ

مگر کچھ احتیاطیں بھی

سبزیوں کو فروزن کرنے کیلئے انہیں ہلکا سا ابال کرفوراً ٹھنڈے پانی سے گزار لینا چاہیے مکمل طور پر انہیں گلا کر فریز کرنے اور پھر ڈی فروسٹ کرنے سے ان کا رنگ اور ذائقہ خراب ہوجاتا ہے۔ گوشت ( گائے، مرغی مچھلی) کو دھو کر کسی پلاسٹک اور شیشے کے کنٹینر ہر بازار میں با آسانی دستیاب ہیں

آپ کے گھر اور باورچی خانہ میں سب سے کار آمد مشینری فریج ہے جو پیسے اور وقت دونوں کی بچت کرتی ہے۔ چالیس پچاس سال پہلے اس ایجاد کا استعمال بہت کم گھروں میں کیا جاتا تھا مگر آج یہ ہر گھر کی ضرورت ہے۔ فریج یا ریفریجریٹر کی سہولت زحمت میں اس وقت تبدیل ہوتی ہے جب یہ آئے دن خراب رہنے لگتا ہے یا مطلوبہ نتائج نہیں دیتا۔ وجہ؟ ضرورت سے زیادہ اس کے اندر چیزیں رکھنا اور فریج کو الماری کی طرح بار بار کھولنا ہے۔ اسی لیے اشیاء منجمد ہوتی ہیں نہ ہی ٹھیک طرح سے ٹھنڈی ہوتی ہیں اور فریج میں رکھنے کے باوجود بھی کھانا خراب ہوجاتا ہے اور اکثر دودھ بھی پھٹ جاتا ہے۔ فریج کے ساتھ ہر طرح کی گائیڈ لائن کیلئے کتابچے دیئے جاتے ہیں تھرمو اسٹیٹ کرنے سے لے کر فریج، ڈیپ فریزر کی صفائی سے متعلق تمام ضروری ہدایات اور طریقے درج ہوتے ہیں۔ ریفریجریٹر کے نچلے حصے کی صفائی قدرے آسان ہوتی ہے اور اس کے استعمال میں خاص ہدایات بھی نہیں دی جاتیں جبکہ اوپری حصے یا فریزر کے استعمال اور صفائی میں خاص احتیاط کی ضرورت ہوتی ہے۔ اسی حصے میں کھانوں اور دیگر اشیا کو طویل عرصے کے لیے منجمد شکل میں محفوظ کیا جاتا ہے۔ ذیل میں کھانا فریز کرتے اور اس حصے کی صفائی سے متعلق کچھ ضروری باتیں درج کی جارہی ہیں مثلاً کھانے کے منجمد ہونے کے عمل میں دراصل اس میں موجود پانی کے ذرات اہم کردار ادا کرتے ہیں جوں جوں یہ ٹھنڈے ہوتے جاتے ہیں کھانا بھی جمنے لگتا ہے لہٰذا جب کھانا ڈی فروسٹ ہوتا ہے نرم پڑ جاتا ہے۔

کھانا فریزر میں رکھنے کے ضمن میں یہ احتیاط کریں کہ گرم گرم اور بہت سارا کھانا رکھنے سے سارا کھانا مکمل طور پر ٹھنڈا نہیں ہوتا اور نامناسب نقطہ انجماد کی وجہ سے وہ جلد خراب بھی ہوجاتا ہے۔ ایک وقت میں تھوڑا کھانا فریز کریں اور کوشش کریں کہ اسے کمرے کے درجہ حرارت پر ٹھنڈا کرنے کے بعد فریزر میں رکھیں۔ وہ کھانے اور قدرتی غذائیں جن میں پانی کے جز کی زیادتی پائی جاتی ہے اچھی طرح منجمد نہیں ہوتے کم پانی والے کھانے اور قدرتی غذائیں جلد ٹھنڈی ہوتی ہیں اور طویل عرصے تک قابل استعمال رہتی ہیں۔ اسی طرح سخت سبزیاں جیسے آلو، چقندر یا شلجم وغیرہ جلد منجمد ہوجاتی ہیں۔ گوشت اپنی سختی کی وجہ سے مکمل طور پر منجمد ہوجاتا ہے جبکہ دودھ اور مایونیز اس فہرست میں شامل نہیں کیے جاسکتے۔ مصالحوں کو بھی فریز کیا جاسکتا ہے مگر ڈی فروسٹ ہونے کے بعد ان کا ذائقہ کیا ہوگا؟ یہ کہنا مشکل ہے۔ سب سے پہلے تو یہ خیال ذہن سے نکال دیجئے کہ کھانا فریز کرنے سے اس میں بننے والے بیکٹیریا ختم نہیں ہوتے بلکہ منجمد کرنے کا عمل کھانا خراب ہونے کے عمل کو سست کردیتا ہے۔ یہ بیکٹیریا کا خاتمہ نہیں کرتا ہے۔ سبزیوں کو فروزن کرنے کیلئے انہیں ہلکا سا ابال کرفوراً ٹھنڈے پانی سے گزار لینا چاہیے مکمل طور پر انہیں گلا کر فریز کرنے اور پھر ڈی فروسٹ کرنے سے ان کا رنگ اور ذائقہ خراب ہوجاتا ہے۔ گوشت ( گائے، مرغی مچھلی) کو دھو کر کسی پلاسٹک اور شیشے کے کنٹینر ہر بازار میں با آسانی دستیاب ہیں۔ یہ کنٹینر ہوا، نمی لیکیج اور منجمد ہونے کی صورت میں چٹختے نہیں۔ ان کے علاوہ ہر ایک اور دھات کے بنے کنٹینر بھی بہترین انتخاب ہوسکتے ہیں۔ سینڈوچز بھی تیار کرکے فریز کیے جاسکتے ہیں ان کی فلنگ کیلئے مونگ پھلی کا مکھن، گوشت کے پارچے، پنیر، سلاد کی ڈریسنگ یا مارجرین استعمال کریں۔ سینڈوچ فریز کرنے سے کچھ پہلے یہ فلنگ لگائیں انہیں فوائل پیپر یا ایئر ٹائٹ کنٹینر میں رکھ کر فریز کردیں۔ پھلوں اور سبزیوں کو چھوٹے حجم اور رقبے والے ڈبوں میں فریز کرنا چاہیے کیونکہ ڈبے کا سائز جس قدر بڑا ہوگا اسی قدر اشیا کے منجمد ہونے کا عمل سست ہوتا ہے۔ پریز رو کھانوں یا ساس کو نان میٹلک ریپر میں رکھیں کیونکہ دھاتی کاغذ سے ان کھانوں یا ساس میں پہلے سے ملے کیمیائی اجزا مل کر تیزابیت بڑھا سکتے ہیں۔ کھانے کو گرم گرم فریزر میں نہیں رکھنا چاہیے۔ فریز کرنے سے پہلے کھانے کو ریفریجریٹر میں رکھ کر ٹھنڈا کرلیں۔ اس طرح کھانا جلد ٹھنڈا ہوکر طویل عرصہ تک اپنا ذائقہ بھی برقرار رکھے گا۔ تازہ کھانے کو کنٹینر میں ڈال کر کچھ دیر کمرے کے درجہ حرارت میں رکھیں پھر ریفریجریٹر مکمل ٹھنڈا ہونے کے بعد فریز کریں۔ اگر آپ کے فریج میں نمی کنٹرول کرنے والے دو کرسپر موجود ہیں تو انہیں فریج کے ساتھ دیئے گئے کتابچہ میں درج ہدایات کے تحت سیٹ کریں۔ اس ضمن میں یہ یاد رکھیئے کہ پتوں والی سبزیاں جیسے سلاد کے پتوں کیلئے کم نمی اور چھلکے والی سبزیوں مثلاً ٹماٹر اور بینگن، پھول گوبھی اور بند گوبھی کو زیادہ نمی کی ضرورت ہوتی ہے۔ سبزیوں کو ریفریجریٹر میں رکھنے سے پہلے دھونا نہیں چاہیے نہ ہی انہیں کاغذ کی تھیلیوں میں بند کرکے فریج میں رکھیں اس طرح کاغذ ریفریجریٹر کی ساری نمی جذب کرلیتا ہے۔ اکثر خواتین بازار سے گوشت اور پولٹری کو انہی تھیلیوں میں لپیٹ کر یا دوسری پلاسٹک کی تھیلیوں میں محفوظ سمجھ کر انہیں فریز کردیتی ہیں یہ طریقہ سراسر غلط ہے لہٰذا گوشت اور پولٹری (مرغی) یا مچھلی کو صاف کرکے دھولیں پھر زپ لوک یا فریزر کیلئے مخصوص پلاسٹک کے برتنوں میں انہیں رکھیں۔ اگر آپ کا ارادہ گوشت اور پولٹری کو ہفتوں یا مہینوں کیلئے محفوظ کرنے کا ہے تو انہیں پلاسٹک کے مخصوص ریپر تھیلیوں میں استعمال کے مطابق حصوں میں تقسیم کریں اور ہر پیکٹ پر گوشت کی قسم اور کس سالن کیلئے ہے نیز پیکٹ بنانے کی تاریخ بھی درج کرلیں۔ اس طرح آپ کو گوشت کی میعاد یاد رکھنے میں آسانی رہے گی۔ ہوا میں موجود خرد جرثومے فریزر سے نکالے گئے گوشت میں تیزی سے انفیکشن کا سبب بنتے ہیں اور گوشت میں تیزابی رطوبتوں کی اثر انگیزی بڑھنے لگتی ہے لہٰذا گوشت کو ریفریجریٹر میں ڈی فروسٹ کریں۔ فریزر کے اندر ترتیب سے اشیاء رکھیں، جس قدر یہ بھرا ہوگا اسی قدر وولٹیج کھینچے گا۔ فریزر کی گئی تمام خوراک کی فہرست بنالیں چاہیں تو اسے فریزر پر چسپاں کردیں یا پھر کچن میں لگالیں۔ ہر بار نئی اشیاء رکھنے سے پہلے ان کی فریز کرنے کی تاریخ ضرور لکھ لیں اور ساتھ تھوڑے تھوڑے عرصے بعد معائنہ کرتے رہیں تاکہ غیر ضروری یا ناقابل استعمال خوراک کو ضائع کیا جاسکے۔ منجمد خوراک کو تادیر استعمال کرنے کیلئے فریز کا نقطہ انجماد درست ہونا ضروری ہے۔ اس کیلئے فریزز کے ساتھ آنے والی گائیڈ بک کا باریک بینی سے مطالعہ کریں۔ اگر آپ کھانا پکا کر منجمد کرنے کا ارادہ رکھتی ہیں تو یہ آئیڈیا بھی برا نہیں مگر ایک کنٹینر میں تمام کھانا مت ڈالیں کیونکہ اکثر خواتین یہ کرتی ہیں کنٹینر کو اوون میں رکھ کر کھانا گرم کرتی ہیں پھر تھوڑا سا کھانا لے کر باقی واپس فریز کردیتی ہیں اور یہ عمل کئی بار دہرایا جاتا ہے۔ یہ عمل کھانے کی تازگی، ذائقے اور اس کی افادیت کو ضائع کردیتا ہے۔ لہٰذا چھوٹے چھوٹے ڈبوں میں کھانے کو فریز کریں تاکہ جب چاہیں اپنی ضرورت کے حساب سے نکال کر استعمال کرلیں۔ یاد رکھیں! ریفریجریٹر یا فریزر کا درست استعمال آپ کے قیمتی وقت اور پیسے دونوں کی بچت کرتا ہے اچانک مہمانوں کی آمد سے گھبرانے کی نوبت بھی نہیں آسکے گی کیونکہ آپ نے تو پہلے ہی کھانا بنا کر فریز کیا ہوا ہے۔ تو کیا خیال ہے؟ سمجھداری کے یہ اصول یاد کرلئے جائیں۔



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1
PAKSOCIETY
READING Section

# قارئین لائے انوکھے اور آزمودہ ٹوٹکے

قارئین نے بار بار آزمایا پھر عبقری کیلئے سینے کے راز کھولے اور لاکھوں لوگوں کی خدمت کیلئے آپ کی نذر میں

## کھانسی، بلغم، الرجی ختم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں رسالہ عبقری کا باقاعدگی سے قاری ہوں اور دعا گو ہوں کہ اللہ آپ کے مشن کو دن دگنی اور رات چگنی ترقی عطا فرمائے۔ آمین!۔ ایک گزشتہ شمارے میں آپ نے ''کھانسی، بلغم، الرجی اور دمہ چٹکیوں میں ختم'' کے عنوان سے ایک فیچر لکھا تھا' برگ بانسہ والا شربت بنانے کا طریقہ بھی لکھا گیا تھا وہ بنا کر استعمال کیا اس سے بہت فائدہ ہوا۔ ہمارے گھر سے کھانسی' بلغم اور الرجی کا ہمیشہ کیلئے چھٹکارا ہو چکا ہے۔ **ھوالشافی:** برگ بانسہ ایک کلو لیکر پتھر کنکر صاف کر لیں' چھ کلو پانی میں نہایت ہلکی آنچ میں ابالیں' جب دو کلو پانی باقی رہ جائے تو اس میں ایک کلو چینی ڈال کر بالکل ہلکی آنچ پر پکائیں کہ گاڑھا شربت بن جائے۔ ایک تولہ فلفل دراز جسے مگھاں بھی کہتے ہیں نہایت باریک پیس کر اس کے اوپر چھڑک کر مکس کر کے ٹھنڈا کر کے بوتلوں میں محفوظ رکھیں۔ شربت تیار ہے اور یہ شربت نہایت باکمال شربت ہے۔ **مقدار خوراک:** بچوں کیلئے چوتھائی چمچ دن میں چھ سے سات دفعہ' بڑوں کیلئے ایک چمچ دن میں پانچ سے سات دفعہ' کھانے سے پہلے یا بعد تسلی اور اعتماد سے استعمال کریں۔ کوئی سائیڈ ایفیکٹ نہیں' کوئی نقصان دہ اثرات نہیں۔ (محمد صغیر، بہاولنگر)

## درازی عمر اور قلب کو توانا رکھنے کیلئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ بہت ذوق شوق سے پڑھتی ہوں اور آج میں قارئین کیلئے بادام کے کچھ فوائد لے کر حاضر ہوئی ہوں۔ بادام غذا کا نہایت اہم جز ہے اور خشک پھلوں میں بادام کو امتیازی حیثیت حاصل ہے' بادام میں مواد لحمیات کی مقدار گوشت سے زیادہ ہوتی ہے' جسم کے افعال درست رکھنے اور صحت کے محافظ اجزا بھی بادام میں نہایت وافر مقدار میں ہوتے ہیں۔ بادام کو صرف غذا کے طور پر استعمال نہیں کیا جاتا بلکہ یہ ایک بہترین دوا اور ٹانک بھی ہے۔ گرمیوں اس کو پیس کر ٹھنڈائی کے طور پر اور جاڑوں میں حریرے کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ گلے کی خشکی میں اس کو چبانا گلے کو صاف کرتا ہے اور خراش کو دور کرتا ہے۔ دودھ کی کمیابی کی صورت میں یہ دودھ کا بہترین بدل ہے۔ میٹھے بادام بہت لذیذ ہوتے ہیں اور انہیں ذیابیطس کے مریض اعلیٰ غذا کے طور پر استعمال کر سکتے ہیں۔ سات عدد بادام ایک تولہ مصری کے ساتھ رات کو سوتے وقت کھا لیے جائیں تو اس سے نظر تیز ہوتی ہے اور دماغ کو طاقت حاصل ہوتی ہے۔ بادام کی گریاں سات عدد مصری چھ ماشہ اور سونف چھ ماشہ کوٹ کر سفوف بنائیں اور ہر روز رات کو سوتے وقت گرم دودھ سے استعمال کریں ان شاء اللہ عینک سے چھٹکارا مل جاتا ہے۔ یہ نسخہ متواتر استعمال کریں اگر حاملہ عورت ساتویں مہینے سے چھوٹا چمچہ بادام روغن رات کو استعمال کرنا شروع کر دے تو بچے کی پیدائش میں سہولت ہوتی ہے۔ پانی میں بھیگے ہوئے بادام چھ عدد لے کر خوب باریک کر دیں اور جوش کھاتے ہوئے آدھا کلو دودھ میں ملا دیں جب دو تین جوش آ جائیں تو دودھ آگ سے اتار کر ٹھنڈا کر لیں اور جب پینے کے لائق ہو جائے تو مصری یا دیسی کھانڈ ملائیں لیکن شہد ملانے سے یہ نہایت خوش ذائقہ اور مقوی ہوتا ہے صرف دماغ ہی نہیں پورے جسم کی پرورش کرتا ہے۔ **کڑوا بادام:** تلخ بادام شکل میں شیریں بادام جیسا ہوتا ہے اسے زیادہ تر چہرے کو نکھارنے اور جھائیں دور کرنے کیلئے استعمال کرتے ہیں۔ (سدرہ، ملتان)

## گھر میں سکون لانے کا روحانی ٹوٹکہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے گھر میں ہر وقت لڑائی جھگڑے چلتے رہتے تھے' کبھی میری اور میری اہلیہ اور کبھی میری اہلیہ اور میری ماں کی لڑائی ہوتی جس کی وجہ سے گھر کا سکون غارت ہو چکا تھا۔ میں پچھلے تین ماہ سے گھر میں سکون کیلئے فجر کی نماز کے بعد سورۂ والضحیٰ کا عمل کر رہا ہوں۔ عمل یہ ہے کہ سورۂ والضحیٰ کی تلاوت شروع کرتا ہوں تو سورۂ والضحیٰ میں 9 مقامات پر لفظ ''ک'' ہے اور میں ہر ''ک'' پر 27 مرتبہ یَاکَرِیْمُ پڑھتا ہوں اور پڑھ کر سورۂ مکمل کر کے اللہ سے دعا مانگتا ہوں۔ اب بھی یہ عمل جاری ہے۔ اس عمل کی برکت سے میرے گھر میں کافی سکون آ گیا ہے' لڑائی جھگڑے تقریباً ختم ہو چکے ہیں۔ میرا اب گھر میں دل بھی لگنا شروع ہو گیا ہے۔ (ج، ذ)

## سالہا سال کی معذور ایک ٹوٹکے سے ٹھیک

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ آپ کو اور آپ کے خاندان کو اپنے فضل میں رکھے' آمین ثم آمین۔ آپ کا عبقری سب میگزین میں سے اچھا ہے۔ یہ رسالہ ہر کسی کو پسند ہے' عبقری میری بھتیجی سکول بھی لے کر جاتی ہے' کراچی تک اپنے رشتہ داروں کو ہم نے رسالہ بھیجا ہے۔ میری بہن جس کی شادی مردان میں ہوئی ہے اس کو بھی بہت پسند ہے۔ میرے پاس دو ٹوٹکے ہیں جو میں قارئین کی نذر کر رہا ہوں:

**پہلا واقعہ:** میری پھوپھی جس کی عمر اسی سال ہے وہ کہتی ہے کہ جب میں چھوٹی سی تھی تو عید کا دن تھا تو میں بیمار ہو گئی میری دادی نے جا کر حجام کو بلایا تو حجام نے آ کر میری پھوپھی کے بائیں بازو سے رگ کاٹ دی اور اس میں سے کالا خون نکالا' پھر جب سرخ خون نکلنے لگا تو حجام نے روئی کے ساتھ خون کو بند کر دیا تو تین دن کے بعد میری پھوپھی صحت یاب ہو گئی۔

**دوسرا واقعہ:** میری دادی کی مامی معذور ہو گئیں تھیں۔ ان کی ٹانگوں نے کام کرنا چھوڑ دیا تھا۔ ان کو ان کی نند سنبھالتی تھی۔ پیشاب بھی چارپائی پر ہوتا تھا اور چل نہیں سکتی تھی۔ ان کو موشن بھی لگے ہوئے تھے۔ ایک دفعہ میری مامی کی نند نے میتھی کا ساگ لا کر ان کی چارپائی کے پاس رکھ دیا جب ان کی نند باہر گئی تو رات کا وقت تھا تو انہوں نے میتھی کا ساگ لے کر کھا لیا اور جب صبح ہوئی تو سب نے ان سے پوچھا کہ کیا کھایا ہے تو وہ ڈر سے نہیں بتاتی تھی کہ کہیں مجھے ماریں نہ، تو انہوں نے ڈرتے ڈرتے بتا دیا کہ رات کو آپ یہاں میتھی کا ساگ رکھ گئیں تھیں تو وہ میں نے کھایا ہے تو اس کے ساتھ ان کے جو موشن تھے وہ ختم ہو گئے۔ ان کی نند پھر ہر روز ان کو میتھی کا ساگ ابال کر دیتیں تھیں اور اسے کبھی ایسے ہی کھلاتی تھیں تو پانچ سالوں کی بیمار جو کسی چیز کے ساتھ ٹھیک نہیں ہوئی تھی۔ آج میتھی کے ساتھ بالکل صحت یاب ہو گئی، ان کی ٹانگیں بھی ٹھیک ہو گئیں اور وہ چلنے پھرنے بھی لگ گئی ہیں۔ (فاطمہ فرید، حفصہ فیاض)

## طبی ٹوٹکے اور عبقری کی ادویات کے فوائد و کمالات

دانتوں کے درد کیلئے اور مختلف امراض دندان کیلئے مفید اور میرا آزمودہ نسخہ ہے۔ کافی دفعہ استعمال کیا فائدہ



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 | PAKSOCIETY
READING Section

www.Paksociety.com



پایا۔ **بے نظیر منجن:** دانتوں اور مسوڑھوں کے بہت سے امراض مثلاً دانتوں کا ہلنا' پانی لگنا' درد' میل کا جمنا' خون اور پیپ کا آنا، مسوڑھوں کا پھولنا' دانتوں کا کیڑا وغیرہ دور کرنا اور دانتوں کو صاف و چمکدار بناتا ہے۔ **ھوالشافی:** سرمہ سفید، سلیکھڑی، چھلکا مولسری خشک چاروں ہم وزن لے کر کوٹ چھان کر محفوظ رکھیں اور استعمال کریں انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔ **نسخہ نمبر2:** صرف پھٹکڑی پانی میں ڈال کر صبح وشام پانی کی کلی کریں' منہ سے بدبو اور درد وغیرہ ختم ہوگا۔

**بے اولاد کورس اور دم کیا ہوا شہد اور دوائی:** میں نے جب شادی کی تو پہلے مہینے جب میں نے اپنے جراثیم چیک کروائے تو لیبارٹری میں پانچ فیصد زندہ باقی مردہ نکلے۔ پھر سعودی عرب گیا وہاں سے علاج کروایا تو چالیس فیصد زندہ ہوگئے۔ جولائی 2013ء کو واپسی ہوئی اور کچھ عرصہ بعد میں نے بے اولاد کورس اور دم کیا ہوا شہد اور دوائی خریدی۔ ان ادویات کے دو کورس استعمال کیئے' امید رکھی' اللہ سے دعائیں کرتا رہا۔ کچھ عرصہ کے استعمال سے اللہ نے مہربانی فرمائی اور میری بیوی کا حمل ٹھہر گیا اور اب تیسرا مہینہ شروع ہونے والا ہے۔ محترم حضرت حکیم صاحب! آپ کا بہت بہت شکریہ کہ آپ نے اتنی محنت سے اتنی خالص ادویات کو تیار کیا' اللہ مزید برکت دے اور ہمت بھی دے۔ آمین!

## شوگر کا نسخہ بنایا' کھایا لاجواب پایا

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** دعا ہے کہ آپ کو اللہ تعالیٰ عمر خضر عطا کرے تا کہ آپ مخلوق خدا کی اسی طرح خیر خواہی کرتے رہیں۔ آمین۔ میں پچھلے تین ماہ سے عبقری کی قاریہ ہوں اور کوشش کرتی رہتی ہوں کہ اس میں لکھی باتوں پر عمل کروں۔ میں نے اس میں موجود ایک شوگر والا نسخہ بھی بنایا اور استعمال کیا جس سے مجھے بہت زیادہ فائدہ ہو رہا ہے۔ میری شوگر کی دوائی مکمل چھوٹ گئی ہے۔ میں صرف یہی نسخہ استعمال کر رہی ہوں اور میری شوگر مکمل کنٹرول میں ہے۔ خاص کر یہ ٹوٹکہ شوگر کے زخموں کیلئے لاجواب ہے' اگر شوگر کے زخم آخری سٹیج پر پہنچ چکے ہوں ڈاکٹروں نے جسم کا وہ حصہ کاٹنے کا کہہ دیا ہو بس صرف یہی ٹوٹکہ آزمائیں اور حضرت حکیم صاحب اور مجھے دعاؤں میں یاد رکھیں۔ نسخہ یہ ہے **ھوالشافی:** لہسن دیسی چھلا ہوا آدھا چھٹانک' ادرک دیسی سبز ایک چھٹانک' پودینہ دیسی سبز ایک چھٹانک اور انار دانہ کھٹا ایک چھٹانک' اگر ادرک اور پودینہ سبز نہ ملے تو خشک بھی استعمال کر سکتے ہیں۔ ایک چمچ صبح، دوپہر، شام ناشتے اور کھانے کے ساتھ استعمال کریں۔ (ش، راولپنڈی)

## قبض سے یقینی نجات

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** مجھے قبض کی کافی عرصہ سے شکایت تھی' میں نے کافی عرصہ اس کا علاج کروایا مگر صرف وقتی فائدہ ہوتا۔ پھر میں نے ایک حکیم صاحب سے کیپسول لیئے' استعمال کیے تو میرا پیٹ بالکل صاف ہوگیا جن حضرات کا پیٹ صاف نہیں ہوتا ان کیلئے یہ نسخہ لاجواب ہے۔ ان حکیم صاحب سے یہ نسخہ لیا اور عبقری قارئین کیلئے لکھ دیا۔ **ھوالشافی:** عصارہ اور ریوند چینی ہم وزن لے کر درمیانے سائز کے کیپسول بھرلیں اور صرف رات کو سوتے وقت ایک کیپسول نیم گرم پانی سے کھانا ہے۔ **نوٹ:** اس سے زیادہ استعمال نہ کریں ورنہ اکثر معدہ کا مسئلہ پیدا ہوجاتا ہے۔ اب میں آتا ہوں قبض سے نجات کی طرف' عبقری ماہ فروری 2013 کے صفحہ نمبر 22 پر درج ذیل نسخہ پڑھا' اس کو بنایا تو لاجواب فائدہ ہوا۔ نسخہ درج ذیل ہے:۔

**ھوالشافی:** تخم بارتنگ' اسپغول ثابت' تخم ریحان' کنوچہ۔ چاروں ادویات ہم وزن خریدیں انہیں اچھی طرح صاف کرلیں۔ پھر ملا کر کسی شیشے کی کھلی منہ والی بوتل میں ڈال دیں ایک چمچ صبح اور ایک شام کھانے کے بعد پانی سے کھایئے۔ دن بھر میں آٹھ سے دس گلاس تک پانی پیجئے۔ آٹھ دس دن گزرنے کے بعد دو دن ناغہ کیجئے تا کہ پتہ چلے کہ قدرتی اخراج صحیح ہوا ہے یا نہیں۔ قبض کا احساس ہو تو پھر استعمال کرنا شروع کردیں۔ یہ دوا بے ضرر ہے۔ عمر رسیدہ حضرات بلا کھٹکے کھا سکتے ہیں۔ (غلام احمد)

## بے اولاد حضرات کیلئے سو فیصد کامیاب عمل

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** میرے پاس بے اولاد حضرات کیلئے ایک تجربہ شدہ عمل ہے' انشاء اللہ جو بھی کرے گا اللہ تعالیٰ اسے اولاد نرینہ کی نعمت سے نوازے گا۔ حسب توفیق صدقہ کرکے اول و آخر پانچ بار درود شریف پڑھ کر سورۂ توبہ پڑھیں۔ پھر ہر نماز کے بعد رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّ اَنْتَ خَیْرُ الْوٰرِثِیْنَ ﴿الانبیاء ۸۹﴾ سو بار پڑھیں۔ پھر تین عدد بادام (ثابت گری) ٹوٹے ہوئے نہ ہوں۔ ان پر تین ہزار مرتبہ نماز عشاء کے بعد یَاجَبَّارُ پڑھیں۔ دو بادام مرد کھالے، ایک بادام عورت کھالے۔ یہ مکمل عمل گیارہ دن کرنا ہے۔ انشاء اللہ پہلے ہی مہینے اللہ کرم کردے گا۔ اگر پہلے مہینے بات نہیں بنی تو دوسرے مہینے خاص ایام کے بعد درج بالا طریقے پر دوبارہ عمل کریں۔ اگر کسی وجہ سے دوسری مرتبہ بھی بات نہیں بنی یعنی حمل نہ ٹھہرا تو تیسرے مہینے لازمی اللہ کریم کرم کردیتے ہیں۔ تجربہ شدہ ہے۔ یہ سارا پڑھائی کا کام عورت نے کرنا ہے' خاص دنوں سے فارغ ہونے کے بعد۔ **نوٹ:** دوران عمل میاں بیوی کیلئے کسی قسم کا کوئی پرہیز نہیں ہے۔ (ڈاکٹر اشرف' گوجرانوالہ)

## گھر میں رزق کی ریل پیل کا آزمودہ ٹوٹکہ

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** اللہ پاک آپ پر اور آپ کی اولاد پر اپنی رحمتوں کا نزول فرمائے اور آپ کو جنت میں بلند درجہ عطا فرمائیں۔ آمین! میں نے آیۃ الکرسی کو آزمایا ہے اور میرا ذاتی تجربہ ہے اگر آیۃ الکرسی کو روزانہ صبح شام سات مرتبہ پڑھ لیا جائے تو انسان خطرناک حادثات سے بچ جاتا ہے اور جانی اور مالی نقصان نہیں ہوتا۔
دوسرا عمل جو میں نے آزمایا ہے وہ یہ ہے کہ ہمارے گھر میں پہلے بہت بے برکتی تھی' روزانہ لڑائی جھگڑا ہوتا تھا کوئی بھی چیز لاتے تو کچھ عرصہ میں ہی خراب ہوجاتی' کسی فرد کا نماز پڑھنے کو دل نہیں کرتا' پھر میں نے عبقری میں سورۂ مؤمنون کی آخری چار آیات اور اذان سات سات مرتبہ ہر گھنٹے بعد پڑھنے کا پڑھا' میں نے یہ عمل کرنا شروع کردیا' آپ یقین مانیں کہ کچھ ہی عرصہ کے بعد ہمارے گھر کے حالات بدل گئے' رزق میں اضافہ ہوگیا' برکت آگئی' لڑائی جھگڑا ختم ہوگیا اور اب سب گھر والے نماز پڑھتے ہیں۔ (فصیح الدین' ایبٹ آباد)

## آئیں ٹوٹکے آزمائیں اور پھیلائیں!

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** آپ کا یہ سلسلہ' آئیں ٹوٹکے آزمائیں اور پھیلائیں' بہت زبردست ہے۔ میرے پاس بھی ایک ٹوٹکہ ہے جو کہ میرا آزمودہ ہے اور ہے بھی بالکل مفت! اکثر جسم پر مسے (موکہے) نکل آتے ہیں' ان کو ختم کرنے کیلئے کپاس کی چھڑی لے کر جلالیں' اس سے موکہے کو سینکیں۔ حیرت انگیز طور پر موکہے جھڑ جائیں گے۔ یہ عمل کچھ دن مستقل مزاجی سے کریں۔ (حرا رمضان' اختر آباد)

## عبقری میں ٹوٹکہ سیکشن کا قیام

### اس کار خیر میں آپ بھی حصہ دار بنیں

قارئین! بعض اوقات لاعلاج بیماریوں میں جہاں بڑی بڑی ادویات اور مہنگے علاج ناکام ہوجاتے ہیں وہاں چھوٹے چھوٹے ٹوٹکے کارگر ثابت ہوتے ہیں جنہیں بظاہر کوئی اہمیت نہیں دی جاتی تو قارئین آپ مستقل بڑے بوڑھوں کے وہ ٹوٹکے سنے یا آزمائے ہوئے ضرور لکھیں' عبقری نے ایک ٹوٹکہ سیکشن قائم کیا ہے تا کہ مخلوق کی خدمت ہو اور انسانیت کو نفع پہنچے۔ **نوٹ:** ایسے ٹوٹکے بھیجیں جن میں ادویات کا استعمال نہ ہو اور کہیں ایسا نہ ہو کہ ٹوٹکوں والی کتاب اٹھا کر سارے ٹوٹکے لکھ کر بھیجیں ایسا ہرگز نہ کریں۔ صرف آزمودہ اور سینے کا راز ٹوٹکے ہی بھیجیں۔



WWW.PAKSOCIETY.COM
RSPK.PAKSOCIETY.COM
ONLINE LIBRARY FOR PAKISTAN
PAKSOCIETY1 | PAKSOCIETY
READING Section

